# تَعلِيمُ القُرآن

# فَمَنْ اَظْلَمُ (۲۴)

قرآن سیکھنے والوں کیلئے آسان گرامر کے ساتھ
لفظی اور با محاورہ ترجمہ

چوہدری عبد السّلام

حافظ قاری عطاء اللہ

(مستند) رجسٹرڈ پروف ریڈر پنجاب قرآن بورڈ محکمہ اوقاف

حکومت پنجاب لاہور۔ پاکستان

فون نمبر: 0308-4259187

0324-4858497

حوالہ نمبر: تعلیم القرآن　　　　　　　　رجسٹریشن نمبر: 013

میں نے چوہدری عبدالسّلام کے ترجمہ قرآن کریم (تعلیم القرآن) کے پارہ نمبر 24 کے قرآنی متن کو حرفاً حرفاً پوری توجہ اور احتیاط سے پڑھا ہے۔ میں پورے وثوق سے اس کی صحت کی تصدیق کرتا ہوں کہ اس کے متن میں اعرابی لفظی اور رسم الخط کی کوئی ایسی غلطی نہیں جس سے قرآنِ کریم کے عربی متن میں کوئی تبدیلی واقع ہوتی ہو۔

حافظ قاری عطاء اللہ



# عرضِ مؤلف

پارہ **فَمَنْ اَظْلَمُ** (۲۴) کاآسان گرامر کے ساتھ لفظی اور بامحاورہ ترجمہ پیش خدمت ہے۔
قرآن پاک کاترجمہ سیکھنے کیلئے گرامر کاآنابہت ضروری ہے۔ پہلے پارہ میں گرامر کے صفحات لگائے گئے ہیں۔اسے پڑھیں یاکسی اور گرامر کی کتاب کا مطالعہ کریں۔
قرآن کے الفاظ کا گرامر کے ساتھ ترجمہ کیا گیاہے۔ پھر الفاظ کے ترجمہ کوملا کر بامحاورہ ترجمہ کی شکل دی گئی ہے۔ فعل کے مصادر اور ساتھ فعل ماضی واحد مذکر غائب اور فعل مضارع واحد مذکر غائب کے صیغے دیئے گئے ہیں تاکہ ترجمہ سیکھنے میں آسانی ہو۔
اگر کوئی کوتاہی نظر آئے توآگاہ کریں تاکہ اصلاح کی جائے۔
پورے قرآن مجید کااسی انداز میں ترجمہ کرنے کاارادہ ہے دعاکریں کہ اللہ پاک مجھے ہمت اور صحت عطافرمائے اور یہ کوشش میری بخشش کاسبب بن جائے۔

چوہدری عبدالسّلام
435رضا بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور
موبائل نمبر:0322-4655866

| | |
|---|---|
| فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَبَ عَلَى اللّٰهِ وَ كَذَّبَ بِالصِّدْقِ اِذْ جَآءَهٗ ؕ | پھر اس سے زیادہ ظالم کون ہے جس نے اللہ پر جھوٹ باندھا اور اس نے سچ کو جھٹلایا جب وہ اس کے پاس آیا |

فَمَنْ (فَ، مَنْ) فَ، حرف عطف، پھر، مَنْ، استفہامیہ، کون (پھر کون)

اَظْلَمُ، ظُلْمٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ ظالم) مِمَّنْ (مِنْ، مَنْ) مِنْ، حرف جار، سے، مَنْ، مجرور، اسم موصول، جس نے (اس سے جس نے) كَذَبَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب كَذَبَ يَكْذِبُ، مصدر كِذْبٌ، جھوٹ بولنا، جھوٹ باندھنا (اس نے جھوٹ باندھا)

عَلَى اللّٰهِ (عَلٰى، اَللّٰهِ) عَلٰى، حرف جار، پر، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ پر) وَ، حرف عطف (اور)

كَذَّبَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب كَذَّبَ يُكَذِّبُ، مصدر تَكْذِيْبٌ، جھٹلانا (اس نے جھٹلایا)

بِالصِّدْقِ (بِ، اَلصِّدْقِ) بِ، حرف جار، کو، اَلصِّدْقِ، مجرور، سچ (سچ کو) اِذْ، اسم ظرف زمان (جب) جَآءَهٗ (جَآءَ، هٗ) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، وہ آیا، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، الصِّدْقِ، ہے (وہ اس کے پاس آیا)

| | |
|---|---|
| اَلَيْسَ فِيْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْكٰفِرِيْنَ ﴿۳۲﴾ | کیا کافروں کا ٹھکانہ جہنم میں نہیں ہے؟ |

اَلَيْسَ (اَ، لَيْسَ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، لَيْسَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب، اس کے فعل مضارع اور فعل امر کی گردان نہیں آتی، نہیں ہے (کیا نہیں ہے) فِيْ جَهَنَّمَ (فِيْ، جَهَنَّمَ) فِيْ، حرف جار، میں، جَهَنَّمَ، مجرور، جہنم (جہنم میں) مَثْوًى، ثَوِيًّا، مصدر سے اسم ظرف مکان (ٹھکانہ)

لِّلْكٰفِرِيْنَ (لِّ، اَلْكٰفِرِيْنَ) لِّ، حرف جار، کا، اَلْكٰفِرِيْنَ، كُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، کفر کرنے والے، کافروں، واحد، اَلْكَافِرُ (کافروں کا)

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ﴿۳۳﴾ | اور جو سچ کے ساتھ آیا اور اس نے اس کی تصدیق کی وہی لوگ ہی متقی ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) اَلَّذِیْ، اسم موصول (جو) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ یَجِیْٓءُ، مصدر مَجِیْٓءٌ، آنا (وہ آیا) بِالصِّدْقِ (بِ، اَلصِّدْقِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلصِّدْقِ، مجرور، سچ (سچ کے ساتھ) وَ، حرف عطف (اور) صَدَّقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب صَدَّقَ یُصَدِّقُ، مصدر. تَصْدِیْقٌ، تصدیق کرنا (اس نے تصدیق کی) بِهٖٓ (بِ، ہٖ) بِ، حرف جار، کی، ہٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس ضمیر کا مرجع، اَلصِّدْقِ، ہے (اس کی) اُولٰٓئِكَ، اسم اشارہ جمع مذکر بعید (وہی لوگ). هُمْ، ضمیر جمع مزکر غائب (وہی). اَلْمُتَّقُوْنَ، اِتِّقَآءٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، متقی لوگ، پرہیز گار لوگ، واحد، اَلْمُتَّقِیْ،

| | |
|---|---|
| لَهُمْ مَّا یَشَآءُوْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ | ان کیلئے (سب نعمتیں) ان کے رب کے پاس ہیں جن کی وہ خواہش کریں گے |

لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار، کیلئے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان کیلئے)
مَّا، اسم موصول (جو، جن کی) یَشَآءُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب شَآءَ یَشَآءُ، مصدر مَشِیْٓئَةٌ، چاہنا، خواہش کرنا (وہ خواہش کریں گے) عِنْدَ رَبِّهِمْ (عِنْدَ، رَبِّ، هِمْ) عِنْدَ، مضاف، ظرف مکان، پاس، نزدیک، ہاں، رَبِّ، مضاف الیہ، مضاف، رب، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے رب کے پاس)

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الْمُحْسِنِیْنَ ۚ ۝۳۴ | یہی نیکی کرنے والوں کی جزا ہے |

ذٰلِكَ، اسم اشارہ واحد مذکر بعید (یہی) جَزٰٓؤُا الْمُحْسِنِیْنَ (جَزٰٓؤُا، اَلْمُحْسِنِیْنَ) جَزٰٓؤُا، مضاف، جزا، بدلہ، صلہ، اَلْمُحْسِنِیْنَ، مضاف الیہ، اِحْسَانٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، نیکی کرنے والوں کی، احسان کرنے والوں کی، محسنوں، واحد، اَلْمُحْسِنُ (نیکی کرنے والوں کی جزا)

| | |
|---|---|
| لِیُکَفِّرَ اللّٰهُ عَنْهُمْ اَسْوَاَ الَّذِیْ عَمِلُوْا وَ یَجْزِیَهُمْ اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ الَّذِیْ کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۝۳۵ | تاکہ اللہ ان سے بدترین عمل دور کردے جو انہوں نے کئے اور وہ انہیں ان کا اجر ان بہترین عمل کے مطابق عطافرمائے جو وہ کیا کرتے تھے |

لِيُكَفِّرَ اللّٰهُ (لِ، يُكَفِّرَ، اَللّٰهُ) لِ، تعلیل ناصبہ، تاکہ، يُكَفِّرَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب كَفَّرَ يُكَفِّرُ، مصدر تَكْفِيْرٌ، تلافی کرنا، کفارہ دینا، دور کرنا، وہ دور کرے، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (تاکہ اللہ دور کر دے)

عَنْهُمْ (عَنْ، هُمْ) عَنْ، حرف جار، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے)

اَسْوَاَ، سَوْءٌ، جس کا معنی، بُرا ہونا، سے اسم تفضیل کا صیغہ (بدترین (عمل)، سب سے بُرا) اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (جو) عَمِلُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، کرنا، عمل کرنا (انہوں نے کئے) وَ، حرف عطف (اور) يَجْزِيَهُمْ (يَجْزِيَ، هُمْ) يَجْزِيَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب جَزٰى يَجْزِيْ، مصدر جَزَآءٌ، بدلہ دینا، وہ بدلہ عطافرمائے، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (وہ انہیں بدلہ عطافرمائے) اَجْرَهُمْ (اَجْرَ، هُمْ) اَجْرَ، مضاف، اجر، بدلہ، ثواب، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کا (ان کا اجر) بِاَحْسَنِ (بِ، اَحْسَنِ) بِ، حرف جار، کے مطابق، اَحْسَنِ، مجرور، حُسْنٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ، بہت اچھا، بہترین عمل (بہترین عمل کے مطابق)

اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (ان کے جو)

كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)

يَعْمَلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، کرنا، عمل کرنا (وہ کیا کرتے)

| | |
|---|---|
| اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ ؕ | کیا اللہ اپنے بندے کیلئے کافی نہیں ہے |

اَلَيْسَ (اَ، لَيْسَ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، لَيْسَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب اس کے فعل مضارع اور فعل امر کے صیغے نہیں آتے، نہیں ہے (کیا نہیں ہے) اَللّٰهُ، فاعل ہے (اللہ)

بِكَافٍ (بِ، كَافٍ) بِ، حرف جار، نفی کی تاکید کیلئے، كَافٍ، مجرور، كِفَايَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، کافی (کفایت کرنے والا) عَبْدَهٗ (عَبْدَ، هٗ) عَبْدَ، مضاف، بندہ، مراد حضرت محمد ﷺ، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنے (اپنے بندے)

| | |
|---|---|
| وَ يُخَوِّفُوْنَكَ بِالَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖ ؕ | اور وہ آپ کو ان (بتوں) سے ڈراتے ہیں جو اس (اللہ) |

| | |
|---|---|
| | کے سوا ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) يُخَوِّفُوْنَكَ (يُخَوِّفُوْنَ، كَ) يُخَوِّفُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب خَوَّفَ يُخَوِّفُ، مصدر تَخْوِيْفٌ، ڈرانا، وہ ڈراتے ہیں، كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کو (وہ آپ کو ڈراتے ہیں)

بِالَّذِيْنَ (بِ، اَلَّذِيْنَ) بِ، حرف جار، سے، اَلَّذِيْنَ، مجرور، اسم موصول جمع مذکر، جو (ان سے جو)

مِنْ دُوْنِهٖ (مِنْ، دُوْنِ، هٖ) مِنْ، حرف جار زائدہ، ترجمہ کی ضرورت نہیں، دُوْنِ، مجرور، مضاف، سوا، علاوہ، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، الله، ہے (اس (اللہ) کے سوا)

| | |
|---|---|
| وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ۚ﴿۳۶﴾ | اور جسے اللہ گمراہ کردے پھر اس کو کوئی ہدایت دینے والا نہیں ہے |

وَ، حرف عطف، اور، مَنْ، شرطیہ، اسم موصول، جسے (اور جسے) يُّضْلِلِ اللّٰهُ (يُّضْلِلِ، اَللّٰهُ) يُّضْلِلِ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَضَلَّ يُضِلُّ، مصدر اِضْلَالٌ، گمراہ کرنا، وہ گمراہ کردے،

اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (اللہ گمراہ کردے) فَمَا (فَ، مَا) فَ، جواب شرط، پھر، مَا، نافیہ، نہیں (پھر نہیں)

لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کو، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کو، اسے)

مِنْ هَادٍ (مِنْ، هَادٍ) مِنْ، حرف جار برائے عموم، هَادٍ، هِدَايَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، ہدایت دینے والا (کوئی ہدایت دینے والا)

| | |
|---|---|
| وَمَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّضِلٍّ ؕ | اور جسے اللہ ہدایت دے پھر اس کو کوئی گمراہ کرنے والا نہیں ہے |

وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، شرطیہ، اسم موصول، جسے (جسے) يَّهْدِ اللّٰهُ (يَّهْدِ، اَللّٰهُ) يَّهْدِ، فعل مضارع واحد مذکر غائب هَدٰى يَهْدِىْ، مصدر هِدَايَةٌ، ہدایت دینا، وہ ہدایت دے، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (اللہ ہدیت دے) فَمَا (فَ، مَا) فَ، جواب شرط، پھر، مَا، نافیہ، نہیں (پھر نہیں) لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کو، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کو، اسے)

مِنْ مُّضِلٍّ (مِنْ، مُضِلٍّ) مِنْ، حرف جار زائدہ برائے عموم، مُضِلٍّ، اِضْلَالٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، گمراہ کرنے والا (کوئی گمراہ کرنے والا)

| | |
|---|---|
| اَلَيْسَ اللّٰهُ بِعَزِيْزٍ ذِي انْتِقَامٍ ۝ | کیا اللہ بڑا غالب، انتقام لینے والا نہیں ہے |

اَلَيْسَ اللّٰهُ (اَ، لَيْسَ، اَللّٰهُ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، لَيْسَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب اس کے فعل مضارع اور فعل امر کے صیغے نہیں آتے، نہیں ہے، اَللّٰهُ، لَيْسَ، کا اسم فاعل، اللہ (کیا اللہ نہیں ہے)

بِعَزِيْزٍ (بِ، عَزِيْزٍ) بِ، حرف جار زائدہ تاکید برائے نفی، عَزِيْزٍ، مجرور، اللہ کا صفاتی نام، عِزَّةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت زبردست، بڑا غالب) ذِي انْتِقَامٍ (ذِيْ، اِنْتِقَامٍ) ذِيْ، مضاف، والا، اِنْتِقَامٍ، مضاف الیہ، مصدر، انتقام لینا، انتقام (انتقام لینے والا)

| | |
|---|---|
| وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ | اور بلاشبہ اگر آپ ان سے پوچھیں کہ کس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے یقیناً وہ ضرور کہیں گے کہ اللہ نے |

وَ، حرف عطف (اور) لَئِنْ (لَ، اِنْ) لَ، لام تاکید، بلاشبہ، یقیناً، اِنْ، شرطیہ (بلاشبہ اگر)

سَاَلْتَهُمْ (سَاَلْتَ، هُمْ) سَاَلْتَ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر سَاَلَ يَسْئَلُ، مصدر سُؤَالًا، سوال کرنا، پوچھنا، اِنْ، کی وجہ سے ترجمہ، آپ پوچھیں، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (آپ ان سے پوچھیں)

مَّنْ، استفہامیہ، موصولہ (کس نے) خَلَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب خَلَقَ يَخْلُقُ، مصدر خَلْقًا، پیدا کرنا (اس نے پیدا کیا) اَلسَّمٰوٰتِ (آسمانوں) واحد، اَلسَّمَآءُ، وَالْاَرْضَ (وَ، اَلْاَرْضَ) وَ، حرف عطف، اور، اَلْاَرْضَ، زمین (اور زمین) لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ (لَ، يَقُوْلُنَّ، اَللّٰهُ) لَ، لام تاکید، یقیناً، يَقُوْلُنَّ، فعل مضارع موکّد بانون تاکید ثقیلہ جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، وہ ضرور کہیں گے، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ نے (یقیناً وہ ضرور کہیں گے اللہ نے)

| | |
|---|---|
| قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ | آپ کہیے تو کیا تم نے دیکھا وہ جنہیں تم اللہ کے سوا پکارتے ہو اگر اللہ مجھے کوئی تکلیف پہنچانا چاہے کیا |

| | |
|---|---|
| هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖٓ اَوْ اَرَادَنِیْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ ؕ | وہ(دیویاں)اس کی(بھیجی ہوئی)تکلیف کو ہٹانے والی ہیں یا(اگر)وہ مجھ پر رحمت کرنا چاہے کیا وہ اس کی رحمت کو روکنے والی ہیں؟ |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا(آپ کہیے)

اَفَرَءَيْتُمْ (اَ،فَ،رَءَيْتُمْ)اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا،فَ، حرف عطف، تو،رَءَيْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر رَاٰی یَرٰی، مصدر رُؤْيَةٌ، دیکھنا، تم نے دیکھا(تو کیا تم نے دیکھا)مَّا،اسم موصول(وہ جنہیں، جن کو) تَدْعُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر دَعَا یَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ،دَعْوَةٌ، بلانا، پکارنا(تم پکارتے ہو) مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ(مِنْ،دُوْنِ،اَللّٰهِ)مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں،دُوْنِ، مجرور، مضاف، سوا، علاوہ،اَللّٰهِ، مضاف الیہ،اللہ کے (اللہ کے سوا)اِنْ، شرطیہ، جازمہ (اگر)اَرَادَنِیَ اللّٰهُ(اَرَادَ،نِ،یَ،اَللّٰهُ) اَرَادَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَرَادَ يُرِيْدُ، مصدر اِرَادَةٌ، ارادہ کرنا، چاہنا،اِنْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ چاہے،نِ، نون وقایہ،یَ، ضمیر واحد متکلم، مجھے،اَللّٰهُ، فاعل،اللہ (اللہ مجھے چاہے)

بِضُرٍّ(بِ،ضُرٍّ)بِ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں،ضُرٍّ، مجرور، مصدر، نقصان پہنچانا، تکلیف پہنچانا (کوئی تکلیف پہنچانا)هَلْ، کلمہ استفہامیہ (کیا)هُنَّ، ضمیر جمع مؤنث غائب (وہ) ضمیر کا مرجع دیویاں ہیں جن کی وہ پوجا کرتے تھے،كٰشِفٰتُ،كَشْفٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مؤنث (ہٹانے والیاں، دور کرنے والیاں) واحد،كَاشِفَةٌ،ضُرِّهٖ(ضُرِّ،هٖ)ضُرِّ، مضاف، ضرر، نقصان، تکلیف،هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب،اس کی (اس کی تکلیف)اَوْ، حرف عطف (یا)اَرَادَنِیْ(اَرَادَ،نِ،یْ)اَرَادَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَرَادَ يُرِيْدُ، مصدر اِرَادَةٌ،ارادہ کرنا، چاہنا،اِنْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ چاہے،نِ، نون وقایہ،یْ، ضمیر واحد متکلم، مجھ (وہ مجھ پر چاہے)بِرَحْمَةٍ(بِ،رَحْمَةٍ)بِ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں،رَحْمَةٍ، مجرور، مصدر (رحمت کرنا)هَلْ،استفہامیہ (کیا)هُنَّ، ضمیر جمع مؤنث غائب (وہ) ضمیر کا مرجع وہ دیویاں ہیں جن کی وہ پوجا کرتے تھے،مُمْسِكٰتُ،اِمْسَاكٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مؤنث (روکنے والیاں) واحد،

مُمْسِكَةٌ، رَحْمَتِهٖ (رَحْمَتِ، هٖ) رَحْمَتِ، مضاف، رحمت، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی (اس کی رحمت)

| | |
|---|---|
| قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ؕ | آپ کہہ دیجئے مجھے اللہ کافی ہے |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

حَسْبِيَ (حَسْبِ، يَ) حَسْبِ، مضاف، اسم، بس، کافی، يَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، مجھے (وہ مجھے کافی ہے) اَللّٰهُ (اللہ)

| | |
|---|---|
| عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ۝۳۸ | توکل کرنے والے اسی پر توکل کرتے ہیں |

عَلَيْهِ (عَلٰى، هِ) عَلٰى، حرف جار، پر، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اللّٰهُ، ہے (اس پر)

يَتَوَكَّلُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب تَوَكَّلَ يَتَوَكَّلُ، مصدر تَوَكُّلٌ، توکل کرنا، بھروسہ کرنا (وہ توکل کرتا ہے) اَلْمُتَوَكِّلُوْنَ، تَوَكُّلٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (توکل کرنے والے، بھروسہ کرنے والے) واحد، اَلْمُتَوَكِّلُ،

| | |
|---|---|
| قُلْ يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ اِنِّيْ عَامِلٌ ۚ | آپ کہہ دیجئے اے میری قوم تم اپنی جگہ پر عمل کرو بے شک میں (بھی) عمل کرنے والا ہوں |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

يٰقَوْمِ، اصل میں، يٰقَوْمِيْ، تھا (يَا، قَوْمِ، يْ) يَا، حرف ندا، اے، قَوْمِيْ، منادی، قَوْمِ، مضاف، قوم، يْ، محذوف ہے مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (اے میری قوم)

اِعْمَلُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (تم عمل کرو)

عَلٰى مَكَانَتِكُمْ (عَلٰى، مَكَانَتِ، كُمْ) عَلٰى، حرف جار، پر، مَكَانَتِ، مجرور، مضاف، مکان، جگہ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، اپنی (اپنی جگہ پر) اِنِّيْ (اِنِّ، يْ) اِنِّ، اصل میں، اِنَّ، ہے، يْ، کی وجہ سے نون کو زیر دی گئی ہے، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، بلاشبہ، يْ، ضمیر واحد متکلم، میں (بے شک میں)

عَامِلٌ، عَمَلٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (عمل کرنے والا)

| | |
|---|---|
| فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۹﴾ | پھر عنقریب تم (انجام) جان لو گے |

فَسَوْفَ (فَ، سَوْفَ) فَ، حرف عطف، پھر، سَوْفَ، حرف استقبال، عنقریب، جلد ہی (پھر عنقریب)
تَعْلَمُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا، معلوم کرنا (تم جان لو گے)

| | |
|---|---|
| مَنْ يَّاْتِيْهِ عَذَابٌ يُّخْزِيْهِ وَيَحِلُّ عَلَيْهِ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿۴۰﴾ | کون ہے کہ اس پر عذاب آتا ہے (جو) اسے رسوا کرے گا اور اس پر ہمیشہ قائم رہنے والا عذاب اترتا ہے |

مَنْ، استفہامیہ (کون ہے) يَّاْتِيْهِ (يَّاْتِيْ، ہِ) يَّاْتِيْ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَتٰى يَاْتِيْ مصدر اِتْيَانٌ، آنا، وہ آتا ہے، ہِ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (وہ اس پر آتا ہے) عَذَابٌ، اسم، عذاب، سزا،
يُّخْزِيْهِ (يُخْزِيْ، ہِ) يُخْزِيْ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَخْزٰى يُخْزِيْ، مصدر اِخْزَآءٌ، رسوا کرنا، وہ رسوا کرے گا، ہِ، ضمیر واحد مذکر غائب، اسے (وہ اسے رسوا کرے گا) وَ، حرف عطف (اور)
يَحِلُّ، فعل مضارع واحد مذکر غائب حَلَّ يَحِلُّ، مصدر حِلًّا وَّحَلَالٌ، جائز ہونا، حلال ہونا، گرنا، اترنا (وہ اترتا ہے) عَلَيْهِ (عَلٰى، ہِ) عَلٰى، حرف جار، پر، ہِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس پر)
عَذَابٌ مُّقِيْمٌ (عَذَابٌ، مُقِيْمٌ) عَذَابٌ، موصوف، اسم، عذاب، مُقِيْمٌ، صفت، اِقَامَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، مقیم، سیدھا، دائمی، ہمیشہ قائم رہنے والا (ہمیشہ قائم رہنے والا عذاب)

| | |
|---|---|
| اِنَّآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ لِلنَّاسِ بِالْحَقِّ ۚ | بلاشبہ ہم نے آپ پر لوگوں (کی رہنمائی) کیلئے حق کے ساتھ کتاب نازل کی ہے |

اِنَّا (اِنَّ، نَا) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، بلاشبہ، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم (بلاشبہ ہم)
اَنْزَلْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَنْزَلَ يُنْزِلُ، مصدر اِنْزَالًا، اتارنا، نازل کرنا (ہم نے نازل کی)
عَلَيْكَ (عَلٰى، كَ) عَلٰى، حرف جار، پر، كَ، مجرور، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ پر)
اَلْكِتٰبَ (کتاب) یعنی قرآن مجید، لِلنَّاسِ (لِ، اَلنَّاسِ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَلنَّاسِ، مجرور، لوگوں (لوگوں

کیلئے) بِالْحَقِّ (بِ، اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلْحَقِّ، مجرور، حق، سچ (حق کے ساتھ)

| | |
|---|---|
| فَمَنِ اهْتَدٰى فَلِنَفْسِهٖ ۚ | پھر جو ہدایت پائے تو اپنی جان کیلئے |

فَمَنِ (فَ، مَنْ) فَ، حرف عطف، پھر، مَنْ، شرطیہ، اسم موصول، جو (پھر جو)

اِهْتَدٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب اِهْتَدٰى يَهْتَدِيْ، مصدر اِهْتِدَآءٌ، ہدایت پانا (وہ ہدایت پائے)

فَلِنَفْسِهٖ (فَ، لِ، نَفْسِ، هٖ) فَ، حرف عطف، تو، لِ، حرف جار، کیلئے،

نَفْسِ، مجرور، مضاف، نفس، جان، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنی (تو اپنی جان کیلئے)

| | |
|---|---|
| وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ۚ | اور جو گمراہ ہو جائے تو وہ صرف اپنی (جان) پر گمراہ ہو گا |

وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، شرطیہ، موصولہ (جو) ضَلَّ، فعل ماضی واحد مذکر غائب ضَلَّ يَضِلُّ، مصدر ضَلَالٌ، گمراہ ہونا (وہ گمراہ ہو جائے) فَاِنَّمَا (فَ، اِنَّمَا) فَ، حرف عطف، تو،

اِنَّمَا، اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، مَا، حصر کیلئے، صرف (تو صرف) يَضِلُّ، فعل مضارع واحد مذکر غائب ضَلَّ يَضِلُّ، مصدر ضَلَالٌ، گمراہ ہونا (وہ گمراہ ہو گا) عَلَيْهَا (عَلٰى، هَا) عَلٰى، حرف جار، پر،

هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اپنی، ضمیر کا مرجع، نَفْسِ، ہے (اپنی (جان) پر)

| | |
|---|---|
| وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ﴿۴۱﴾ | اور آپ ان پر ہرگز ذمہ دار نہیں ہیں |

ع

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) اَنْتَ، ضمیر واحد مذکر حاضر (آپ) عَلَيْهِمْ (عَلٰى، هِمْ) عَلٰى، حرف جار، پر، هِمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان پر) بِوَكِيْلٍ (بِ، وَكِيْلٍ) بِ، حرف جار، زائدہ تاکید برائے نفی، ہرگز، وَكِيْلٍ، مجرور، وَكْلٌ، مصدر سے صفت مشبہ، ذمہ دار (ہرگز ذمہ دار)

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَالَّتِيْ لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا ۚ | اللہ جانوں (روحوں) کو ان کے مرنے کے وقت قبض کرتا ہے اور جو مرے نہیں ان کی نیند میں (قبض کرتا ہے) |

اَللّٰهُ، فاعل (اللہ) يَتَوَفَّى، فعل مضارع واحد مذکر غائب تَوَفّٰى يَتَوَفّٰى، مصدر تَوَفِّيٌّ، موت دینا، اٹھالینا،

قبض کرنا (وہ قبض کرتا ہے) اَلْاَنْفُسَ (جانوں، نفسوں، روحوں) واحد، نَفْسٌ،

حِيْنَ مَوْتِهَا (حِيْنَ، مَوْتِهَا) حِيْنَ، مضاف، ظرف زمان، وقت، مَوْتِهَا (مَوْتِ، هَا) مَوْتِ، مضاف الیہ، مضاف، مصدر، مرنا، موت، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اَلْاَنْفُسَ، ہے، ان کے مرنے کے (ان کے مرنے کے وقت) وَ، حرف عطف (اور) اَلَّتِیْ، اسم موصول واحد مؤنث (جو) لَمْ تَمُتْ، فعل مضارع نفی جحد بلم مجزوم واحد مؤنث غائب مَاتَ يَمُوْتُ، مصدر مَوْتًا، مرنا، لَمْ، کی وجہ سے ترجمہ (وہ مرا نہیں ہے) فِيْ مَنَامِهَا (فِيْ، مَنَامِ، هَا) فِيْ، حرف جار، میں، مَنَامِ، مجرور، مضاف، نَوْمٌ، سے مصدر میمی، خواب، نیند، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب اس کی، ضمیر کا مرجع، اَلْاَنْفُسَ، ہے (ان کی نیند میں)

| | |
|---|---|
| فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ وَ يُرْسِلُ الْاُخْرٰٓى اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ۭ | پھر وہ روک لیتا ہے جس پر اس نے موت کا فیصلہ کیا اور وہ دوسری کو ایک مقررہ وقت تک بھیج دیتا ہے |

فَيُمْسِكُ (فَ، يُمْسِكُ) فَ، حرف عطف، پھر، يُمْسِكُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَمْسَكَ يُمْسِكُ، مصدر اِمْسَاكٌ، روکنا، وہ روک لیتا ہے (پھر وہ روک لیتا ہے)

اَلَّتِیْ، اسم موصول واحد مؤنث (جس) قَضٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَضٰى يَقْضِيْ، مصدر قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا (اس نے فیصلہ کیا) عَلَيْهَا (عَلٰى، هَا) عَلٰى، حرف جار، پر، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس (اس پر) اَلْمَوْتَ، مصدر، اسم مرفوع معرفہ (مرنا، موت) وَ، حرف عطف (اور)

يُرْسِلُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَرْسَلَ يُرْسِلُ، مصدر اِرْسَالًا، ارسال کرنا، بھیجنا (وہ بھیج دیتا ہے)

اَلْاُخْرٰٓى (دوسری) اٰخَرُ، اور، اٰخِرُ، کی مؤنث اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى (اِلٰى، اَجَلٍ، مُّسَمًّى) اِلٰى، حرف جار، تک، اَجَلٍ، مجرور، موصوف، مدت، ایک وقت، موت، مُّسَمًّى، صفت، تَسْمِيَةٌ، مصدر سے اسم مفعول واحد مذکر، مقرر کردہ، مقررہ (ایک مقررہ وقت تک)

| | |
|---|---|
| اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ | بلاشبہ اس میں ان لوگوں کیلئے یقیناً نشانیاں ہیں جو |

| | |
|---|---|
| يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۴۲﴾ | غور و فکر کرتے ہیں |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، بلاشبہ) فِيْ ذٰلِكَ (فِيْ، ذٰلِكَ) فِيْ، حرف جار، میں، ذٰلِكَ، مجرور، اسم اشارہ واحد مذکر بعید، اس (اس میں) لَاٰيٰتٍ (لَ، اٰيٰتٍ) لَ، لام تاکید، یقیناً، اٰيٰتٍ، نشانیاں، واحد، اٰيَةٌ (یقیناً نشانیاں) لِّقَوْمٍ (لِ، قَوْمٍ) لِ، حرف جار، کیلئے، قَوْمٍ، مجرور، قوم، لوگوں (لوگوں کیلئے) يَّتَفَكَّرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب تَفَكَّرَ يَتَفَكَّرُ، مصدر تَفَكُّرٌ، غور و فکر کرنا (وہ غور و فکر کرتے ہیں)

| | |
|---|---|
| اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ شُفَعَآءَ ؕ | کیا انہوں نے اللہ کے سوا سفارشی بنالئے ہیں؟ |

اَمِ، اصل میں، اَمْ، ہے وصل کی وجہ سے میم کو زیر دی گئی ہے، حرف عطف (کیا)

اِتَّخَذُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِتَّخَذَ يَتَّخِذُ، مصدر اِتِّخَاذٌ، بنانا (انہوں نے بنالیے ہیں)

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ (مِنْ، دُوْنِ، اَللّٰهِ) مِنْ، حرف جار زائد، ترجمہ کی ضرورت نہیں، دُوْنِ، مجرور، مضاف، سوا، علاوہ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے سوا) شُفَعَآءَ، شَفَاعَةٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (سفارش کرنے والے، سفارشی) واحد، شَفِيْعٌ،

| | |
|---|---|
| قُلْ اَوَ لَوْ كَانُوْا لَا يَمْلِكُوْنَ شَيْـًٔا وَّ لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿۴۳﴾ | آپ کہہ دیجئے اور کیا اگرچہ وہ کچھ بھی اختیار نہ رکھتے ہوں اور نہ عقل رکھتے ہوں |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

اَوَ لَوْ (اَ، وَ، لَوْ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، اس کا ادخال فعل محذوف پر ہے، وَ، حرف عطف اور،

لَوْ، وصلیہ، اگرچہ (اور کیا اگرچہ) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ ہوں) لَا يَمْلِكُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب مَلَكَ يَمْلِكُ، مصدر مَلْكًا، مِلْكًا، مالک ہونا، اختیار رکھنا (وہ اختیار نہ رکھتے ہوں) شَيْـًٔا (کسی چیز، کچھ بھی) وَّ، حرف عطف (اور) لَا يَعْقِلُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب عَقَلَ يَعْقِلُ، مصدر عَقْلًا، عقل رکھنا، سمجھنا (وہ نہ عقل رکھتے ہوں)

| | |
|---|---|
| قُلْ لِّلّٰهِ الشَّفَاعَةُ جَمِيْعًا ؕ | آپ کہہ دیجئے شفاعت ساری کی ساری اللہ کے اختیار میں ہے |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

لِلّٰہِ (لِ، اَللّٰہِ) لِ، حرف جار برائے ملکیت، کے واسطے، کے اختیار میں،

اَللّٰہِ، مجرور، اللہ (اللہ کے اختیار میں) الشَّفَاعَۃُ، مصدر (سفارش کرنا، سفارش، شفاعت)

جَمِیْعًا، جَمْعٌ، مصدر سے بمعنی، مَجْمُوْعٌ، برائے تاکید (سب، ساری کی ساری)

| | |
|---|---|
| لَہٗ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ | آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اسی کی ہے |

لَہٗ (لَ، ہٗ) لَ، حرف جار، کی، ہٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اسی (اسی کی ہے)

مُلْکُ السَّمٰوٰتِ (مُلْکُ، اَلسَّمٰوٰتِ) مُلْکُ، مضاف، بادشاہی، سلطنت، حکومت، اَلسَّمٰوٰتِ، مضاف الیہ، آسمانوں، واحد، اَلسَّمَآءُ (آسمانوں کی بادشاہی) وَ، حرف عطف (اور) اَلْاَرْضِ، مجرور (زمین)

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۴۴﴾ | پھر تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے |

ثُمَّ، حرف عطف (پھر) اِلَیْہِ (اِلٰی، ہِ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، ہِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اسی، ضمیر کا مرجع، اللّٰہِ، ہے (اسی کی طرف) تُرْجَعُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر حاضر رَجَعَ یَرْجِعُ، مصدر رَجْعٌ وَرُجُوْعٌ، لوٹنا (تم لوٹائے جاؤ گے)

| | |
|---|---|
| وَاِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ وَحْدَہُ اشْمَاَزَّتْ قُلُوْبُ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَۃِ ۚ | اور جب اس اکیلے اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے (تو) ان لوگوں کے دل کڑھنے لگتے ہیں جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے |

وَ، حرف عطف (اور) اِذَا، اسم ظرف، متضمن بمعنی شرط (جب) ذُکِرَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب ذَکَرَ یَذْکُرُ، مصدر ذِکْرًا، ذکر کرنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (ذکر کیا جاتا ہے) اَللّٰہُ (اللہ)

وَحْدَہٗ (وَحْدَ، ہٗ) وَحْدَ، مصدر، منصوب، مضاف، ایک ہونا ایک، اکیلا، ہٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کا (اس اکیلے کا) اِشْمَاَزَّتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب اِشْمَاَزَّ یَشْمَاَزُّ، مصدر اِشْمِیْزَازٌ، چہرہ کا غصہ سے اس طرح بھر جانا کہ نفرت کا اظہار ہو، تنگ پڑنا، نفرت کرنا، کُڑھنے لگنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ کڑھنے لگتا ہے) قُلُوْبُ (دلوں) واحد، قَلْبٌ، اَلَّذِیْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں کے جو)

لَا یُؤْمِنُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب اٰمَنَ یُؤْمِنُ، مصدر اِیْمَانًا، ایمان لانا، ایمان رکھنا (وہ ایمان نہیں رکھتے) بِالْاٰخِرَةِ (بِ، اَلْاٰخِرَةِ) بِ، حرف جار بمعنی، عَلٰی، پر، اَلْاٰخِرَةِ، مجرور، آخرت (آخرت پر)

| | |
|---|---|
| وَاِذَا ذُكِرَ الَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖٓ اِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ ﴿۴۵﴾ | اور جب ان (بتوں) کا ذکر کیا جاتا ہے جو اس (اللہ) کے سوا ہیں تو اچانک وہ خوش ہو جاتے ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) اِذَا، اسم ظرف متضمن بمعنی شرط (جب) ذُكِرَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب ذَكَرَ يَذْكُرُ، مصدر ذِكْرًا، یاد کرنا، ذکر کرنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (ذکر کیا جاتا ہے)

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان کا جو) مِنْ دُوْنِهٖٓ (مِنْ، دُوْنِ، ہٖ) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، دُوْنِ، مجرور مضاف، سوا، علاوہ، ہٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اللهِ، ہے (اس کے سوا) اِذَا، مفاجاتیہ، کسی چیز کا اچانک پیش ہونا (اچانک، یکایک)

هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) يَسْتَبْشِرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِسْتَبْشَرَ يَسْتَبْشِرُ، مصدر اِسْتِبْشَارٌ، خوش ہونا (وہ خوش ہو جاتے ہیں)

| | |
|---|---|
| قُلِ اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ﴿۴۶﴾ | آپ کہیے اے اللہ! آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے غیب اور ظاہر کے جاننے والے تو ہی اپنے بندوں کے درمیان اُن (امور) کا فیصلہ کرے گا جن میں وہ اختلاف کیا کرتے تھے |

قُلِ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہیے)

اَللّٰهُمَّ، يَا، حرف ندا محذوف ہے، میم مشدد، يَا، حرف ندا کے عوض لایا گیا ہے (اے اللہ)

فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ (فَاطِرَ، اَلسَّمٰوٰتِ) فَاطِرَ، مضاف، فَطْرَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، پھاڑنے والا، عدم کو پھاڑ کر وجود میں لانے والا، پیدا کرنے والا، اَلسَّمٰوٰتِ، مضاف الیہ، آسمانوں کے، واحد، اَلسَّمَآءُ (آسمانوں کے پیدا کرنے والے) وَ، حرف عطف (اور) اَلْاَرْضِ، معطوف (زمین)

عٰلِمَ الْغَيْبِ (عٰلِمَ ،اَلْغَيْبِ) عٰلِمَ، مضاف، عِلْمٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، جاننے والا، علم رکھنے والے، اَلْغَيْبِ، مضاف الیہ، وہ چیز ہے جہاں تک احساس اور انسانی عقل کی رسائی نہ ہو، اور انبیاء کی اطلاع کے بغیر اس کا علم ہونا ممکن نہ ہو، مصدر ہے، پوشیدہ ہونا، غیر حاضر ہونا، پوشیدہ کے، غیب کے، چھپی کے (غیب کے جاننے والے) وَ، حرف عطف (اور) اَلشَّهَادَةِ، مصدر (ظاہر ہونا، کھلا ہونا، ظاہر، کھلی) اَنْتَ، ضمیر واحد مذکر حاضر (تو) تَحْكُمُ، فعل مضارع واحد مذکر حاضر حَكَمَ يَحْكُمُ، مصدر حُكْمًا، حکم کرنا، فیصلہ کرنا (تو فیصلہ کرے گا)

بَيْنَ عِبَادِكَ (بَيْنَ، عِبَادِ، كَ) بَيْنَ، مضاف، درمیان، عِبَادِ، مضاف الیہ، مضاف، بندوں، واحد، عَبْدٌ ،كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، اپنے (اپنے بندوں کے درمیان)

فِيْ مَا (فِيْ، مَا) فِيْ، حرف جار، اصل ترجمہ، میں، ضرورتاً ترجمہ، کا، کیا جاتا ہے، مَا، موصولہ، جو، جن (ان (امور) کا جن) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)

فِيْهِ (فِيْ، هِ) فِيْ، حرف جار، میں، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس میں) يَخْتَلِفُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِخْتَلَفَ يَخْتَلِفُ، مصدر اِخْتِلَافٌ، اختلاف کرنا (وہ اختلاف کیا کرتے)

| | |
|---|---|
| وَ لَوْ اَنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا وَّ مِثْلَهٗ مَعَهٗ لَافْتَدَوْا بِهٖ مِنْ سُوْٓءِ الْعَذَابِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ | اور اگر واقعی ان لوگوں کیلئے ہو جو ظلم کرتے ہیں جو زمین میں ہے سب کا سب اور اس کے ساتھ اس کی مانند (اور) ہو وہ اس کو قیامت کے دن عذاب کی سختی سے (بچنے کیلئے) ضرور فدیہ میں دیں گے |

وَ، حرف عطف (اور) لَوْ، شرطیہ (اگر) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، یقیناً، واقعی)

لِلَّذِيْنَ (لِ، اَلَّذِيْنَ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَلَّذِيْنَ، مجرور، اسم موصول جمع مذکر، وہ لوگ جو (ان لوگوں کیلئے ہو جو) ظَلَمُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب ظَلَمَ يَظْلِمُ، مصدر ظُلْمًا، ظلم کرنا، لَوْ، کی وجہ سے ترجمہ (وہ ظلم کرتے ہیں) مَا، اسم موصول، اَنَّ، کا اسم (جو) فِي الْاَرْضِ (فِي، اَلْاَرْضِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور (زمین میں) جَمِيْعًا، جَمْعٌ، مصدر سے بمعنی، مَجْمُوْعٌ (سب کا سب)

وَّ، حرف عطف (اور) مِثْلَهٗ (مِثْلَ، هٗ) مِثْلَ، مضاف، مثل، مانند، برابر، جتنا، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی (اس کی مانند) مَّعَهٗ (مَعَ، هٗ) مَعَ، مضاف، ساتھ، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے (اس کے ساتھ)

لَافْتَدَوْا (لَ، اِفْتَدَوْا) لَ، لَوْ، کے جواب میں آیا ہے، ضرور، اِفْتَدَوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِفْتَدٰى يَفْتَدِىْ، مصدر اِفْتِدَآءٌ، فدیہ دینا، ترجمہ بحوالہ قیامت، وہ فدیہ دیں گے (ضرور وہ فدیہ دیں گے)

بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کو، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کو)

مِنْ سُوْٓءِ الْعَذَابِ (مِنْ، سُوْٓءِ، اَلْعَذَابِ) مِنْ، حرف جار، سے، سُوْٓءِ، مجرور، مضاف، سَوْءٌ، مصدر سے اسم، ہر وہ چیز جو انسان کو غم میں ڈال دے، برائی، آفت، سختی، اَلْعَذَابِ، مضاف الیہ، عذاب کی (عذاب کی سختی سے)

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ (يَوْمَ، اَلْقِيٰمَةِ) يَوْمَ، مضاف، دن، اَلْقِيٰمَةِ، مضاف الیہ، قیامت کے (قیامت کے دن)

| | |
|---|---|
| وَ بَدَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مَا لَمْ يَكُوْنُوْا يَحْتَسِبُوْنَ ۝ | اور اللہ کی طرف سے ان کیلئے وہ (کچھ) سامنے آجائے گا جس کا وہ گمان نہیں کیا کرتے تھے |

وَ، حرف عطف (اور) بَدَا لَهُمْ (بَدَا، لَ، هُمْ) بَدَا، فعل ماضی واحد مذکر غائب بَدَا، يَبْدُوْ، مصدر بَدْوًا، سامنے آنا، کھلم کھلا، ظاہر ہونا، ترجمہ بحوالہ قیامت، وہ سامنے آجائے گا، لَ، حرف جار، کیلئے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (وہ سامنے آجائے گا ان کیلئے) مِّنَ اللّٰهِ (مِّنْ، اَللّٰهِ) مِّنْ، حرف جار بمعنی، اِلٰى، کی طرف سے، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کی طرف سے) مَا، موصولہ (جو، جس کا)

لَمْ يَكُوْنُوْا، فعل مضارع ناقص منفی جحد بلم جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ نہیں تھے)

يَحْتَسِبُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِحْتَسَبَ يَحْتَسِبُ، مصدر اِحْتِسَابٌ، گمان کرنا (وہ گمان کیا کرتے)

| | |
|---|---|
| وَ بَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا وَ حَاقَ | اور اُن کی وہ برائیاں ظاہر ہو جائیں گی جو انہوں نے |

| | |
|---|---|
| بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ؀۴۸ | کمائی تھیں اور اُن کو وہ (عذاب) گھیر لے گا جس کا وہ مذاق اڑایا کرتے تھے |

وَ، حرف عطف (اور) بَدَا لَهُمْ (بَدَا، لَ، هُمْ) بَدَا، فعل ماضی واحد مذکر غائب بَدَا، يَبْدُوْ، مصدر بَدْوًا، سامنے آنا، ظاہر ہونا، ترجمہ بحوالہ قیامت، وہ ظاہر ہو جائے گی، لَ، حرف جار، کی،

هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (وہ ظاہر ہو جائے گی ان کی) سَيِّاٰتُ (برائیاں) واحد، سَيِّئَةٌ، مَا، موصولہ (جو) كَسَبُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَسَبَ يَكْسِبُ، مصدر كَسْبٌ، کمانا (انہوں نے کمائی تھیں) وَ، حرف عطف (اور) حَاقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب حَاقَ يَحِيْقُ، مصدر حَيْقًا، گھیر لینا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ گھیر لے گا) بِهِمْ (بِ، هِمْ) بِ، حرف جار، کو، هِمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان کو) مَّا، موصولہ (جس) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے) بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کا، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کا) يَسْتَهْزِءُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِسْتَهْزَاَ يَسْتَهْزِئُ، مصدر اِسْتِهْزَآءٌ، مذاق کرنا، مذاق اڑانا (وہ مذاق اڑایا کرتے)

| | |
|---|---|
| فَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَانَا ؗ | پھر جب انسان کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے (تو) وہ ہمیں پکارتا ہے |

فَاِذَا (فَ، اِذَا) فَ، حرف عطف، پھر، اِذَا، اسم ظرف مستقبل متضمن بمعنی شرط، جب (پھر جب) مَسَّ، فعل ماضی واحد مذکر غائب مَسَّ يَمُسُّ، مصدر مَسًّا، چھونا، پہنچنا، آن پڑنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ پہنچتی ہے) اَلْاِنْسَانَ (انسان) ضُرٌّ، مصدر (کوئی نقصان، کوئی تکلیف) دَعَانَا (دَعَا، نَا) دَعَا، فعل ماضی واحد مذکر غائب دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دَعْوَةٌ وَدُعَآءٌ، بلانا، پکارنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ، وہ پکارتا ہے، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم کو، ہمیں (وہ ہمیں پکارتا ہے)

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اِذَا خَوَّلْنٰهُ نِعْمَةً مِّنَّا ۙ قَالَ اِنَّمَآ | پھر جب ہم اسے اپنی طرف سے کوئی نعمت عطا کرتے |

| | |
|---|---|
| اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ ؕ | ہیں (تو) وہ کہتا ہے کہ میں محض (اپنے) علم کی وجہ سے یہ (نعمت) دیا گیا ہوں |

ثُمَّ، حرف عطف (پھر) اِذَا، اسم ظرف مستقبل متضمن بمعنی شرط، جب (جب)
خَوَّلْنٰهُ (خَوَّلْنَا، هٗ) خَوَّلْنَا، فعل ماضی جمع متکلم خَوَّلَ يُخَوِّلُ، مصدر تَخْوِيْلٌ، مالک بنانا، عطا کرنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ، ہم عطا کرتے ہیں، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، اسے (ہم اسے عطا کرتے ہیں)
نِعْمَةً (کوئی نعمت) مِّنَّا (مِّنْ، نَا) مِّنْ، حرف جار بمعنی اِلٰى، کی طرف سے، نَا، مجرور، ضمیر جمع متکلم، اپنی (اپنی طرف سے) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ کہتا ہے) اِنَّمَا، اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل اور، مَا، حصر کیلئے (سوائے اس کے نہیں، صرف، محض)
اُوْتِيْتُهٗ (اُوْتِيْتُ، هٗ) اُوْتِيْتُ، فعل ماضی مجہول واحد متکلم اٰتٰى يُؤْتِى، مصدر اِيْتَآءٌ، دینا، میں دیا گیا ہوں، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، یہ، ضمیر کا مرجع، نِعْمَةً، ہے (میں یہ (نعمت) دیا گیا ہوں)
عَلٰى عِلْمٍ (عَلٰى، عِلْمٍ) عَلٰى، حرف جار بمعنی تعلیل، کی وجہ سے، عِلْمٍ، مجرور، مصدر، علم (علم کی وجہ سے)

| | |
|---|---|
| بَلْ هِىَ فِتْنَةٌ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝٤٩ | بلکہ وہ ایک آزمائش ہے اور لیکن ان میں سے اکثر نہیں جانتے |

بَلْ، حرف اضراب (بلکہ) هِىَ، ضمیر واحد مؤنث غائب (وہ) فِتْنَةٌ، اسم (ایک آزمائش) وَّ، حرف عطف (اور) لٰكِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، کلمہ استدراک (لیکن)
اَكْثَرَهُمْ (اَكْثَرَ، هُمْ) اَكْثَرَ، مضاف، كَثْرَةٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ، اکثر، بہت زیادہ، بیشتر، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے اکثر، ان میں سے اکثر)
لَا يَعْلَمُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا (وہ نہیں جانتے)

| | |
|---|---|
| قَدْ قَالَهَا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝٥٠ | بلاشبہ یہی بات اُن لوگوں نے کہی جو ان سے پہلے تھے پس ان کے کام نہ آیا جو وہ کمایا کرتے تھے |

قَدْ، حرف تحقیق، (یقیناً، بلاشبہ) قَالَهَا (قَالَ، هَا) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اس نے کہا، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، ضمیر کا مرجع اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ، ہے ضمیر مؤنث یہ ایک جملہ یا کلمہ ہونے کی وجہ سے ہے، یہی بات (یہی بات اس نے کہی)

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں نے جو) مِنْ قَبْلِهِمْ (مِنْ، قَبْلِ، هِمْ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلِ، مجرور، مضاف، پہلے، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے پہلے)

فَمَآ (فَ، مَا) فَ، حرف عطف، پس، مَا، نافیہ، نہ (پس نہ) اَغْنٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَغْنٰى يُغْنِيْ، مصدر اِغْنَاءٌ، مالدار بنانا، کام آنا (وہ کام آیا) عَنْهُمْ (عَنْ، هُمْ) عَنْ، حرف جار، اصل ترجمہ، سے، ضرورتاً، کے، کیا جاتا ہے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان کے) مَّا، موصولہ (جو)

كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)

يَكْسِبُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب كَسَبَ يَكْسِبُ، مصدر كَسْبًا، کمانا (وہ کمایا کرتے)

| | |
|---|---|
| فَاَصَابَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا ؕ | پھر انہیں وہ بُرائیاں آ پہنچیں جو انہوں نے کمائی تھیں |

فَاَصَابَهُمْ (فَ، اَصَابَ، هُمْ) فَ، حرف عطف، پھر، اَصَابَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَصَابَ يُصِيْبُ، مصدر اِصَابَةٌ، آ پہنچنا، وہ آ پہنچی، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (پھر انہیں وہ آ پہنچی)

سَيِّاٰتُ (برائیاں) واحد، سَيِّئَةٌ، مَا، موصولہ (جو)

كَسَبُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَسَبَ يَكْسِبُ، مصدر كَسْبًا، کمانا (انہوں نے کمائی تھیں)

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْ هٰٓؤُلَآءِ سَيُصِيْبُهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا ۙ وَمَا هُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ﴿۵۱﴾ | اور وہ لوگ جنہوں نے اُن میں سے ظلم کیا عنقریب اُنہیں وہ بُرائیاں آ پہنچیں گی جو انہوں نے کمائی ہیں اور وہ ہرگز عاجز کرنے والے نہیں ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے)

ظَلَمُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب ظَلَمَ يَظْلِمُ، مصدر ظُلْمًا، ظلم کرنا (انہوں نے ظلم کیا)

مِنْ هٰٓؤُلَآءِ (مِنْ، هٰٓؤُلَآءِ) مِنْ، حرف جار بیانیہ، میں سے، هٰٓؤُلَآءِ، مجرور، اسم اشارہ جمع قریب، ان (ان میں سے) سَيُصِيْبُهُمْ (سَ، يُصِيْبُ، هُمْ) سَ، حرف استقبال، فعل مضارع کو مستقبل کیلئے مختص کرتا ہے، عنقریب، جلد ہی، يُصِيْبُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَصَابَ يُصِيْبُ، مصدر اِصَابَةٌ، آ پہنچنا، وہ آ پہنچیں گی، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (عنقریب انہیں وہ آ پہنچیں گی)

سَيِّاٰتُ (برائیاں، گناہ، اعمال بد) واحد، سَيِّئَةٌ، مَا، موصولہ (جو)

كَسَبُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَسَبَ يَكْسِبُ، مصدر كَسْبًا، کمانا (انہوں نے کمائی ہیں)

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ)

بِمُعْجِزِيْنَ (بِ، مُعْجِزِيْنَ) بِ، حرف جار زائد، تاکید برائے نفی، ہرگز، مُعْجِزِيْنَ، اِعْجَازٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، عاجز کرنے والے، واحد، مُعْجِزٌ (ہرگز عاجز کرنے والے)

| | |
|---|---|
| اَوَ لَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَ يَقْدِرُ ؕ | اور کیا انہوں نے نہیں جانا کہ بے شک اللہ رزق کشادہ کر دیتا ہے جس کیلئے چاہتا ہے اور وہ تنگ کر دیتا ہے |

اَوَ لَمْ يَعْلَمُوْٓا (اَ، وَ، لَمْ يَعْلَمُوْٓا) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، وَ، حرف عطف، اور،

لَمْ يَعْلَمُوْٓا، فعل مضارع مجزوم منفی جحد بلم جمع مذکر غائب عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا،

لَمْ، کی وجہ سے ترجمہ، انہوں نے نہیں جانا (اور کیا انہوں نے نہیں جانا)

اَنَّ اللّٰهَ (اَنَّ، اَللّٰهَ) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، ناصبہ، بے شک، بلا شبہ، اَللّٰهَ، اَنَّ، کا اسم ہے، منصوب، اللہ (بے شک اللہ) يَبْسُطُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب بَسَطَ يَبْسُطُ، مصدر بَسْطًا، پھیلانا، بڑھانا، فراخ کرنا، کشادہ کرنا (وہ کشادہ کر دیتا ہے) اَلرِّزْقَ (رزق، روزی)

لِمَنْ (لِ، مَنْ) لِ، حرف جار، کیلئے، مَنْ، مجرور، اسم موصول، جس (جس کیلئے)

يَّشَآءُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب شَآءَ يَشَآءُ، مصدر مَشِيْٓئَةٌ، چاہنا (وہ چاہتا ہے)

وَ، حرف عطف (اور) يَقْدِرُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب قَدَرَ يَقْدِرُ، مصدر قَدْرًا، تنگ کرنا،

پابندی لگانا (وہ تنگ کر دیتا ہے)

| | |
|---|---|
| اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ ۝ | بلاشبہ اس میں ان لوگوں کیلئے یقینًا نشانیاں ہیں جو ایمان رکھتے ہیں |

ع ۵ ۲

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بلاشبہ، بے شک) فِیْ ذٰلِكَ (فِیْ، ذٰلِكَ) فِیْ، حرف جار، میں، ذٰلِكَ، مجرور، اسم اشارہ واحد مذکر بعید، اس (اس میں) لَاٰیٰتٍ (لَ، اٰیٰتٍ) لَ، لام تاکید، ضرور، یقینًا، اٰیٰتٍ، نشانیاں، واحد، اٰیَۃٌ (یقینًا نشانیاں) لِّقَوْمٍ (لِ، قَوْمٍ) لِ، حرف جار، کیلئے، قَوْمٍ، مجرور، قوم، لوگوں (لوگوں کیلئے)

یُّؤْمِنُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اٰمَنَ یُؤْمِنُ، مصدر اِیْمَانًا، ایمان لانا، ایمان رکھنا (وہ ایمان رکھتے ہیں)

| | |
|---|---|
| قُلْ یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ؕ | آپ کہہ دیجئے اے میرے بندو جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی ہے! تم اللہ کی رحمت سے نااُمید نہ ہو جاؤ |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِهِمْ (یَا، عِبَادِ، یَ، اَلَّذِیْنَ، اَسْرَفُوْا، عَلٰی، اَنْفُسِ، هِمْ) یَا، حرف ندا، اے، عِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِهِمْ، منادیٰ، عِبَادِ، مضاف، بندو، واحد، عَبْدٌ، یَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میرے، اَلَّذِیْنَ، اسم موصول جمع مذکر، جنہوں نے، اَسْرَفُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اَسْرَفَ یُسْرِفُ، مصدر اِسْرَافًا، زیادتی کرنا، انہوں نے زیادتی کی، عَلٰی، حرف جار، پر، اَنْفُسِ، مجرور، مضاف، نفسوں، جانوں، واحد، نَفْسٌ، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اپنی (اے میرے بندو جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی) لَا تَقْنَطُوْا، فعل نہی جمع مذکر حاضر قَنِطَ یَقْنَطُ، مصدر قُنُوْطًا، مایوس ہونا، نااُمید ہونا (تم نااُمید نہ ہو جاؤ)

مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ (مِنْ، رَّحْمَةِ، اَللّٰهِ) مِنْ، حرف جار، سے، رَّحْمَةِ، مجرور، مضاف، رحمت، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی رحمت سے)

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا ؕ | بے شک اللہ سب کے سب گناہ بخش دیتا ہے |

اِنَّ اللّٰہَ (اِنَّ، اَللّٰہَ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بلاشبہ، بے شک، اَللّٰہَ، اللہ (بے شک اللہ)
یَغْفِرُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب غَفَرَ یَغْفِرُ، مصدر غُفْرَانًا، بخشا (وہ بخش دیتا ہے)
الذُّنُوبَ، گناہوں، واحد، ذَنْبٌ، جَمِیْعًا، جَمْعٌ، مصدر سے بمعنی، مَجْمُوْعٌ (سب کے سب)

| | |
|---|---|
| اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ﴿۵۳﴾ | بے شک وہی بے حد بخشنے والا بہت رحم کرنے والا ہے |

اِنَّهٗ (اِنَّ، هٗ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ، ضمیر کا مرجع، اللّٰہِ، ہے (بے شک وہ) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ) تاکید کیلئے،
اَلْغَفُوْرُ، اللہ کا صفاتی نام، غُفْرَانٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بے حد بخشنے والا)
الرَّحِیْمُ، اللہ کا صفاتی نام، رَحْمَةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت رحم کرنے والا)

| | |
|---|---|
| وَ اَنِیْبُوْٓا اِلٰی رَبِّكُمْ وَ اَسْلِمُوْا لَهٗ مِنْ قَبْلِ اَنْ یَّاْتِیَكُمُ الْعَذَابُ ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ ﴿۵۴﴾ | اور تم اپنے رب کی طرف رجوع کرو اور تم اس کے مطیع ہو جاؤ اس سے پہلے کہ تم پر عذاب آ جائے پھر تم مدد نہیں کئے جاؤ گے |

وَ، حرف عطف (اور) اَنِیْبُوْٓا، فعل امر جمع مذکر حاضر اَنَابَ یُنِیْبُ، مصدر اِنَابَةٌ، رجوع کرنا، پلٹ آنا (تم رجوع کرو) اِلٰی رَبِّكُمْ (اِلٰی، رَبِّ، كُمْ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، رَبِّ، مجرور، مضاف، رب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، اپنے (اپنے رب کی طرف)
وَ، حرف عطف (اور) اَسْلِمُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر اَسْلَمَ یُسْلِمُ، مصدر اِسْلَامٌ، تابع ہونا، مطیع ہونا، حکم بردار ہونا (تم مطیع ہو جاؤ) لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کے، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کے) مِنْ قَبْلِ (مِنْ، قَبْلِ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلِ مجرور، پہلے (اس سے پہلے)
اَنْ، مصدریہ (کہ) یَّاْتِیَكُمُ الْعَذَابُ (یَّاْتِیَ، كُمْ، اَلْعَذَابُ) یَّاْتِیَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب اَتٰی یَاْتِیْ، مصدر اِتْیَانٌ، آنا، وہ آ جائے، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم، اَلْعَذَابُ، عذاب (تم پر عذاب آ جائے) ثُمَّ، حرف عطف (پھر) لَا تُنْصَرُوْنَ، فعل مضارع منفی مجہول جمع مذکر حاضر نَصَرَ یَنْصُرُ،

مصدر نَصْرًا، مدد کرنا (تم مدد نہیں کئے جاؤ گے)

| | |
|---|---|
| وَاتَّبِعُوْٓا اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ الْعَذَابُ بَغْتَةً وَّ اَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ﴿۵۵﴾ | اور تم اس بہترین (کتاب) کی پیروی کرو جو تمہارے رب کی جانب سے تمہاری طرف نازل کی گئی ہے اس سے پہلے کہ تم پر اچانک عذاب آ جائے اور تم شعور نہ رکھتے ہو |

وَاتَّبِعُوْٓا (وَ،اِتَّبِعُوْٓا) وَ، حرف عطف، اور، اِتَّبِعُوْٓا، فعل امر جمع مذکر حاضر اِتَّبَعَ يَتَّبِعُ، مصدر اِتِّبَاعٌ، پیروی کرنا، اتباع کرنا، تم پیروی کرو (اور تم پیروی کرو) اَحْسَنَ، حُسْنٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ اچھی، بہترین) مَآ، موصولہ (اس کی جو)

اُنْزِلَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب اَنْزَلَ يُنْزِلُ، مصدر اِنْزَالًا، اتارنا، نازل کرنا (وہ نازل کی گئی ہے) اِلَيْكُمْ (اِلٰى، كُمْ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، كُمْ، مجرور، ضمیر مذکر حاضر، تمہاری (تمہاری طرف) مِّنْ رَّبِّكُمْ (مِنْ، رَبِّ، كُمْ) مِنْ، حرف جار، بمعنی اِلٰی، کی جانب سے، رَبِّ، مجرور، مضاف، رب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے رب کی جانب سے)

مِّنْ قَبْلِ (مِنْ، قَبْلِ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلِ مجرور، پہلے، بیشتر (اس سے پہلے)

اَنْ، مصدریہ (کہ) يَّاْتِيَكُمُ الْعَذَابُ (يَّاْتِيَ، كُمْ، اَلْعَذَابُ) يَّاْتِيَ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَتٰى يَاْتِيْ، مصدر اِتْيَانٌ، آنا، وہ آ جائے، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم، اَلْعَذَابُ، عذاب (تم پر عذاب آ جائے) بَغْتَةً، مفعول مطلق (اچانک، یکایک) وَّ، حرف عطف (اور) اَنْتُمْ، ضمیر منفصلہ جمع مذکر حاضر (تم) لَا تَشْعُرُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر حاضر شَعُرَ يَشْعُرُ، مصدر شُعُوْرًا، شِعْرًا، بذریعہ حس جاننا، پتہ چلنا، شعور ہونا، خبر ہونا (تم شعور نہ رکھتے ہو)

| | |
|---|---|
| اَنْ تَقُوْلَ نَفْسٌ يّٰحَسْرَتٰى عَلٰى مَا فَرَّطْتُّ فِيْ جَنْۢبِ اللّٰهِ وَ اِنْ كُنْتُ لَمِنَ | (ایسا نہ ہو) کہ کوئی شخص کہے ہائے میرا افسوس! اس کوتاہی پر جو میں نے اللہ کے حق میں کی، بے شک |

| | |
|---|---|
| السّٰخِرِيْنَ ﴿۵۶﴾ | میں مذاق کرنے والوں میں سے تھا |

اَنْ، مصدریہ، ناصبہ (کہ) تَقُوْلَ، فعل مضارع منصوب واحد مؤنث غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (وہ کہے) مرجع، نَفْسٌ، ہے، نَفْسٌ (کوئی جان، کوئی شخص) جمع، اَنْفُسٍ، يّٰحَسْرَتٰی (يَا، حَسْرَتٰی) يَا، حرف ندا، اے، ہائے، حَسْرَتٰی، منادیٰ، اصل میں، حَسْرَتِیْ، تھا، حَسْرَةِ، مضاف مصدر، افسوس، پچھتاوا، یْ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میرا، افسوس و حسرت کی آواز کھینچنے کیلئے یا کو الف سے بدل کر، حَسْرَتٰی، کر دیا (ہائے میرا افسوس) عَلٰی مَا (عَلٰی، مَا) عَلٰی، حرف جار، پر، مَا، مجرور، موصولہ، جو (اس پر جو)

فَرَّطْتُّ، فعل ماضی واحد متکلم فَرَّطَ يُفَرِّطُ، مصدر تَفْرِيْطًا، کوتاہی کرنا، کمی کرنا (میں نے کوتاہی کی)

فِیْ جَنْۢبِ اللّٰهِ (فِیْ، جَنْۢبِ، اَللّٰهِ) فِیْ، حرف جار، میں، جَنْۢبِ، مجرور، مضاف، طرف، پہلو، حق، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے حق میں) وَ، حرف عطف (اور) اِنْ، مخففہ ہے اِنَّ، کا، تاکید اور یقین کے معنی دیتا ہے (بے شک) كُنْتُ، فعل ماضی ناقص واحد متکلم كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (میں تھا)

لَمِنَ السّٰخِرِيْنَ (لَ، مِنْ، اَلسّٰخِرِيْنَ) لَ، اِنْ، مخففہ کو، اِنْ، نافیہ سے ممتاز کرنے کیلئے لام فارقہ، بے شک مِنْ، حرف جار سے، اَلسّٰخِرِيْنَ، سُخْرَةٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (بے شک مذاق کرنے والے میں سے) واحد، سَاخِرٌ،

| | |
|---|---|
| اَوْ تَقُوْلَ لَوْ اَنَّ اللّٰهَ هَدٰىنِیْ لَكُنْتُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿۵۷﴾ | یا وہ کہے کہ اگر واقعی اللہ مجھے ہدایت دیتا (تو) میں ضرور پرہیزگاروں میں سے ہوتا |

اَوْ، حرف عطف (یا) تَقُوْلَ، فعل مضارع واحد مؤنث غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (وہ (شخص) کہے) ضمیر کا مرجع، نَفْسٌ، ہے، لَوْ، شرطیہ (اگر) اَنَّ اللّٰهَ (اَنَّ، اَللّٰهَ) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، کہ بے شک، یقیناً، واقعی، اَللّٰهَ، اللہ (واقعی اللہ) هَدٰىنِیْ (هَدٰى، نِ، یْ) هَدٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب هَدٰى يَهْدِیْ، مصدر هِدَايَةٌ، ہدایت دینا، لَوْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ ہدایت دیتا، نِ، نون وقایہ، یْ، ضمیر واحد متکلم مجھے (مجھے اللہ ہدایت دیتا) لَكُنْتُ (لَ، كُنْتُ) لَ، لام تاکید، یقیناً، ضرور، كُنْتُ، فعل

ناقص ماضی واحد متکلم کَانَ یَکُوْنُ، مصدر کَوْنًا، ہونا، لَوْ، کی وجہ سے ترجمہ، میں ہوتا (ضرور میں ہوتا) مِنَ الْمُتَّقِیْنَ (مِنْ، اَلْمُتَّقِیْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْمُتَّقِیْنَ، مجرور، اِتِّقَآءٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، ڈرنے والے، متقیوں، پرہیزگاروں، واحد، اَلْمُتَّقِیُ (پرہیزگاروں میں سے)

| | |
|---|---|
| اَوْ تَقُوْلَ حِیْنَ تَرَی الْعَذَابَ لَوْ اَنَّ لِیْ کَرَّةً فَاَکُوْنَ مِنَ الْمُحْسِنِیْنَ ﴿۵۸﴾ | یا وہ (شخص) کہے جب وہ عذاب دیکھے کاش واقعی مجھ کو ایک بار لوٹنا ہو تو میں نیکی کرنے والوں میں سے ہو جاؤں |

اَوْ، حرف عطف (یا) تَقُوْلَ، فعل مضارع واحد مؤنث غائب قَالَ یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (وہ (شخص) کہے) ضمیر کا مرجع نَفْسٌ، ہے، حِیْنَ، کسی شی کے بلوغ اور حصول کے وقت کا نام، وقت، مدت، ظرف زمان متعلق بہ، تَقُوْلَ (جس وقت، جب) تَرَی، فعل مضارع واحد مؤنث غائب مرجع نَفْسٌ، ہے، رَاٰی یَرٰی، مصدر رُؤْیَةٌ، دیکھنا (وہ دیکھے) اَلْعَذَابَ (عذاب) لَوْ، حرف تمنا (کاش) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، واقعی) لِیْ (لِ، یْ) لِ، حرف جار، کو، یْ، مجرور، ضمیر واحد متکلم، مجھ (مجھ کو، مجھے) کَرَّةً، کَرٌّ، مڑ جانا، لوٹنا، کَرٌّ، کے بعد، ة، وحدت کی علامت ہے جس کے معنی ایک بار، گویا، کَرَّةً، کے معنی ہوئے (ایک بار لوٹنا) فَاَکُوْنَ (فَ، اَکُوْنَ) فَ، حرف عطف، تو، اَکُوْنَ، فعل ناقص مضارع واحد متکلم کَانَ یَکُوْنُ، مصدر کَوْنًا، ہونا (میں ہو جاؤں) مِنَ الْمُحْسِنِیْنَ (مِنْ، اَلْمُحْسِنِیْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْمُحْسِنِیْنَ، مجرور، اِحْسَانٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، نیکوں کار، نیکی کرنے والے، واحد، اَلْمُحْسِنُ (نیکی کرنے والوں میں سے)

| | |
|---|---|
| بَلٰی قَدْ جَآءَتْكَ اٰیٰتِیْ فَکَذَّبْتَ بِهَا وَ اسْتَکْبَرْتَ وَ کُنْتَ مِنَ الْکٰفِرِیْنَ ﴿۵۹﴾ | کیوں نہیں بلاشبہ تیرے پاس میری آیات آئیں تو تو نے ان کو جھٹلادیا اور تو نے تکبر کیا اور تو انکار کرنے والوں میں سے تھا |

بَلٰی، حرف ایجاب، ماقبل کی نفی کیلئے آتا ہے (کیوں نہیں) قَدْ، حرف تحقیق (بے شک، بلاشبہ، یقیناً)

جَآءَتْكَ (جَآءَتْ،كَ) جَآءَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب جَآءَ يَجِيْءُ، مصدر مَجِيْءٌ، آنا، وہ آئی،
كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، تیرے (وہ تیرے پاس آئی) اٰيٰتِيْ (اٰيٰتِ، يْ) اٰيٰتِ، مضاف، آیات، واحد، اٰيَةٌ،
يْ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (میری آیات) فَكَذَّبْتَ (فَ، كَذَّبْتَ) فَ، حرف عطف، تو،
كَذَّبْتَ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر كَذَّبَ يُكَذِّبُ، مصدر تَكْذِيْبٌ، جھٹلانا، تونے جھٹلادیا (تو تو
نے جھٹلادیا) بِهَا (بِ، هَا) بِ، حرف جار، کو، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع،
اٰيٰتِيْ، ہے (ان کو) وَ، حرف عطف (اور) اِسْتَكْبَرْتَ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر اِسْتَكْبَرَ
يَسْتَكْبِرُ، مصدر اِسْتِكْبَارٌ، تکبر کرنا (تونے تکبر کیا) وَ، حرف عطف (اور)
كُنْتَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (تو تھا)
مِنَ الْكٰفِرِيْنَ (مِنْ، اَلْكٰفِرِيْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْكٰفِرِيْنَ، مجرور، كُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل
جمع مذکر، کفر کرنے والے، انکار کرنے والے، واحد، اَلْكَافِرُ (انکار کرنے والوں میں سے)

| | |
|---|---|
| وَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تَرَى الَّذِيْنَ كَذَبُوْا عَلَى اللّٰهِ وُجُوْهُهُمْ مُّسْوَدَّةٌ ؕ | اور قیامت کے دن آپ دیکھیں گے کہ وہ لوگ جنہوں نے اللہ پر جھوٹ باندھا ان کے چہرے سیاہ ہونگے |

وَ، حرف عطف (اور) يَوْمَ الْقِيٰمَةِ (يَوْمَ، اَلْقِيٰمَةِ) يَوْمَ، مضاف، ظرف زمان، دن،
اَلْقِيٰمَةِ، مضاف الیہ، قیامت کے (قیامت کے دن) تَرٰى، فعل مضارع واحد مذکر حاضر رَاٰى يَرٰى، مصدر
رُؤْيَةٌ، دیکھنا (آپ دیکھیں گے) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے)
كَذَبُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَذَبَ يَكْذِبُ، مصدر كِذْبٌ، جھوٹ بولنا، جھوٹ گھڑنا، جھوٹ باندھنا
(انہوں نے جھوٹ باندھا) عَلَى اللّٰهِ (عَلٰى، اَللّٰهِ) عَلٰى، حرف جار، پر، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ پر)
وُجُوْهُهُمْ (وُجُوْهُ، هُمْ) وُجُوْهُ، مضاف، چہروں، واحد، وَجْهٌ، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان
کے (ان کے چہرے) مُّسْوَدَّةٌ، اِسْوِدَادٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مؤنث (سیاہ)

| | |
|---|---|
| اَلَيْسَ فِيْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْمُتَكَبِّرِيْنَ ۝ | کیا تکبر کرنے والوں کا ٹھکانہ جہنم میں نہیں ہے؟ |

اَلَیۡسَ (اَ،لَیۡسَ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، لَیۡسَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب اس کے فعل مضارع اور فعل امر کے صیغے نہیں آتے، نہیں ہے (کیا نہیں ہے) فِیۡ جَهَنَّمَ (فِیۡ، جَهَنَّمَ) فِیۡ، حرف جار، میں، جَهَنَّمَ، مجرور، جہنم، دوزخ (دوزخ میں) مَثۡوًی، ثَوَاءٌ، مصدر سے ظرف مکان (ٹھکانہ) لِّلۡمُتَکَبِّرِیۡنَ (لِ، اَلۡمُتَکَبِّرِیۡنَ) لِّ، حرف جار، کا، اَلۡمُتَکَبِّرِیۡنَ، مجرور، تَکَبُّرٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، تکبر کرنے والے، واحد، اَلۡمُتَکَبِّرُ (تکبر کرنے والوں کا)

| | |
|---|---|
| وَیُنَجِّی اللّٰهُ الَّذِیۡنَ اتَّقَوۡا بِمَفَازَتِهِمۡ | اور اللہ ان لوگوں کو جنہوں نے پرہیزگاری اختیار کی ان کے کامیاب ہونے کے سبب نجات دے گا |

وَ، حرف عطف (اور) یُنَجِّی اللّٰهُ (یُنَجِّیۡ، اَللّٰهُ) یُنَجِّیۡ، فعل مضارع واحد مذکر غائب نَجّٰی یُنَجِّیۡ، مصدر تَنۡجِیَةٌ، نجات دینا، وہ نجات دے گا، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (اللہ نجات دے گا)

اَلَّذِیۡنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں کو جنہوں نے) اِتَّقَوۡا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِتَّقٰی، یَتَّقِیۡ مصدر اِتِّقَآءٌ، ڈرنا، پرہیزگاری اختیار کرنا (انہوں نے پرہیزگاری اختیار کی)

بِمَفَازَتِهِمۡ (بِ، مَفَازَةِ، هِمۡ) بِ، حرف جار، کے سبب، مَفَازَةِ، مجرور، مضاف، مصدر، کامیاب ہونا، هِمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے کامیاب ہونے کے سبب)

| | |
|---|---|
| لَا یَمَسُّهُمُ السُّوۡٓءُ وَلَا هُمۡ یَحۡزَنُوۡنَ ﴿۶۱﴾ | انہیں نہ کوئی بُرائی پہنچے گی اور نہ ہی وہ غمگین ہوں گے |

لَا یَمَسُّهُمُ (لَا یَمَسُّ، هُمُ) لَا یَمَسُّ، فعل مضارع منفی واحد مذکر غائب مَسَّ یَمُسُّ، مصدر مَسًّا، چھونا، پہنچنا، وہ نہ پہنچے گی، هُمُ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (وہ انہیں نہ پہنچے گی)

اَلسُّوۡٓءُ، سَوۡءٌ، مصدر سے اسم (کوئی برائی، بدبختی، آفت، گناہ) وَ، حرف عطف (اور) لَا، نافیہ (نہ) هُمۡ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) یَحۡزَنُوۡنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب حَزِنَ یَحۡزَنُ، مصدر حَزۡنًا وَحُزۡنًا، دکھی ہونا، غمگین ہونا (وہ غمگین ہوں گے)

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ خَالِقُ کُلِّ شَیۡءٍ | اللہ ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے |

اَللّٰهُ، خالق کائنات کا ذاتی نام ہے (اللہ) خَالِقُ، خَلْقٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (پیدا کرنے والا)

كُلِّ شَيْءٍ (كُلِّ، شَيْءٍ) كُلِّ، مضاف، ہر، شَيْءٍ، مضاف الیہ، چیز کا (ہر چیز کا)

| | |
|---|---|
| وَّهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ﴿۶۲﴾ | اور وہ ہر چیز پر نگہبان ہے |

وَّ، حرف عطف (اور) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ)

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ (عَلٰى، كُلِّ، شَيْءٍ) عَلٰى، حرف جار، پر، كُلِّ، مجرور، مضاف، ہر، شَيْءٍ، مضاف الیہ، چیز (ہر چیز پر) وَّكِيْلٌ، وَكْلٌ، مصدر سے صفت مشبہ (نگہبان)

| | |
|---|---|
| لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ | اسی کے پاس آسمانوں اور زمین کی کنجیاں ہیں |

لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کے، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، اسی، ضمیر کا مرجع، اللہ، ہے (اسی کے)

مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ (مَقَالِيْدُ، اَلسَّمٰوٰتِ) مَقَالِيْدُ، مضاف، کنجیاں، واحد، مَقْلِيْدٌ، اَلسَّمٰوٰتِ، مضاف الیہ، آسمانوں کی، واحد، اَلسَّمَآءُ (آسمانوں کی کنجیاں) وَ، حرف عطف (اور) اَلْاَرْضِ (زمین)

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۶۳﴾ ع | اور وہ لوگ جنہوں نے اللہ کی آیات کا انکار کیا وہی لوگ ہی خسارہ اٹھانے والے ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے) كَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ مصدر كُفْرًا وَكُفْرَانًا، کفر کرنا، انکار کرنا (انہوں نے انکار کیا)

بِاٰيٰتِ اللّٰهِ (بِ، اٰيٰتِ، اَللّٰهِ) بِ، حرف جار، کا، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، واحد، اٰيَةٌ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی آیات کا) اُولٰٓئِكَ، اسم اشارہ جمع مذکر بعید (وہی لوگ) هُمُ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ)

اَلْخٰسِرُوْنَ، خُسْرَانٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (خسارہ اٹھانے والے) واحد، اَلْخَاسِرُ،

| | |
|---|---|
| قُلْ اَفَغَيْرَ اللّٰهِ تَاْمُرُوْٓنِّيْٓ اَعْبُدُ اَيُّهَا الْجٰهِلُوْنَ ﴿۶۴﴾ | آپ کہہ دیجئے اے جاہلو! پھر کیا تم مجھے حکم دیتے ہو کہ میں غیر اللہ کی عبادت کروں |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

اَفَغَيْرَ اللّٰهِ (اَ، فَ، غَيْرَ، اَللّٰهِ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، فَ، حرف عطف، پھر، غَيْرَ، مضاف، سوا، علاوہ، غیر، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ (پھر کیا غیر اللہ) تَاْمُرُوْٓنِّيْٓ، اصل میں، تَاْمُرُوْنَنِيْ، تھا، نون پر شد ادغام کی وجہ سے ہے (تَاْمُرُوْنَ، نِ، یْ) تَاْمُرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر اَمَرَ يَاْمُرُ، مصدر اَمْرًا، حکم دینا، تم حکم دیتے ہو، نِ، نون وقایہ، یْ، ضمیر واحد متکلم، مجھے (تم مجھے حکم دیتے ہو)

اَعْبُدُ، فعل مضارع واحد متکلم عَبَدَ يَعْبُدُ، مصدر عِبَادَةٌ، عبادت کرنا (میں عبادت کروں)

اَيُّهَا الْجٰهِلُوْنَ (اَيُّهَا، اَلْجٰهِلُوْنَ) يَا، حرف ندا، اے، محذوف ہے، اَيُّهَا، منادیٰ پر جب، اَلْ، داخل ہو تو مذکر کیلئے، يَا، کے ساتھ، اَيُّهَا، بڑھا دیا جاتا ہے، اَلْجٰهِلُوْنَ، منادیٰ، جاہلو، واحد، اَلْجَاهِلُ (اے جاہلو)

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ اُوْحِيَ اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ | اور بلاشبہ یقیناً آپ کی طرف وحی کی گئی ہے اور ان (پیغمبروں) کی طرف جو آپ سے پہلے تھے |

وَلَقَدْ (وَ، لَ، قَدْ) وَ، حرف عطف، اور، لَ، لام تاکید، بلاشبہ، قَدْ، حرف تحقیق، یقیناً (اور بلاشبہ یقیناً)

اُوْحِيَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب اَوْحٰى يُوْحِيْ، مصدر اِيْحَآءٌ، وحی کرنا (وحی کی گئی ہے)

اِلَيْكَ (اِلٰى، كَ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، كَ، مجرور، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ کی طرف)

وَ، حرف عطف (اور) اِلَى الَّذِيْنَ (اِلٰى، اَلَّذِيْنَ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، اَلَّذِيْنَ، مجرور، اسم موصول، وہ جو (ان کی طرف جو) مِنْ قَبْلِكَ (مِنْ، قَبْلِ، كَ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلِ، مجرور، مضاف، قبل، پہلے، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ سے پہلے)

| | |
|---|---|
| لَئِنْ اَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۶۵﴾ | بلاشبہ اگر آپ نے شریک ٹھہرایا (تو) یقیناً آپ کا عمل ضرور ضائع ہو جائے گا اور ضرور بالضرور آپ خسارہ اٹھانے والوں میں سے ہو جائیں گے |

لَئِنْ (لَ، اِنْ) لَ، لام تاکید، بلاشبہ، اِنْ، شرطیہ، اگر (بلاشبہ اگر) اَشْرَكْتَ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر اَشْرَكَ يُشْرِكُ، مصدر اِشْرَاكًا، شرک کرنا، شریک ٹھہرانا (آپ نے شریک ٹھہرایا)

لَيَحْبَطَنَّ (لَ،يَحْبَطَنَّ) لَ، لام تاکید، یقیناً، يَحْبَطَنَّ، فعل مضارع مؤکّد بانون تاکید ثقیلہ واحد مذکر غائب حَبِطَ يَحْبَطُ، مصدر حَبْطًا، اکارت ہونا، ضائع ہونا، برباد ہونا (یقیناً وہ ضرور ضائع ہو جائے گا) عَمَلُكَ (عَمَلُ،كَ) عَمَلُ، مضاف، عمل، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کا (آپ کا عمل) وَ، حرف عطف (اور) لَتَكُوْنَنَّ (لَ،تَكُوْنَنَّ) لَ، لام تاکید، ضرور، تَكُوْنَنَّ، فعل مضارع مؤکّد بانون تاکید ثقیلہ واحد مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا، ضرور آپ ہو جائیں گے (ضرور بالضرور آپ ہو جائیں گے) مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (مِنْ، اَلْخٰسِرِيْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْخٰسِرِيْنَ، مجرور، خُسْرَانٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، خسارہ اٹھانے والے (خطاب اگرچہ نبی ﷺ سے ہے جو شرک سے پاک اور آئندہ کیلئے محفوظ تھے اور ان سے ارتکاب شرک کا کوئی امکان نہیں تھا لیکن دراصل امت کو سمجھانا مقصود ہے) واحد، اَلْخَاسِرُ (خسارہ اٹھانے والوں میں سے)

| | |
|---|---|
| بَلِ اللّٰهَ فَاعْبُدْ وَ كُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۶۶﴾ | بلکہ اللہ ہی کی پھر آپ عبادت کریں اور آپ شکر کرنے والوں میں سے ہو جائیں |

بَلِ، اصل میں، بَلْ، ہے وصل کی وجہ سے لام کے نیچے زیر آئی ہے، حرف اضراب (بلکہ)
اَللّٰهَ (اللہ) فَاعْبُدْ (فَ، اُعْبُدْ) فَ، حرف عطف، پھر، اُعْبُدْ، فعل امر واحد مذکر حاضر عَبَدَ يَعْبُدُ، مصدر عِبَادَةٌ، عبادت کرنا، آپ عبادت کریں (پھر آپ عبادت کریں)
وَ، حرف عطف (اور) كُنْ، فعل ناقص امر واحد مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (آپ ہو جائیں) مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ (مِّنْ، اَلشّٰكِرِيْنَ) مِّنْ، حرف جار، سے، اَلشّٰكِرِيْنَ، مجرور، شُكْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، شکر کرنے والے، شکر گزاروں (شکر کرنے والوں میں سے)

| | |
|---|---|
| وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ ۖ | اور انہوں نے اللہ کی قدر نہ کی جو اس کی قدر کا حق ہے |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہ) قَدَرُوا اللّٰهَ (قَدَرُوْا، اَللّٰهَ) قَدَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَدَرَ يَقْدِرُ، مصدر قَدْرًا، قدر کرنا، انہوں نے قدر کی، اَللّٰهَ، اللہ (انہوں نے اللہ کی قدر کی)

حَقَّ، فعل ماضی واحد مذکر غائب حَقَّ یَحِقُّ، مصدر حَقًّا، حق ہونا (وہ حق ہے)
قَدۡرِہٖ (قَدۡرِ، ہٖ) قَدۡرِ، مضاف، قدر، ہٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی،
ضمیر کا مرجع، اللّٰہَ، ہے (اس کی قدر)

| | |
|---|---|
| وَالۡاَرۡضُ جَمِیۡعًا قَبۡضَتُهٗ یَوۡمَ الۡقِیٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطۡوِیّٰتٌۢ بِیَمِیۡنِهٖ ؕ | حالانکہ قیامت کے دن ساری زمین اس کی مٹھی میں ہوگی اور (سارے) آسمان اس کے دائیں ہاتھ پر لپیٹے ہوئے ہوں گے |

وَ الۡاَرۡضُ (وَ، اَلۡاَرۡضُ) وَ، حالیہ، حالانکہ، اَلۡاَرۡضُ، زمین (حالانکہ زمین)
جَمِیۡعًا، جَمۡعٌ، مصدر سے بمعنی، اَلۡمَجۡمُوۡعُ (سب کی سب، ساری)
قَبۡضَتُهٗ (قَبۡضَتُ، هٗ) قَبۡضَتُ، مضاف، مٹھی میں ہونا، اختیار کامل، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی، ضمیر کا مرجع، اللّٰہَ، ہے (اس کی مٹھی میں)
یَوۡمَ الۡقِیٰمَةِ (یَوۡمَ، اَلۡقِیٰمَةِ) یَوۡمَ، مضاف، ظرف زمان، دن، اَلۡقِیٰمَةِ، مضاف الیہ، قیامت کے (قیامت کے دن) وَ السَّمٰوٰتُ (وَ، اَلسَّمٰوٰتُ) وَ، حرف عطف، اور، اَلسَّمٰوٰتُ، آسمانوں، واحد، اَلسَّمَآءُ (اور آسمانوں) مَطۡوِیّٰتٌ، طَیٌّ، مصدر سے اسم مفعول جمع مؤنث (لپیٹے ہوئے) واحد، مَطۡوِیَّةٌ،
بِیَمِیۡنِهٖ (بِ، یَمِیۡنِ، هٖ) بِ، حرف جار بمعنی، عَلٰی، پر، یَمِیۡنِ، مجرور، مضاف، دائیں سمت، دائیں ہاتھ، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اللّٰہَ، ہے (اس کے دائیں ہاتھ پر)

| | |
|---|---|
| سُبۡحٰنَهٗ وَ تَعٰلٰی عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿۶۷﴾ | وہ پاک ہے اور وہ بلند و برتر ہے اس سے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں |

سُبۡحٰنَهٗ (سُبۡحٰنَ، هٗ) سُبۡحٰنَ، مضاف، مصدر ہے بمعنی، پاکی بیان کرنے کے، پاک ہے،
هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ، ضمیر کا مرجع، اللّٰہَ، ہے (وہ پاک ہے) وَ، حرف عطف (اور)
تَعٰلٰی، فعل ماضی واحد مذکر غائب تَعَالٰی یَتَعَالٰی، مصدر تَعَالِیٌ، بلند و برتر ہونا، بہت بلند ہونا (وہ بلند و برتر ہے) عَمَّا (عَنۡ، مَا) عَنۡ، حرف جار، سے، مَا، مجرور، اسم موصولہ، جو (اس سے جو)

يُشْرِكُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اَشْرَكَ يُشْرِكُ، مصدر اِشْرَاكٌ، شریک ٹھہرانا، شریک کرنا (وہ شریک ٹھہراتے ہیں)

| | |
|---|---|
| وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ؕ | اور صُور میں پھونکا جائے گا تو جو آسمانوں میں اور جو زمین میں ہوں گے وہ مر کر گر جائیں گے مگر جسے اللہ چاہے گا |

وَ، حرف عطف (اور) نُفِخَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب نَفَخَ يَنْفُخُ، مصدر نَفْخٌ، منہ سے پھونک مارنا، پھونکنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ پھونکا جائے گا) فِي الصُّوْرِ (فِيْ، اَلصُّوْرِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلصُّوْرِ، مجرور، صور (صور میں) فَصَعِقَ (فَ، صَعِقَ) فَ، حرف عطف، تو، صَعِقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب صَعِقَ يَصْعَقُ، مصدر صَعْقًا، گرج کے صدمے سے بے ہوش ہو کر گر پڑنا، مر کر گر جانا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ مر کر گر جائیں گے) مَنْ، اسم موصول (جو)

فِي السَّمٰوٰتِ (فِيْ، اَلسَّمٰوٰتِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلسَّمٰوٰتِ، مجرور، آسمانوں، واحد، اَلسَّمَآءُ (آسمانوں میں) وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، اسم موصول (جو)

فِي الْاَرْضِ (فِيْ، اَلْاَرْضِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں) اِلَّا، حرف استثنا (مگر) مَنْ، اسم موصول (جسے) شَآءَ اللّٰهُ (شَآءَ، اَللّٰهُ) شَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب شَآءَ يَشَآءُ، مصدر مَشِيْٓئَةٌ، چاہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت، وہ چاہے گا، اَللّٰهُ، فاعل ہے (اللہ چاہے گا)

| | |
|---|---|
| ثُمَّ نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰى فَاِذَا هُمْ قِيَامٌ يَّنْظُرُوْنَ ﴿٦٨﴾ | پھر اُس (صُور) میں دوسری بار پھونکا جائے تو اچانک وہ کھڑے ہو کر دیکھ رہے ہوں گے |

ثُمَّ، حرف عطف (پھر) نُفِخَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب نَفَخَ يَنْفُخُ، مصدر نَفْخًا، منہ سے پھونک مارنا، پھونکنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ پھونکا جائے گا) فِيْهِ (فِيْ، هِ) فِيْ، حرف جار، میں، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلصُّوْرِ، ہے (اس میں) اُخْرٰى، اٰخِرُ، کی مؤنث (دوسری

بار، دوبارہ) فَاِذَا (فَ،اِذَا) فَ، حرف عطف، تو، اِذَا، مفاجاتیہ، اچانک، یکایک، ایک دم (تو اچانک)
هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) قِيَامٌ، مصدر ہے (کھڑے ہونا، کھڑے ہو کر)
يَّنْظُرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب نَظَرَ يَنْظُرُ، مصدر نَظْرًا، دیکھنا (وہ دیکھ رہے ہوں گے)

| | |
|---|---|
| وَ اَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا وَ وُضِعَ الْكِتٰبُ وَ جِايْٓءَ بِالنَّبِيّٖنَ وَ الشُّهَدَآءِ وَ قُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَ هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿۶۹﴾ | اور زمین اپنے رب کے نور سے چمک اُٹھے گی اور (اعمال کی) کتاب کھول کر رکھ دی جائے گی اور نبیوں کو اور گواہوں کو لایا جائے گا اور ان کے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر دیا جائیگا اور وہ ظلم نہیں کئے جائیں گے |

وَ، حرف عطف (اور) اَشْرَقَتِ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب اَشْرَقَ يُشْرِقُ، مصدر اِشْرَاقًا، روشن ہونا، چمک اٹھنا، جگمگا اٹھنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ چمک اٹھے گی) اَلْاَرْضُ (زمین)
بِنُوْرِ (بِ، نُوْرِ) بِ، حرف جار، سے، نُوْرِ، مجرور، نور (نور سے) رَبِّهَا (رَبِّ، هَا) رَبِّ، مضاف، رب، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اپنے، ضمیر کا مرجع، اَلْاَرْضُ، ہے (اپنے رب کے)
وَ، حرف عطف (اور) وُضِعَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب وَضَعَ يَضَعُ، مصدر وَضْعًا، رکھنا، ترجمہ بحوالہ قیامت ((کھول کر) رکھ دی جائے گی) اَلْكِتٰبُ (لکھنا، لکھی ہوئی تحریر، کتاب)
وَ، حرف عطف (اور) جِايْٓءَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، بعد کا لفظ با سے شروع ہو رہا ہے، ترجمہ، لانا ہوگا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ لایا جائے گا)
بِالنَّبِيّٖنَ (بِ، اَلنَّبِيّٖنَ) بِ، حرف جار، کو، اَلنَّبِيّٖنَ، مجرور، صیغہ صفت معرفہ، پیغمبروں، نبیوں، واحد، اَلنَّبِيُّ (نبیوں کو) وَ، حرف عطف (اور) اَلشُّهَدَآءِ، (گواہوں) واحد، شَهِيْدٌ، وَ، حرف عطف (اور) قُضِيَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَضٰى يَقْضِيْ، مصدر قَضْيًا وَّ قَضَاءٌ، فیصلہ کرنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (فیصلہ کر دیا جائے گا) بَيْنَهُمْ (بَيْنَ، هُمْ) بَيْنَ، مضاف، درمیان، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان کے درمیان)

بِالْحَقِّ (بِ، اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلْحَقِّ، مجرور، سچ، حق (حق کے ساتھ)
وَ، حرف عطف (اور) هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) لَا یُظْلَمُوْنَ، فعل مضارع منفی مجہول جمع مذکر غائب ظَلَمَ یَظْلِمُ، مصدر ظُلْمًا، ظلم کرنا (وہ ظلم نہیں کئے جائیں گے)

| | |
|---|---|
| وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۞ | اور ہر شخص کو پورا پورا بدلہ دیا جائے گا جو اس نے عمل کیا اور وہ اس کو زیادہ جاننے والا ہے جو وہ کرتے ہیں |

ع۷

وَ، حرف عطف (اور) وُفِّیَتْ، فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب وَفّٰی یُوَفِّیْ، مصدر تَوْفِیَةٌ، پورا حق دینا، پورا پورا بدلہ دینا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ پورا پورا بدلہ دیا جائے گا)
کُلُّ نَفْسٍ (کُلُّ، نَفْسٍ) کُلُّ، مضاف، ہر، نَفْسٍ، مضاف الیہ، نفس، جان، شخص (ہر شخص کو)
مَّا، موصولہ (جو) عَمِلَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب، مرجع، نَفْسٍ، ہے عَمِلَ یَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (اس نے عمل کیا) وَ، حرف عطف (اور) هُوَ، ضمیر واحد مذکر غائب (وہ)
اَعْلَمُ، عِلْمٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ جاننے والا)
بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار، کو، مَا، مجرور، اسم موصول، جو (اس کو جو)
یَفْعَلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب فَعَلَ یَفْعَلُ، مصدر فِعْلًا، کرنا (وہ کرتے ہیں)

| | |
|---|---|
| وَسِيْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى جَهَنَّمَ زُمَرًا ؕ | اور اُن لوگوں کو جنہوں نے کفر کیا گروہ در گروہ دوزخ کی طرف ہانکا جائے گا |

وَ، حرف عطف (اور) سِیْقَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب سَاقَ یَسُوْقُ، مصدر سَوْقًا، جانور کو ہانکنا، بادلوں کو چلانا، ہانکنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ ہانکا جائے گا)
اَلَّذِیْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں کو جنہوں نے) كَفَرُوْٓا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ یَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا وَّ كُفْرَانًا، کفر کرنا (انہوں کے کفر کیا) اِلٰی جَهَنَّمَ (اِلٰی، جَهَنَّمَ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، جَهَنَّمَ، مجرور، جہنم، دوزخ (دوزخ کی طرف) زُمَرًا (جتھے جتھے، گروہ در گروہ) واحد، زُمْرَةٌ،

| | |
|---|---|
| حَتّٰۤى اِذَا جَآءُوْهَا فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا وَ قَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَاۤ اَلَمْ يَاْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَتْلُوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِ رَبِّكُمْ وَ يُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا ؕ | یہاں تک کہ جب وہ اس (دوزخ) کے پاس آئیں گے اس کے دروازے کھول دیئے جائیں گے اور ان سے اس کے نگران کہیں گے کیا تمہارے پاس تم میں سے رسول نہیں آئے جو تم پر تمہارے رب کی آیات پڑھتے ہوں اور وہ تمہیں تمہارے اس دن کی ملاقات سے ڈراتے ہوں |

حَتّٰۤى، حرف غایت (یہاں تک کہ) اِذَا، ظرف زمان مستقبل متضمن بمعنی شرط (جب)

جَآءُوْهَا (جَآءُوْ، هَا) جَآءُوْ، فعل ماضی جمع مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ، وہ آئیں گے، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، جَهَنَّمَ، ہے (وہ اس کے پاس آئیں گے) فُتِحَتْ، فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب فَتَحَ يَفْتَحُ، مصدر فَتْحًا، کھولنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ کھول دیا جائے گا) اَبْوَابُهَا (اَبْوَابُ، هَا) اَبْوَابُ، مضاف، دروازے، واحد، بَابٌ، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، جَهَنَّمَ، ہے (اس کے دروازے)

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ کہے گا) لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے)

خَزَنَتُهَاۤ (خَزَنَتُ، هَا) خَزَنَتُ، مضاف، داروغے، نگران، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، جَهَنَّمَ، ہے (اس کے نگران)

اَلَمْ يَاْتِكُمْ (اَ، لَمْ يَاْتِ، كُمْ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، لَمْ يَاْتِ، فعل مضارع نفی جحد بلم واحد مذکر غائب اَتٰى يَاْتِيْ، مصدر اِتْيَانٌ، آنا، لَمْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ نہیں آیا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (کیا تمہارے پاس نہیں آیا) رُسُلٌ، جمع مکسر (رسولوں) واحد، رَسُوْلٌ،

مِّنْكُمْ (مِّنْ، كُمْ) مِّنْ، حرف جار، سے، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم میں سے)

يَتْلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب تَلَا يَتْلُوْ، مصدر تِلَاوَةٌ، تلاوت کرنا، پڑھ کر سنانا، پڑھنا (وہ پڑھتے

ہوں) عَلَیۡکُمۡ (عَلٰی، کُمۡ) عَلٰی، حرف جار، پر، کُمۡ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم پر)

اٰیٰتِ رَبِّکُمۡ (اٰیٰتِ، رَبِّ، کُمۡ) اٰیٰتِ، مضاف، آیات، واحد، اٰیَۃٌ، رَبِّ، مضاف الیہ، مضاف، رب، کُمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے رب کی آیات) وَ، حرف عطف (اور)

یُنۡذِرُوۡنَکُمۡ (یُنۡذِرُوۡنَ، کُمۡ) یُنۡذِرُوۡنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اَنۡذَرَ یُنۡذِرُ، مصدر اِنۡذَارٌ، ڈرانا، وہ ڈراتے ہوں، کُمۡ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (وہ تمہیں ڈراتے ہوں)

لِقَآءَ یَوۡمِکُمۡ ھٰذَا (لِقَآءَ، یَوۡمِ، کُمۡ، ھٰذَا) لِقَآءَ، حاصل مصدر، مضاف، ملاقات، یَوۡمِ، مضاف الیہ، مضاف، دن، کُمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے، ھٰذَا، اسم اشارہ واحد مذکر قریب، اِس (تمہارے اس دن کی ملاقات)

| | |
|---|---|
| قَالُوۡا بَلٰی وَ لٰکِنۡ حَقَّتۡ کَلِمَۃُ الۡعَذَابِ عَلَی الۡکٰفِرِیۡنَ ۝ | وہ کہیں گے کیوں نہیں (آئے تھے) اور لیکن عذاب کی بات کافروں پر ثابت ہو گئی |

قَالُوۡا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ یَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے)

بَلٰی، حرف ایجاب (کیوں نہیں) وَ، حرف عطف (اور) لٰکِنۡ، حرف استدراک (لیکن)

حَقَّتۡ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب حَقَّ یَحِقُّ، مصدر حَقًّا، حقیقی ہونا، سچ ہونا، ثابت ہونا (وہ ثابت ہو گئی) کَلِمَۃُ الۡعَذَابِ (کَلِمَۃُ، اَلۡعَذَابِ) کَلِمَۃُ، مضاف، بات، اَلۡعَذَابِ، مضاف الیہ، عذاب کی (عذاب کی بات) عَلَی الۡکٰفِرِیۡنَ (عَلٰی، اَلۡکٰفِرِیۡنَ) عَلٰی، حرف جار، پر، اَلۡکٰفِرِیۡنَ، مجرور، کُفۡرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، کفر کرنے والے، کافروں، واحد، اَلۡکَافِرُ (کافروں پر)

| | |
|---|---|
| قِیۡلَ ادۡخُلُوۡۤا اَبۡوَابَ جَہَنَّمَ خٰلِدِیۡنَ فِیۡہَا ۚ | کہا جائے گا تم جہنم کے دروازوں میں داخل ہو جاؤ (تم) اس میں ہمیشہ رہنے والے ہو |

قِیۡلَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَالَ یَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (کہا جائے گا)

اُدۡخُلُوۡۤا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَخَلَ یَدۡخُلُ، مصدر دُخُوۡلًا، داخل ہونا (تم داخل ہو جاؤ)

اَبْوَابَ جَهَنَّمَ (اَبْوَابَ، جَهَنَّمَ) اَبْوَابَ، مضاف، دروازوں، واحد، بَابٌ، جَهَنَّمَ، مضاف الیہ، جہنم کے (جہنم کے دروازوں) خٰلِدِیْنَ، خُلُوْدٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (ہمیشہ رہنے والے) واحد، خَالِدٌ، فِیْهَا (فِیْ، هَا) فِیْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، جَهَنَّمَ، ہے (اس میں)

| | |
|---|---|
| فَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ ﴿۷۲﴾ | پس تکبر کرنے والوں کا ٹھکانہ برا ہے |

فَبِئْسَ (فَ، بِئْسَ) فَ، حرف عطف، پس، بِئْسَ، فعل ذم، ماضی واحد مذکر غائب، اس کا فعل مضارع نہیں آتا، برا ہے (پس برا ہے) مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ (مَثْوٰى، اَلْمُتَكَبِّرِيْنَ) مَثْوٰى، مضاف، ثُوَآءٌ، مصدر سے ظرف مکان، ٹھکانہ، مدت تک ٹھہرنے کا مقام، اَلْمُتَكَبِّرِيْنَ، مضاف الیہ، تَكَبُّرٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، تکبر کرنے والوں کا، واحد، اَلْمُتَكَبِّرُ (تکبر کرنے والوں کا ٹھکانہ)

| | |
|---|---|
| وَسِيْقَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ اِلَى الْجَنَّةِ زُمَرًا ؕ | اُن لوگوں کو جو اپنے رب سے ڈر گئے گروہ در گروہ جنت کی طرف لے جایا جائے گا |

وَ، حرف عطف (اور) سِيْقَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب سَاقَ يَسُوْقُ، مصدر سَوْقًا، جانور کو ہانکنا، بادلوں کو چلانا، ہانکنا، لے جانا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ لے جایا جائے گا)
اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں کو جو) اِتَّقَوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِتَّقٰى يَتَّقِيْ، مصدر اِتِّقَآءٌ، ڈرنا، پرہیز گاری اختیار کرنا (وہ ڈر گئے) رَبَّهُمْ (رَبَّ، هُمْ) رَبَّ، مضاف، رب، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اپنے (اپنے رب) اِلَى الْجَنَّةِ (اِلٰى، اَلْجَنَّةِ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، اَلْجَنَّةِ، مجرور، جنت (جنت کی طرف) زُمَرًا (جتھے جتھے، گروہ در گروہ) واحد، زُمْرَةٌ،

| | |
|---|---|
| حَتّٰى اِذَا جَآءُوْهَا وَفُتِحَتْ اَبْوَابُهَا وَقَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا | یہاں تک کہ جب وہ اس کے پاس آئیں گے اور اس کے دروازوں کو کھول دیا جائے گا اور اس کے نگران اُن سے کہیں گے تم پر سلام ہو تم اچھے رہے پس تم اس میں داخل |

| | |
|---|---|
| خٰلِدِيْنَ ۞ | ہو جاؤ، ہمیشہ رہنے والے |

حَتّٰى، حرف جار، حرف غایت (یہاں تک کہ) اِذَا، ظرف مستقبل متضمن بمعنی شرط (جب)
جَآءُوْهَا (جَآءُوْ، هَا) جَآءُوْ، فعل ماضی جمع مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ، وہ آئیں گے، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اَلْجَنَّةِ، ہے (وہ اس کے پاس آئیں گے) وَ، حرف عطف (اور) فُتِحَتْ، فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب فَتَحَ يَفْتَحُ، مصدر فَتْحًا، کھولنا (وہ کھول دیا جائے گا) اَبْوَابُهَا (اَبْوَابُ، هَا) اَبْوَابُ، مضاف، دروازں، واحد، بَابٌ، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اَلْجَنَّةِ، ہے (اس کے دروازوں)
وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ کہے گا) لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے)
خَزَنَتُهَا (خَزَنَتُ، هَا) خَزَنَتُ، مضاف، داروغے، نگہبان، نگران، واحد، خَازِنٌ، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، الْجَنَّةِ، ہے (اس کے نگران)
سَلٰمٌ، مصدر ہے، آفات سے سلامت رہنا اور ان سے چھٹکارا پانا (سلامتی، امان، سلام)
عَلَيْكُمْ (عَلٰى، كُمْ) عَلٰى، حرف جار، پر، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم پر)
طِبْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر طَابَ يَطِيْبُ، مصدر طِيْبٌ، اچھا ہونا، اچھا رہنا، پاکیزہ رہنا (تم اچھے رہے) فَادْخُلُوْهَا (فَ، اُدْخُلُوْ، هَا) فَ، حرف عطف، پس، اُدْخُلُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَخَلَ يَدْخُلُ، مصدر دُخُوْلًا، داخل ہونا، تم داخل ہو جاؤ، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، الْجَنَّةِ، ہے (پس تم اس میں داخل ہو جاؤ)
خٰلِدِيْنَ، خُلُوْدًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (ہمیشہ رہنے والے) واحد، خَالِدٌ،

| | |
|---|---|
| وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ وَاَوْرَثَنَا الْاَرْضَ نَتَبَوَّاُ مِنَ | اور وہ کہیں گے سب تعریف اللہ کیلئے ہے جس نے ہم سے اپنا وعدہ سچا کیا اور اس نے ہمیں (اس) زمین کا |

| | |
|---|---|
| الْجَنَّةِ حَيْثُ نَشَآءُ ج | وارث بنایا اور ہم جنت میں سے جہاں چاہیں قیام کریں |

وَ، حرف عطف (اور) قَالُوا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے) اَلْحَمْدُ (اَلْ، حَمْدُ) اَلْ، حرف تعریف، نکرہ کو معرفہ بنانے کیلئے آتا ہے، سب، حَمْدُ (تعریف) اللہ کی فضیلت اور ثنا کو حمد کہتے ہیں، ثنا، تعریف (سب تعریف)

لِلّٰهِ (لِ، اَللّٰهِ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کیلئے) اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (جس نے) صَدَقَنَا (صَدَقَ، نَا) صَدَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب صَدَقَ يَصْدِقُ، مصدر صِدْقًا، سچ ہونا، سچا کرنا، اس نے سچا کیا، نَا، ضمیر جمع متکلم ہم (اس نے ہم سے سچا کیا)

وَعْدَهٗ (وَعْدَ، هٗ) وَعْدَ، مضاف، وعدہ، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنا (اپنا وعدہ)

وَ، حرف عطف (اور) اَوْرَثَنَا (اَوْرَثَ، نَا) اَوْرَثَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَوْرَثَ يُوْرِثُ، مصدر اِيْرَاثٌ، وارث بنانا، اس نے وارث بنایا، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہمیں (اس نے ہمیں وارث بنایا)

اَلْاَرْضَ (زمین) نَتَبَوَّاُ، فعل مضارع جمع متکلم تَبَوَّاَ يَتَبَوَّاُ، مصدر تَبَوُّءٌ، آباد ہونا، سکونت پذیر ہونا، قیام کرنا (ہم قیام کریں) مِنَ الْجَنَّةِ (مِنْ، اَلْجَنَّةِ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْجَنَّةِ، مجرور، جنت (جنت میں سے) حَيْثُ، ظرف مکان (جہاں، جس جگہ)

نَشَآءُ، فعل مضارع جمع متکلم شَآءَ يَشَآءُ، مصدر مَشِيْئَةٌ، چاہنا (ہم چاہیں)

| | |
|---|---|
| فَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ ﴿۷۴﴾ | پس عمل کرنے والوں کا اچھا اجر ہے |

فَنِعْمَ (فَ، نِعْمَ) فَ، حرف عطف، پس، نِعْمَ، فعل مدح، ماضی واحد مذکر، اس کے دوسرے صیغے نہیں ہوتے، اچھا ہے (پس اچھا ہے)

اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ (اَجْرُ، اَلْعٰمِلِيْنَ) اَجْرُ، مضاف، اجر، صلہ، بدلہ، اَلْعٰمِلِيْنَ، مضاف الیہ، عَمَلٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، عمل کرنے والوں کا (عمل کرنے والوں کا اجر)

| | |
|---|---|
| وَتَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ | اور آپ فرشتوں کو دیکھیں گے وہ عرش کے ارد گرد |

| | |
|---|---|
| الْعَرْشِ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ ۚ | گھیرا ڈالے ہوئے اپنے رب کی حمد کے ساتھ تسبیح کر رہے ہوں گے |

وَ، حرف عطف (اور) تَرَى، فعل مضارع واحد مذکر حاضر رَاٰى يَرٰى، مصدر رُؤْيَةٌ، دیکھنا (آپ دیکھیں گے) اَلْمَلٰٓئِكَةَ (فرشتوں) واحد، اَلْمَلَكُ، حَآفِّيْنَ، حَفٌّ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (گھیرا ڈالنے والے، گھیرا ڈالے ہوئے) مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ (مِنْ، حَوْلِ، اَلْعَرْشِ) مِنْ، حرف جار، سے، حَوْلِ، مجرور، مضاف، مصدر ہے، ارد گرد، اَلْعَرْشِ، مضاف الیہ، عرش کے (عرش کے ارد گرد سے)

يُسَبِّحُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب سَبَّحَ يُسَبِّحُ، مصدر تَسْبِيْحًا، تسبیح کرنا (وہ تسبیح کر رہے ہوں گے) بِحَمْدِ (بِ، حَمْدِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، حَمْدِ، مجرور، حمد (حمد کے ساتھ)

رَبِّهِمْ (رَبِّ، هِمْ) رَبِّ، مضاف، رب، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اپنے (اپنے رب کی)

| | |
|---|---|
| وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَقِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۷۵﴾ | اور اُن کے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر دیا جائے گا اور کہا جائے گا سب تعریف اللہ کیلئے ہے (جو) تمام جہانوں کا رب ہے |

ع ۵

وَ، حرف عطف (اور) قُضِيَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَضٰى يَقْضِي، مصدر قَضْيٌ وَ قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (فیصلہ کر دیا جائے گا) بَيْنَهُمْ (بَيْنَ، هُمْ) بَيْنَ، مضاف، درمیان، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے درمیان) بِالْحَقِّ (بِ، اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلْحَقِّ، مجرور، حق، سچ (حق کے ساتھ) وَ، حرف عطف (اور)

قِيْلَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (کہا جائے گا)

الْحَمْدُ (اَلْ، حَمْدُ) اَلْ، حرف تعریف، سب، تمام، حَمْدُ، تعریف (سب تعریف)

لِلّٰهِ (لِ، اَللّٰهِ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کیلئے)

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (رَبِّ، اَلْعٰلَمِيْنَ) رَبِّ، مضاف، رب، اَلْعٰلَمِيْنَ، مضاف الیہ، تمام جہانوں کا (تمام جہانوں کا رب)

| | | |
|---|---|---|
| اٰيَاتُهَا: ۸۵ | سُوْرَةُ الْمُؤْمِنِ مَكِّيَّةٌ | رُكُوْعَاتُهَا: ۹ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے۔

| | |
|---|---|
| حٰمٓ ۚ ﴿۱﴾ | حا، میم |

حٰمٓ، حا، میم، حروف مقطعات ہیں،

| | |
|---|---|
| تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿۲﴾ | کتاب (قرآن) کا نازل کرنا اللہ کی طرف سے ہے (جو) بڑا غالب، خوب جاننے والا ہے |

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ (تَنْزِيْلُ، اَلْكِتٰبِ) تَنْزِيْلُ، مضاف، مصدر ہے، اتارنا، نازل کرنا،

اَلْكِتٰبِ، مضاف الیہ، کتاب کا یعنی قرآن مجید کا (کتاب (قرآن) کا نازل کرنا)

مِنَ اللّٰهِ (مِنْ، اَللّٰهِ) مِنْ، حرف جار بمعنی اِلٰی، کی طرف سے، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کی طرف سے)

اَلْعَزِيْزِ، اللہ کا صفاتی نام، عِزَّةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت زبردست، بڑا غالب)

اَلْعَلِيْمِ، اللہ کا صفاتی نام، عِلْمًا، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (خوب جاننے والا)

| | |
|---|---|
| غَافِرِ الذَّنْبِ وَ قَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ۙ ذِي الطَّوْلِ ؕ | گناہ بخشنے والا اور توبہ قبول کرنے والا، سخت سزا دینے والا فضل والا ہے |

غَافِرِ الذَّنْبِ (غَافِرِ، اَلذَّنْبِ) غَافِرِ، مضاف، مَغْفِرَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، معاف کرنے والا، بخشنے والا، اَلذَّنْبِ، مضاف الیہ، گناہ (گناہ بخشنے والا) وَ، حرف عطف (اور)

قَابِلِ التَّوْبِ (قَابِلِ، اَلتَّوْبِ) قَابِلِ، مضاف، قَبُوْلًا، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، قبول کرنے والا، اَلتَّوْبِ، مضاف الیہ، توبہ (توبہ قبول کرنے والا)

شَدِيْدِ الْعِقَابِ، شَدِيْدِ، شَدٌّ، سے بمعنی فاعل صفت مشبہ، سخت کرنے والا،

**الْعِقَابِ**، مضاف الیہ، اسم مصدر، سزا، عذاب کا، عقوبت (سخت سزا کرنے والا، سخت سزا دینے والا)

**ذِی الطَّوْلِ** (ذِیْ، اَلطَّوْلِ) ذِیْ، مضاف، صاحب، والا، اَلطَّوْلِ، مضاف الیہ، مصدر ہے، مال و دولت، تونگری، قدرت، فضل (فضل والا)

| | |
|---|---|
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ | اس کے سوا کوئی معبود نہیں |

لَآ، نفی جنس کیلئے (نہیں) اِلٰهَ، لَا، کا اسم (کوئی معبود) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوا)

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ، اس کے) ضمیر کا مرجع، اللّٰهَ، ہے،

| | |
|---|---|
| اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ③ | اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے |

اِلَيْهِ (اِلٰی، هِ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، اسی، ضمیر کا مرجع، اللّٰهَ، ہے (اسی کی طرف) اَلْمَصِيْرُ، مصدر ہے (لوٹ کر جانا)

| | |
|---|---|
| مَا يُجَادِلُ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ اِلَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَلَا يَغْرُرْكَ تَقَلُّبُهُمْ فِي الْبِلَادِ ④ | اللہ کی آیات میں جھگڑا نہیں کرتے مگر وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا تو ان کا شہروں میں چلنا پھرنا آپ کو دھوکے میں نہ ڈال دے |

مَا، نافیہ (نہیں) يُجَادِلُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب جَادَلَ يُجَادِلُ، مصدر مُجَادَلَةٌ، جھگڑا کرنا، صیغہ واحد بمعنی جمع کے ہے (وہ جھگڑا کرتے) فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ (فِيْ، اٰيٰتِ، اَللّٰهِ) فِيْ، حرف جار، میں، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، واحد، اٰيَةٌ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی آیات میں) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوائے) الَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے) كَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا (انہوں نے کفر کیا) فَلَا يَغْرُرْكَ (فَ، لَا يَغْرُرْ، كَ) فَ، حرف عطف، تو، لَا يَغْرُرْ، فعل نہی واحد مذکر غائب غَرَّ يَغُرُّ، مصدر غَرًّا وَّ غُرُوْرًا، دھوکہ دینا، دھوکا میں ڈالنا، وہ دھوکے میں نہ ڈالے، كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (تو وہ آپ کو دھوکے میں نہ ڈال دے)

تَقَلُّبُهُمْ (تَقَلُّبُ، هُمْ) تَقَلُّبُ، مضاف، مصدر ہے، آنا جانا، چلنا پھرنا، هُمْ، مضاف الیہ،

ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کا (اُن کا چلنا پھرنا)

فِی الْبِلَادِ (فِیْ، اَلْبِلَادِ) فِیْ، حرف جار، میں، اَلْبِلَادِ، مجرور، شہروں، واحد، اَلْبَلَدُ (شہروں میں)

| | |
|---|---|
| كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ وَّالْاَحْزَابُ مِنْۢ بَعْدِهِمْ | ان سے پہلے قوم نوح اور ان کے بعد کے گروہوں نے (اپنے رسولوں کو) جھٹلایا |

كَذَّبَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب كَذَّبَ يُكَذِّبُ، مصدر تَكْذِيْبٌ، جھٹلانا (اس نے جھٹلایا)

قَبْلَهُمْ (قَبْلَ، هُمْ) قَبْلَ، مضاف، قبل، پہلے، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے پہلے)

قَوْمُ نُوحٍ، قَوْمُ، مضاف، قوم، نُوحٍ، مضاف الیہ، حضرت نوح (حضرت نوح کی قوم، قوم نوح)

وَّ، حرف عطف (اور) الْاَحْزَابُ، گروہوں، جتھوں، جماعتوں، واحد، اَلْحِزْبُ،

مِنْۢ بَعْدِهِمْ (مِنْ، بَعْدِ، هِمْ) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، بَعْدِ، مجرور، مضاف، بعد، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے بعد)

| | |
|---|---|
| وَهَمَّتْ كُلُّ اُمَّةٍ بِرَسُوْلِهِمْ لِيَاْخُذُوْهُ وَجٰدَلُوْا بِالْبَاطِلِ لِيُدْحِضُوْا بِهِ الْحَقَّ فَاَخَذْتُهُمْ | اور ہر اُمّت نے اپنے رسول کے بارے میں ارادہ کیا کہ اُسے گرفتار کر لیں اور انہوں نے باطل کے ذریعے جھگڑا کیا تا کہ وہ اس کے ذریعے حق زائل کر دیں تو میں نے انہیں پکڑ لیا |

وَ، حرف عطف (اور) هَمَّتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب هَمَّ يَهُمُّ، مصدر هَمًّا، خواہش کرنا، ارادہ کرنا، خیال کرنا (اس نے ارادہ کیا) كُلُّ اُمَّةٍ (كُلُّ، اُمَّةٍ) كُلُّ، مضاف، ہر، اُمَّةٍ، مضاف الیہ، امت، ہر وہ جماعت جس میں کوئی رابطہ مشترک ہو، جمع، اُمَمٌ (ہر امت) بِرَسُوْلِهِمْ (بِ، رَسُوْلِ، هِمْ) بِ، حرف جار، کے بارے میں، رَسُوْلِ، مجرور، مضاف، رسول، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اپنے (اپنے رسول کے بارے میں) لِيَاْخُذُوْهُ (لِ، يَاْخُذُوْا، هُ) لِ، لام تعلیل، ناصبہ، کہ، يَاْخُذُوْا، فعل مضارع منصوب جمع مذکر غائب اَخَذَ يَاْخُذُ، مصدر اَخْذًا، پکڑنا، گرفتار کرنا، وہ گرفتار کر لیں،

ہٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، اسے، ضمیر کا مرجع، رَسُوْلٍ، ہے (کہ وہ اسے گرفتار کرلیں) وَ، حرف عطف (اور)
جٰدَلُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب جَادَلَ يُجَادِلُ، مصدر مُجَادَلَةٌ، جھگڑا کرنا (انہوں نے جھگڑا کیا)
بِالْبَاطِلِ (بِ، اَلْبَاطِلِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، پر، کے ذریعے، اَلْبَاطِلِ، مجرور، باطل، بے بنیاد بات،
جھوٹ (باطل کے ذریعے) لِيُدْحِضُوْا (لِ، يُدْحِضُوْا) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، يُدْحِضُوْا، فعل
مضارع منصوب جمع مذکر غائب اَدْحَضَ يُدْحِضُ، مصدر اِدْحَاضٌ، پھسلانا، زائل کرنا،
وہ زائل کردیں (تاکہ وہ زائل کردیں)
بِهِ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کے ذریعے، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کے ذریعے) اَلْحَقَّ (حق)
فَاَخَذْتُهُمْ (فَ، اَخَذْتُ، هُمْ) فَ، حرف عطف، تو، اَخَذْتُ، فعل ماضی واحد متکلم اَخَذَ يَاْخُذُ، مصدر
اَخْذًا، پکڑ لینا، میں نے پکڑ لیا، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (تو میں نے انہیں پکڑ لیا)

| | |
|---|---|
| فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ ۝ | پھر میرا عذاب کیسا تھا؟ |

فَكَيْفَ (فَ، كَيْفَ) فَ، حرف عطف، پھر، كَيْفَ، حرف استفہام، کیسا (پھر کیسا)
كَانَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھا)
عِقَابِ (عِقَابِ، یْ) عِقَابِ، مضاف، مصدر ہے، عذاب، سزا، یْ، مضاف الیہ، محذوف ہے، ضمیر واحد
متکلم، میرا (میرا عذاب)

| | |
|---|---|
| وَ كَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ النَّارِ ۝ | اور اس طرح ان لوگوں پر آپ کے رب کی بات ثابت ہو گئی جنہوں نے کفر کیا بے شک وہی دوزخ والے ہیں |

وقف لازم

وَ، حرف عطف (اور) كَذٰلِكَ (كَ، ذَالِكَ) كَ، حرف تشبیہ، مانند، طرح، ذٰلِكَ، اسم اشارہ واحد مذکر بعید،
اس (اس طرح) حَقَّتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب حَقَّ يَحِقُّ، مصدر حَقًّا، سچ ہونا، ثابت ہونا (وہ
ثابت ہو گئی) كَلِمَتُ رَبِّكَ (كَلِمَتُ۔ رَبِّ۔ كَ) كَلِمَتُ، مضاف، بات، حکم، فرمان، رَبِّ، مضاف الیہ،
مضاف، رب کی، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کے (آپ کے رب کی بات)

عَلَى الَّذِيْنَ (عَلٰی، اَلَّذِيْنَ) عَلٰی، حرف جار، پر، اَلَّذِيْنَ، مجرور، اسم موصول جمع مذکر، وہ لوگ جو (ان لوگوں پر جنہوں نے)

كَفَرُوْٓا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا وَ كُفْرَانًا، کفر کرنا (انہوں نے کفر کیا)

اَنَّهُمْ (اَنَّ، هُمْ) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، وہ، وہی (بے شک وہ)

اَصْحٰبُ النَّارِ (اَصْحٰبُ، اَلنَّارِ) اَصْحٰبُ، مضاف، والے، واحد، صَاحِبٌ، اَلنَّارِ، مضاف الیہ، اسم معرف باللام، آگ مراد دوزخ (آگ والے، دوزخ والے، دوزخی)

| | |
|---|---|
| اَلَّذِيْنَ يَحْمِلُوْنَ الْعَرْشَ وَ مَنْ حَوْلَهٗ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَ يَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ | وہ (فرشتے) جو عرش کو اٹھائے ہوئے ہیں اور وہ جو اس کے ارد گرد ہیں وہ اپنے رب کی حمد کے ساتھ تسبیح کرتے ہیں اور وہ اس پر ایمان رکھتے ہیں اور وہ ان لوگوں کیلئے بخشش مانگتے ہیں جو ایمان لائے |

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ (فرشتے) جو) يَحْمِلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب حَمَلَ يَحْمِلُ، مصدر حَمْلًا، اٹھانا (وہ اٹھائے ہوئے ہیں) الْعَرْشَ (عرش) وَ، حرف عطف (اور)

مَنْ، اسم موصول (وہ جو) حَوْلَهٗ (حَوْلَ، هٗ) حَوْلَ، مضاف، ارد گرد، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے (اس کے ارد گرد) يُسَبِّحُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب سَبَّحَ يُسَبِّحُ، مصدر تَسْبِيْحًا، تسبیح کرنا (وہ تسبیح کرتے ہیں) بِحَمْدِ (بِ، حَمْدِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ،

حَمْدِ، مجرور، حمد، تعریف (حمد کے ساتھ) رَبِّهِمْ (رَبِّ، هِمْ) رَبِّ، مضاف، رب، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اپنے (اپنے رب کی) وَ، حرف عطف (اور)

يُؤْمِنُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا، ایمان رکھنا (وہ ایمان رکھتے ہیں) بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار بمعنی، عَلٰی، پر، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس پر)

وَ، حرف عطف (اور) يَسْتَغْفِرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِسْتَغْفَرَ يَسْتَغْفِرُ، مصدر

اِسْتِغْفَارٌ، بخشش مانگنا (وہ بخشش مانگتے ہیں)

لِلَّذِيْنَ (لِ، اَلَّذِيْنَ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَلَّذِيْنَ، مجرور، اسم موصول جمع مذکر، وہ لوگ جو (ان لوگوں کیلئے جو) اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے)

| | |
|---|---|
| رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ۝ | اے ہمارے رب! تونے ہر چیز کو رحمت اور علم سے گھیر رکھا ہے پس توان لوگوں کو بخش دے جنہوں نے توبہ کی اور انہوں نے تیرے راستہ کی پیروی کی اور تو انہیں دوزخ کے عذاب سے بچالے |

رَبَّنَا، اصل میں، يَا رَبَّنَا، ہے، يَا، حرف ندا، محذوف ہے، اے، رَبَّنَا، منادیٰ، رَبَّ، مضاف، رب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (اے ہمارے رب) وَسِعْتَ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر وَسِعَ يَسَعُ، مصدر سَعَةٌ وَّ سِعَةٌ، چھاجانا، حاوی ہونا، گھیر رکھنا (تونے گھیر رکھا ہے) كُلَّ شَيْءٍ، كُلَّ، مضاف، چیز، شَيْءٍ، مضاف الیہ، چیز (ہر چیز) رَّحْمَةً، مصدر (رحمت) وَّ، حرف عطف (اور) عِلْمًا، مصدر (علم)

فَاغْفِرْ (فَ، اِغْفِرْ) فَ، حرف عطف، پس، اِغْفِرْ، فعل امر واحد مذکر حاضر غَفَرَ يَغْفِرُ، مصدر غُفْرَانًا، بخشنا، معاف کرنا، تو بخش دے (پس تو بخش دے) لِلَّذِيْنَ (لِ، اَلَّذِيْنَ) لِ، حرف جار، کو، اَلَّذِيْنَ، مجرور، اسم موصول جمع مذکر، وہ لوگ جنہوں نے (اُن لوگوں کو جنہوں نے)

تَابُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب تَابَ يَتُوْبُ، مصدر تَوْبَةٌ، توبہ کرنا (انہوں نے توبہ کی)

وَ، حرف عطف (اور) اِتَّبَعُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِتَّبَعَ يَتَّبِعُ، مصدر اِتِّبَاعًا، پیروی کرنا (انہوں نے پیروی کی) سَبِيْلَكَ (سَبِيْلَ، كَ) سَبِيْلَ، مضاف، راستہ، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، تیرے (تیرے راستہ کی) وَقِهِمْ (وَ، قِ، هِمْ) وَ، حرف عطف، اور، قِ، فعل امر واحد مذکر حاضر وَقٰى يَقِيْ، مصدر وِقَايَةٌ، بچانا، محفوظ رکھنا، تو بچالے، هِمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (اور تو انہیں بچالے)

عَذَابَ الْجَحِيْمِ (عَذَابَ، اَلْجَحِيْمِ) عَذَابَ، مضاف، عذاب، اَلْجَحِيْمِ، مضاف الیہ، بھڑکتی آگ

کے، دوزخ کے (دوزخ کے عذاب)

| | |
|---|---|
| رَبَّنَا وَ اَدْخِلْهُمْ جَنّٰتِ عَدْنِ اِلَّتِیْ وَعَدْتَّهُمْ وَ مَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَ اَزْوَاجِهِمْ وَ ذُرِّيّٰتِهِمْ ؕ | اے ہمارے رب! اور تو انہیں ہمیشگی والی جنتوں میں داخل کر جن کا تو نے ان سے وعدہ کیا اور ان کے باپ دادوں اور ان کی بیویوں اور ان کی اولاد میں سے جو نیک ہوئے |

رَبَّنَا، اصل میں، یَا رَبَّنَا، ہے، یَا، حرف ندا، محذوف ہے، اے، رَبَّنَا، منادٰی، رَبَّ، مضاف، رب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (اے ہمارے رب) وَ، حرف عطف (اور) اَدْخِلْهُمْ (اَدْخِلْ، هُمْ) اَدْخِلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر اَدْخَلَ یُدْخِلُ، مصدر اِدْخَالٌ، داخل کرنا، تو داخل کر، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُنہیں (تو انہیں داخل کر) جَنّٰتِ عَدْنِ، جَنّٰتِ، موصوف (جنتوں) واحد، جَنَّةٌ، عَدْنِ، صفت، اسم مصدر ہے، ہمیشہ رہنے کی، ہمیشگی والی (ہمیشگی والی جنتوں) اَلَّتِیْ، اسم موصول واحد مؤنث (جس) وَعَدْتَّهُمْ (وَعَدْتَّ، هُمْ) وَعَدْتَّ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر وَعَدَ یَعِدُ، مصدر وَعْدًا، وعدہ کرنا، تو نے وعدہ کیا، هُمْ، ضمیر جمع مذخر غائب، ان (تو نے ان سے وعدہ کیا) وَ، حرف عطف (اور)

مَنْ، اسم موصول (جو) صَلَحَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب صَلَحَ یَصْلَحُ، مصدر صَلَاحًا، نیک ہونا، درست کام کرنا (وہ نیک ہوا) مِنْ اٰبَآئِهِمْ (مِنْ، اٰبَآءِ، هِمْ) مِنْ، حرف جار، سے، اٰبَآءِ، مجرور، مضاف، باپ دادوں، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے باپ دادوں میں سے)

وَ، حرف عطف (اور) اَزْوَاجِهِمْ (اَزْوَاجِ، هِمْ) اَزْوَاجِ، مضاف، بیویوں، واحد، زَوْجٌ، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کی (اُن کی بیویوں) وَ، حرف عطف (اور)

ذُرِّيّٰتِهِمْ (ذُرِّيّٰتِ، هِمْ) ذُرِّيّٰتِ، مضاف، اولادوں، واحد، ذُرِّيَّةٌ، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کی (ان کی اولادوں)

| | |
|---|---|
| اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۙ۸ | بلاشبہ تو ہی بڑا غالب، کمال حکمت والا ہے |

اِنَّكَ (اِنَّ، كَ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، بلاشبہ، كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، تو (بلاشبہ تو)

اَنْتَ، ضمیر واحد مذکر حاضر برائے تاکید (تو ہی)

اَلْعَزِيْزُ، اللہ کا صفاتی نام، عِزَّةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، بہت زبردست، بڑا غالب،

اَلْحَكِيْمُ، اللہ کا صفاتی نام، حِكْمَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ (کمال حکمت والا)

| | |
|---|---|
| وَقِهِمُ السَّيِّاٰتِ ؕ | اور تو انہیں بُرائیوں سے بچا |

وَ، حرف عطف (اور) قِهِمُ (قِ، هِمْ) قِ، فعل امر واحد مذکر حاضر وَقٰى يَقِىْ، مصدر وِقَايَةٌ، بچانا، تو بچا، هِمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (تو انہیں بچا) اَلسَّيِّاٰتِ (بُرائیوں) واحد، اَلسَّيِّئَةُ،

| | |
|---|---|
| وَمَنْ تَقِ السَّيِّاٰتِ يَوْمَىِٕذٍ فَقَدْ رَحِمْتَهٗ ؕ | اور جس کو تو اس دن برائیوں (کے عذاب) سے بچالے تو یقیناً تونے اس پر رحم کیا |

وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، شرطیہ، اسم موصول (جس) تَقِ، اصل میں، تَقِىْ، تھا، فعل مجزوم ہونے کی وجہ سے آخر میں، یْ، غائب ہے، فعل مضارع واحد مذکر حاضر وَقٰى يَقِىْ، مصدر وِقَايَةٌ، بچانا (تو بچالے) اَلسَّيِّاٰتِ (بُرائیوں) واحد، اَلسَّيِّئَةُ، يَوْمَىِٕذٍ (يَوْمَ، اِذٍ) يَوْمَ، مضاف، ظرف زمان، دن، اِذٍ، مضاف الیہ، اس (اس دن بمعنی قیامت کے دن) فَقَدْ (فَ، قَدْ) فَ، حرف عطف، تو، قَدْ، حرف تحقیق، بلاشبہ، یقیناً (تو یقیناً) رَحِمْتَهٗ (رَحِمْتَ، هٗ) رَحِمْتَ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر رَحِمَ يَرْحَمُ، مصدر رَحْمَةٌ وَّرَحْمًا، رحم کرنا، تونے رحم کیا، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، اُس (تونے اُس پر رحم کیا)

| | |
|---|---|
| وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۟ | اور یہی وہ عظیم کامیابی ہے |

ع ۹ ۱ ۶

وَ، حرف عطف (اور) ذٰلِكَ، اسم اشارہ واحد مذکر، اللہ کی رحمت اور عذاب سے بچنے کی طرف اشارہ ہے (یہی ہے) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ، وہی)

الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ (اَلْفَوْزُ، اَلْعَظِيْمُ) اَلْفَوْزُ، موصوف، مصدر ہے، کامیاب ہونا، مراد پانا، کامیابی، اَلْعَظِيْمُ، عَظْمَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ، بہت بڑی، عظیم (عظیم کامیابی)

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُنَادَوْنَ | بے شک وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا انہیں پکار کر کہا جائے گا |

| | |
|---|---|
| لَمَقْتُ اللّٰهِ اَكْبَرُ مِنْ مَّقْتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ اِذْ تُدْعَوْنَ اِلَى الْاِيْمَانِ فَتَكْفُرُوْنَ ⑩ | کہ یقیناً اللہ کا ناراض ہونا بہت زیادہ تھا تمہارے (آج) اپنی جانوں سے ناراض ہونے سے جب (دنیا میں) تم ایمان کی طرف بلائے جاتے تھے تو تم انکار کرتے تھے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے)
كَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا (انہوں نے کفر کیا)
يُنَادَوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب نَادٰى يُنَادِيْ، مصدر مُنَادَاةٌ وَّ نِدَآءٌ آواز دینا، پکار کر کہنا (انہیں پکار کر کہا جائے گا) لَمَقْتُ اللّٰهِ (لَ، مَقْتُ، اَللّٰهِ) لَ، لام تاکید، یقیناً، مَقْتُ، مضاف، مصدر ہے، کسی شخص کو برائی کا مرتکب دیکھ کر اس سے نفرت کرنا، غصہ کرنا، ناراض ہونا، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ (یقیناً اللہ کا ناراض ہونا) اَكْبَرُ، كِبْرٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ بڑا، بہت زیادہ)
مِنْ مَّقْتِكُمْ (مِنْ، مَّقْتِ، كُمْ) مِنْ، حرف جار، سے، مَّقْتِ، مجرور، مضاف، مصدر ہے، ناراض ہونا، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے ناراض ہونے سے)
اَنْفُسَكُمْ (اَنْفُسَ، كُمْ) اَنْفُسَ، مضاف، جانوں، دلوں، واحد، نَفْسٌ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، اپنی (اپنی جانوں سے) اِذْ، اسم ظرف، ماضی کے واقع سے پہلے آتا ہے (جب، جبکہ)
تُدْعَوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر حاضر دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَاءٌ وَّ دَعْوَةٌ، بلانا، دعوت دینا (تم بلائے جاتے) اِلَى الْاِيْمَانِ (اِلٰى، اَلْاِيْمَانِ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، اَلْاِيْمَانِ، مجرور، ایمان (ایمان کی طرف)
فَتَكْفُرُوْنَ (فَ، تَكْفُرُوْنَ) فَ، حرف عطف، تو، تَكْفُرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا، انکار کرنا، تم انکار کرتے (تو تم انکار کرتے)

| | |
|---|---|
| قَالُوْا رَبَّنَآ اَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ وَ اَحْيَيْتَنَا اثْنَتَيْنِ فَاعْتَرَفْنَا بِذُنُوْبِنَا فَهَلْ اِلٰى خُرُوْجٍ مِّنْ سَبِيْلٍ ⑪ | وہ کہیں گے اے ہمارے رب تو نے ہمیں دو بار موت دی اور تو نے ہمیں دو بار زندگی دی پس ہم نے اپنے گناہوں کا اقرار کیا تو کیا (عذاب سے بچ) نکلنے کی |

| | |
|---|---|
| | طرف کوئی راستہ ہے؟ |

قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے)
رَبَّنَآ، اصل میں، يَا رَبَّنَا، ہے، يَا، حرف ندا، محذوف ہے، اے، رَبَّنَا، منادیٰ، رَبَّ، مضاف، رب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (اے ہمارے رب) اَمَتَّنَا (اَمَتَّ، نَا) اَمَتَّ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر اَمَاتَ يُمِيْتُ، مصدر اِمَاتَةٌ، موت دینا، تونے موت دی، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہمیں (تونے ہمیں موت دی)
اِثْنَتَيْنِ (دوبار) تثنیہ مؤنث کیلئے آتا ہے، وَ، حرف عطف (اور)
اَحْيَيْتَنَا (اَحْيَيْتَ، نَا) اَحْيَيْتَ، فعل ماضی واحد مذکر حاضر اَحْيٰى يُحْيِيْ، مصدر اِحْيَآءٌ، زندہ کرنا، زندگی دینا، تونے زندگی دی، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہمیں (تونے ہمیں زندگی دی)
اِثْنَتَيْنِ (دوبارہ) تثنیہ مؤنث کیلئے آتا ہے، فَاعْتَرَفْنَا (فَ، اِعْتَرَفْنَا) فَ، حرف عطف، پس، اِعْتَرَفْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اِعْتَرَفَ يَعْتَرِفُ، مصدر اِعْتِرَافًا، اعتراف کرنا، اقرار کرنا، ہم نے اقرار کیا (پس ہم نے اقرار کیا) بِذُنُوْبِنَا (بِ، ذُنُوْبِ، نَا) بِ، حرف جار، کا، ذُنُوْبِ، مجرور، مضاف (گناہوں) واحد، ذَنْبٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، اپنے (اپنے گناہوں کا)
فَهَلْ (فَ، هَلْ) فَ، حرف عطف، تو، هَلْ، استفہامیہ، کیا (تو کیا)
اِلٰى خُرُوْجٍ (اِلٰى، خُرُوْجٍ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، خُرُوْجٍ، مجرور، مصدر، نکلنا (نکلنے کی طرف)
مِّنْ سَبِيْلٍ (مِّنْ، سَبِيْلٍ) مِّنْ، حرف جار، زائدہ برائے عموم، سَبِيْلٍ، مجرور، نکرہ (کوئی راستہ)

| | |
|---|---|
| ذٰلِكُمْ بِاَنَّهٗٓ اِذَا دُعِيَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ كَفَرْتُمْ ۚ | یہ (دائمی عذاب) بلاشبہ اس وجہ سے ہے کہ جب اس اکیلے اللہ کو پکارا جاتا تم انکار کرتے تھے |

ذٰلِكُمْ، اسم اشارہ، كُمْ، جمع مذکر حاضر، خطاب کیلئے (یہ، یہی، اس میں) بِاَنَّهٗٓ (بِ، اَنَّ، هٗ) بِ، حرف جار، سببیہ، وجہ سے، اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بلاشبہ، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (بلاشبہ اس وجہ سے ہے (کہ) اِذَا، اسم ظرف مستقبل متضمن بمعنی شرط (جب)

دُعِيَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَاءٌ وَّ دَعْوَةٌ، پکارنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ پکارا جاتا) اَللّٰهُ (اللہ) وَحْدَهٗ (وَحْدَ، هٗ) وَحْدَ، مضاف، مصدر، اکیلا، واحد، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَللّٰهُ، ہے (اُس اکیلے) كَفَرْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا وَّ كُفْرَانًا، کفر کرنا، انکار کرنا (تم انکار کرتے تھے)

| | |
|---|---|
| وَاِنْ يُّشْرَكْ بِهٖ تُؤْمِنُوْا ؕ | اور اگر اس کے ساتھ (کسی کو) شریک ٹھہرایا جاتا (تو) تم مان لیتے تھے |

وَ، حرف عطف (اور) اِنْ، شرطیہ، جازمہ (اگر) يُّشْرَكْ، فعل مضارع مجزوم مجہول واحد مذکر غائب اَشْرَكَ يُشْرِكُ، مصدر اِشْرَاكًا، شریک ٹھہرانا، شرک کرنا (شریک ٹھہرایا جاتا) بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَللّٰهُ، ہے (اس کے ساتھ)

تُؤْمِنُوْا، فعل مضارع جمع مذکر حاضر اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا، مان لینا (تم مان لیتے)

| | |
|---|---|
| فَالْحُكْمُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْكَبِيْرِ ۝۱۲ | پس (اب) فیصلہ اللہ کے اختیار میں ہے (جو) بہت بلند، بہت بڑا ہے |

فَالْحُكْمُ (فَ، اَلْحُكْمُ) فَ، حرف عطف، پس، اَلْحُكْمُ، مصدر، فیصلہ کرنا، فیصلہ (پس فیصلہ)

لِلّٰهِ (لِ، اَللّٰهِ) لِ، حرف جار برائے ملکیت و اختیار، کے اختیار، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کے اختیار)

اَلْعَلِيِّ، اللہ کا صفاتی نام، عَلَاءٌ، مصدر سے صفت مشبہ (بہت بلند، سب سے اوپر، عالی شان)

اَلْكَبِيْرِ، اللہ کا صفاتی نام، كِبَرٌ، مصدر سے صفت مشبہ (بہت بڑا)

| | |
|---|---|
| هُوَ الَّذِيْ يُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ وَيُنَزِّلُ لَكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ رِزْقًا ؕ | وہی ہے جو تمہیں اپنی نشانیاں دکھاتا ہے اور وہ تمہارے لئے آسمان سے رزق اتارتا ہے |

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہی) اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (جو)

يُرِيْكُمْ (يُرِيْ، كُمْ) يُرِيْ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَرٰى يُرِيْ، مصدر اِرَآءَةٌ، دکھانا، وہ دکھاتا

ہے، کُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (وہ تمہیں دکھاتا ہے) اٰیٰتِہٖ (اٰیٰتِ، ہٖ) اٰیٰتِ، مضاف، نشانیاں، واحد، اٰیَۃٌ، ہٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنی، ضمیر کا مرجع، اَللّٰہِ، ہے (اپنی نشانیاں)

وَ، حرف عطف (اور) یُنَزِّلُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب نَزَّلَ یُنَزِّلُ، مصدر تَنْزِیْلٌ، اتارنا، نازل کرنا (وہ اتارتا ہے) لَکُمْ (لَ، کُمْ) لَ، حرف جار، لئے، واسطے، کُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے لئے) مِّنَ السَّمَآءِ (مِّنْ، اَلسَّمَآءِ) مِّنْ، حرف جار، سے، اَلسَّمَآءِ، مجرور، آسمان، جمع، اَلسَّمٰوٰتُ (آسمان سے) رِزْقًا، مفعول (رزق)

| | |
|---|---|
| وَمَا یَتَذَکَّرُ اِلَّا مَنْ یُّنِیْبُ ﴿۱۳﴾ | اور نصیحت حاصل نہیں کرتا مگر وہ جو (اللہ کی طرف) رجوع کرتا ہے |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) یَتَذَکَّرُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب تَذَکَّرَ یَتَذَکَّرُ، مصدر تَذَکُّرٌ، نصیحت حاصل کرنا (وہ نصیحت حاصل کرتا) اِلَّا، حرف استثنا (مگر)

مَنْ، اسم موصول (جو) یُّنِیْبُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَنَابَ یُنِیْبُ، مصدر اِنَابَۃٌ، نافرمانی سے اطاعت کی طرف آنا، لوٹنا، رجوع کرنا، شرک سے توحید کی طرف آنا (وہ رجوع کرتا ہے)

| | |
|---|---|
| فَادْعُوا اللّٰہَ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ وَلَوْ کَرِہَ الْکٰفِرُوْنَ ﴿۱۴﴾ | پس تم اللہ کو پکارو (اس حال میں کہ) دین کو اس کیلئے خالص کرنے والے ہو اور اگرچہ کافر برا مانیں |

فَادْعُوا (فَ، اُدْعُوْا) فَ، حرف عطف، پس، اُدْعُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَعَا یَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّ دَعْوَۃٌ، پکارنا، تم پکارو (پس تم پکارو) اَللّٰہَ (اللہ) مُخْلِصِیْنَ، اِخْلَاصٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (خالص کرنے والے) لَہُ (لَ، ہُ) لَ، حرف جار، کیلئے، ہُ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کیلئے) اَلدِّیْنَ (دین) وَ، حرف عطف (اور) لَوْ، وصلیہ (اگرچہ)

کَرِہَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب کَرِہَ یَکْرَہُ، مصدر کَرْھًا وَّ کَرَاھَۃٌ، ناپسند کرنا، بُرا ماننا، نفرت کرنا (وہ بُرا مانے) اَلْکٰفِرُوْنَ، کُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (کفر کرنے والے، کافروں)

| | |
|---|---|
| رَفِيۡعُ الدَّرَجٰتِ ذُو الۡعَرۡشِ ۚ | وہ بلند درجوں والا، عرش والا ہے |

رَفِيۡعُ الدَّرَجٰتِ (رَفِيۡعُ ,اَلدَّرَجٰتِ) رَفِيۡعُ، مضاف، رَفۡعٌ، مصدر سے بمعنی فاعل بلند کرنے والا، بلند ہونے والا، اور بمعنی مفعول، بلند کئے ہوئے، اَلدَّرَجٰتِ، مضاف الیہ، درجات، درجوں، واحد، دَرَجَةٌ (بلند درجوں والا، درجات بلند کرنے والا) ذُو الۡعَرۡشِ (ذُوۡ ,اَلۡعَرۡشِ) ذُوۡ، مضاف، اسم ہے، والا، صاحب، اَلۡعَرۡشِ، مضاف الیہ، عرش (عرش والا، صاحب عرش)

| | |
|---|---|
| يُلۡقِي الرُّوۡحَ مِنۡ اَمۡرِهٖ عَلٰى مَنۡ يَّشَآءُ مِنۡ عِبَادِهٖ لِيُنۡذِرَ يَوۡمَ التَّلَاقِ ۙ﴿۱۵﴾ | وہ اپنے بندوں میں سے جس پر چاہتا ہے اپنے حکم سے وحی اتارتا ہے تاکہ وہ ملاقات کے دن سے ڈرائے |

يُلۡقِي الرُّوۡحَ (يُلۡقِيۡ ,اَلرُّوۡحَ) يُلۡقِيۡ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَلۡقٰى يُلۡقِيۡ، مصدر اِلۡقَآءٌ، ڈالنا، نازل کرنا، اُتارنا، وہ اُتارتا ہے، اَلرُّوۡحَ، جبریل مراد وحی (وہ وحی اُتارتا ہے)

مِنۡ اَمۡرِهٖ (مِنۡ ,اَمۡرِ ,هٖ) مِنۡ، حرف جار، سے، اَمۡرِ، مجرور، مضاف، امر، حکم، معاملہ، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنے، ضمیر کا مرجع، اَللّٰہَ، ہے (اپنے حکم سے)

عَلٰى مَنۡ (عَلٰى ,مَنۡ) عَلٰى، حرف جار، پر، مَنۡ، مجرور، اسم موصول، جو، جس (جس پر)

يَّشَآءُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب شَآءَ يَشَآءُ، مصدر مَشِيۡـَٔةٌ، چاہنا (وہ چاہتا ہے)

مِنۡ عِبَادِهٖ (مِنۡ ,عِبَادِ ,هٖ) مِنۡ، حرف جار، سے، عِبَادِ، مجرور، مضاف، بندوں، واحد، عَبۡدٌ، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنے (اپنے بندوں میں سے)

لِيُنۡذِرَ (لِ ,يُنۡذِرَ) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، يُنۡذِرَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب اَنۡذَرَ يُنۡذِرُ، مصدر اِنۡذَارٌ، ڈرانا، وہ ڈرائے (تاکہ وہ ڈرائے) يَوۡمَ التَّلَاقِ (يَوۡمَ ,التَّلَاقِ) يَوۡمَ، مضاف، ظرف زماں، دن، مراد قیامت کا دن، اَلتَّلَاقِ، مضاف الیہ، اسم مصدر ہے، ایک دوسرے سے ملاقات کرنا، ملاقات کے، (ملاقات کے دن سے)

| | |
|---|---|
| يَوۡمَ هُمۡ بٰرِزُوۡنَ ۚ | جس دن وہ (قبروں سے) باہر نکل کھڑے ہونے والے ہوں گے |

يَوْمَ، ظرف زماں، جس دن، مراد قیامت کا دن، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ)

بٰرِزُوْنَ، بُرُوْزٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (باہر نکل کھڑے ہونے والے، ظاہر ہونے والے)

| | |
|---|---|
| لَا يَخْفٰى عَلَى اللّٰهِ مِنْهُمْ شَيْءٌ ؕ | ان (کے اعمال) سے کوئی چیز اللہ پر پوشیدہ نہیں رہے گی |

لَا يَخْفٰى، فعل مضارع منفی واحد مذکر غائب خَفِيَ يَخْفٰى، مصدر خِفَآءٌ، پوشیدہ رہنا (وہ پوشیدہ نہیں رہے گی) عَلَى اللّٰهِ (عَلٰى، اَللّٰهِ) عَلٰى، حرف جار، پر، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ پر)

مِنْهُمْ (مِنْ، هُمْ) مِنْ، حرف جار، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے)

شَيْءٌ (کوئی چیز، کچھ بھی)

| | |
|---|---|
| لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ ؕ | آج کس کی بادشاہی ہے؟ |

لِمَنِ (لِ، مَنْ) لِ، حرف جار، کی، مَنْ، مجرور، استفہامیہ، کس (کس کی)

اَلْمُلْكُ، اسم اور مصدر (بادشاہی، حکومت) اَلْيَوْمَ، ظرف زماں (آج)

| | |
|---|---|
| لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ۝ | اللہ ہی کی ہے جو ایک ہے، بہت زبردست ہے |

لِلّٰهِ (لِ، اَللّٰهِ) لِ، حرف جار، کی، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ ہی کی)

اَلْوَاحِدِ، اللہ کا صفاتی نام، وَحْدٌ، سے اسم فاعل واحد مذکر (ایک، اکیلا، یگانہ، یکتا)

اَلْقَهَّارِ، اللہ کا صفاتی نام، قَهْرٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت زبردست، بڑا غالب)

| | |
|---|---|
| اَلْيَوْمَ تُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ ؕ | آج ہر جان کو اس کا بدلہ دیا جائے گا جو اس نے کمایا |

اَلْيَوْمَ، اسم ظرف (آج) تُجْزٰى، فعل مضارع مجہول واحد مؤنث غائب جَزٰى يَجْزِىْ، مصدر جَزَآءٌ، بدلہ دینا، صلہ دینا، جزا دینا (وہ بدلہ دیا جائے گا) كُلُّ نَفْسٍ (كُلُّ، نَفْسٍ) كُلُّ، مضاف، ہر، نَفْسٍ، مضاف الیہ، نفس، جان، شخص (ہر جان) بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار، کا، مَا، مجرور، اسم موصول، جو (اُس کا جو)

كَسَبَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب كَسَبَ يَكْسِبُ، مصدر كَسْبًا، کمانا (اس نے کمایا)

| | |
|---|---|
| لَا ظُلْمَ الْيَوْمَ ؕ | آج کوئی ظلم نہیں ہے |

لَا (نہیں) ظُلْمَ (ظلم، بے انصافی، شرک) اَلْيَوْمَ، اسم ظرف (آج)

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝۱۷ | بے شک اللہ بہت جلد حساب لینے والا ہے |

اِنَّ اللّٰهَ (اِنَّ، اَللّٰهَ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، اَللّٰهَ، اِنَّ، کا اسم، اللہ (بے شک اللہ)

سَرِيْعُ الْحِسَابِ (سَرِيْعُ، اَلْحِسَابِ) سَرِيْعُ، مضاف، سُرْعَةٌ، مصدر سے بمعنی فاعل، صفت مشبہ کا صیغہ، بہت جلد کرنے والا، بہت جلد لینے والا، اَلْحِسَابِ، مضاف الیہ، حساب (بہت جلد حساب لینے والا)

| | |
|---|---|
| وَاَنْذِرْهُمْ يَوْمَ الْاٰزِفَةِ اِذِ الْقُلُوْبُ لَدَى الْحَنَاجِرِ كٰظِمِيْنَ ۬ؕ | اور آپ انہیں قریب آنے والی گھڑی کے دن (قیامت) سے ڈرائیں جب دل گلوں تک غموں سے بھرے ہوئے ہوں گے |

وَ، حرف عطف (اور) اَنْذِرْ، فعل امر واحد مذکر حاضر اَنْذَرَ يُنْذِرُ، مصدر اِنْذَارٌ، ڈرانا (آپ ڈرائیں)

هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (انہیں) يَوْمَ الْاٰزِفَةِ (يَوْمَ، اَلْاٰزِفَةِ) يَوْمَ، مضاف، ظرف زماں، دن، اَلْاٰزِفَةِ، مضاف الیہ، اَزْفًا، مصدر سے اسم فاعل واحد مؤنث، قریب آنے والی گھڑی کے (قریب آنے والی گھڑی کے دن سے) اِذِ، ظرف زماں (جب) اَلْقُلُوْبُ (دلوں) واحد، قَلْبٌ،

لَدَى الْحَنَاجِرِ (لَدَى، اَلْحَنَاجِرِ) لَدَى، مضاف، ظرف مکان، پاس، طرف،

اَلْحَنَاجِرِ، مضاف الیہ، حلقوں کے، گلوں کے، واحد، حَنْجَرَةٌ (گلوں کے پاس، گلوں تک)

كٰظِمِيْنَ، كَظْمٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (غصہ پینے والے، غصہ کو ضبط کرنے والے، غم سے بھرے ہوئے) واحد، كَاظِمٌ،

| | |
|---|---|
| مَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ حَمِيْمٍ وَّلَا شَفِيْعٍ يُّطَاعُ ۝۱۸ؕ | ظالموں کیلئے نہ کوئی دلی دوست ہو گا اور نہ کوئی سفارشی کہ اس کی بات (سفارش) مانی جائے |

مَا، نافیہ (نہیں) لِلظّٰلِمِيْنَ (لِ، اَلظّٰلِمِيْنَ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَلظّٰلِمِيْنَ، مجرور، ظُلْمٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، ظلم کرنے والے، ظالموں، واحد، ظَالِمٌ (ظالموں کیلئے)

مِنْ حَمِيْمٍ (مِنْ، حَمِيْمٍ) مِنْ، حرف جار، زائدہ برائے تاکید، حَمِيْمٍ، مجرور (کوئی دلی دوست، کوئی مہربان دوست) وَّ، حرف عطف (اور) لَا (نہ) شَفِيْعٍ، شَفَاعَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (سفارش کرنے والا، سفارشی، سفارش کنندہ) يُّطَاعُ، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب اَطَاعَ، يُطِيْعُ مصدر اِطَاعَةٌ، اطاعت کرنا، بات ماننا (اس کی بات مانی جائے)

| | |
|---|---|
| يَعْلَمُ خَآئِنَةَ الْاَعْيُنِ وَمَا تُخْفِي الصُّدُوْرُ ⑲ | وہ آنکھوں کی خیانت جانتا ہے اور (اسے بھی) جو سینے چھپاتے ہیں |

يَعْلَمُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا (وہ جانتا ہے)

خَآئِنَةَ الْاَعْيُنِ (خَآئِنَةَ، اَلْاَعْيُنِ) خَآئِنَةَ، مضاف، خِيَانَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مؤنث، خیانت کرنے والی، خیانت، اَلْاَعْيُنِ، مضاف الیہ، آنکھوں کی، نگاہوں (آنکھوں کی خیانت)

وَمَا (وَ، مَا) وَ، حرف عطف، اور، مَا، موصولہ، جو (اور جو)

تُخْفِي، فعل مضارع واحد مؤنث غائب اَخْفٰى يُخْفِيْ، مصدر اِخْفَآءٌ، چھپانا (وہ چھپاتا ہے)

اَلصُّدُوْرُ، فاعل (سینے) واحد، اَلصَّدْرُ،

| | |
|---|---|
| وَاللّٰهُ يَقْضِيْ بِالْحَقِّ ؕ | اور اللہ حق کے ساتھ فیصلہ کرتا ہے |

وَ، حرف عطف (اور) اَللّٰهُ، فاعل (اللہ)

يَقْضِيْ، فعل مضارع واحد مذکر غائب قَضٰى يَقْضِيْ، مصدر قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا (وہ فیصلہ کرتا ہے)

بِالْحَقِّ (بِ، اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلْحَقِّ، مجرور، حق (حق کے ساتھ)

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَقْضُوْنَ بِشَيْءٍ ؕ | اور اس (اللہ) کے سوا جن کو وہ پکارتے ہیں وہ کسی چیز کا فیصلہ نہیں کر سکتے |

وَ، حرف عطف (اور) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (جن کو)

يَدْعُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّ دَعْوَةٌ، بلانا، پکارنا (وہ پکارتے ہیں)

مِنْ دُوْنِهٖ (مِنْ، دُوْنِ، ہٖ) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، دُوْنِ، مجرور، مضاف، سوا، علاوہ، ہٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اَللّٰهُ، ہے (اس کے سوا)

لَا يَقْضُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب قَضٰى يَقْضِىْ، مصدر قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا (وہ فیصلہ نہیں کرسکتے) بِشَیْءٍ (بِ، شَیْءٍ) بِ، حرف جار، کا، شَیْءٍ، مجرور، کچھ بھی، کسی چیز (کسی چیز کا)

ع۲ ۱۱ ۷

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ﴿۲۰﴾ | بے شک اللہ ہی خوب سننے والا، خوب دیکھنے والا ہے |

اِنَّ اللّٰهَ (اِنَّ، اَللّٰهَ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، اَللّٰهَ، اِنَّ، کا اسم، اللہ (بے شک اللہ)

هُوَ، ضمیر واحد مذکر غائب (وہی)

اَلسَّمِيْعُ، اللہ کا صفاتی نام، سَمْعٌ، مصدر سے صفت مشبہ (خوب سننے والا)

اَلْبَصِيْرُ، اللہ کا صفاتی نام، بَصَارَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ (خوب دیکھنے والا)

| | |
|---|---|
| اَوَ لَمْ يَسِيْرُوْا فِى الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ كَانُوْا مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ | اور کیا وہ زمین میں چلے پھرے نہیں کہ وہ دیکھتے کہ ان لوگوں کا انجام کیسا ہوا جو ان سے پہلے تھے |

اَوَ لَمْ يَسِيْرُوْا (اَ، وَ، لَمْ يَسِيْرُوْا) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، وَ، حرف عطف، اور، لَمْ يَسِيْرُوْا، فعل مضارع منفی جحد بلم جمع مذکر غائب سَارَ يَسِيْرُ، مصدر سَيْرًا، چلنا پھرنا، سیر کرنا، لَمْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ چلے پھرے نہیں (اور کیا وہ چلے پھرے نہیں) فِى الْاَرْضِ (فِىْ، اَلْاَرْضِ) فِىْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں) فَيَنْظُرُوْا (فَ، يَنْظُرُوْا) فَ، حرف عطف، سببیہ، کہ، يَنْظُرُوْا، فعل مضارع جمع مذکر غائب نَظَرَ يَنْظُرُ، مصدر نَظْرًا، دیکھنا، وہ دیکھتے (کہ وہ دیکھتے) كَيْفَ، استفہامیہ (کیسا)

كَانَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (ہوا)

عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ (عَاقِبَةُ، اَلَّذِيْنَ) عَاقِبَةُ، عَقَبَ، يَعْقِبُ، کا مصدر، عاقبت، انجام، آخر، اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر، اُن لوگوں کا جو (اُن لوگوں کا انجام جو) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ

یَکُوْنُ، مصدر کَوْنًا، ہونا (وہ تھے) مِنْ قَبْلِهِمْ (مِنْ، قَبْلِ، هِمْ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلِ، مجرور، مضاف، پہلے، قبل، پیشتر، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن سے پہلے)

| | |
|---|---|
| كَانُوْا هُمْ اَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَّ اٰثَارًا فِي الْاَرْضِ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ | وہ قوت میں ان سے زیادہ سخت تھے اور زمین میں آثار و نشانات کے اعتبار سے پھر اللہ نے انہیں ان کے گناہوں کی وجہ سے پکڑ لیا |

كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)

هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) اَشَدَّ، شِدَّةٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ سخت)

مِنْهُمْ (مِنْ، هُمْ) مِنْ، حرف جار، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے)

قُوَّةً (قوت، طاقت) وَّ، حرف عطف (اور) اٰثَارًا (آثار و نشانات، یادگاروں) واحد، اَثَرٌ،

فِي الْاَرْضِ (فِيْ، اَلْاَرْضِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں)

فَاَخَذَهُمُ (فَ، اَخَذَ، هُمُ) فَ، حرف عطف، پھر، اَخَذَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَخَذَ يَاْخُذُ، مصدر اَخْذًا، پکڑنا، اُس نے پکڑ لیا، هُمُ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (پھر اُس نے انہیں پکڑ لیا)

اَللّٰهُ، فاعل (اللہ) بِذُنُوْبِهِمْ (بِ، ذُنُوْبِ، هِمْ) بِ، حرف جار، سببیہ، کی وجہ سے، ذُنُوْبِ، مجرور، مضاف، گناہوں، واحد، ذَنْبٌ، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے گناہوں کی وجہ سے)

| | |
|---|---|
| وَمَا كَانَ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ وَّاقٍ ۝۲۱ | اور اُن کو اللہ سے کوئی بھی بچانے والا نہ تھا |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہ) كَانَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھا) لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار، کو، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کو)

مِّنَ اللّٰهِ (مِّنْ، اَللّٰهِ) مِّنْ، حرف جار، سے، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ سے)

مِنْ وَّاقٍ (مِنْ، وَّاقٍ) مِنْ، حرف جار، زائدہ برائے تاکید، وَّاقٍ، مجرور، اصل میں، وَاقِيٌ، تھا، وِقَايَةٌ، مصدر

سے اسم فاعل واحد مذکر (کوئی بھی بچانے والا)

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانَتْ تَّاْتِيْهِمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَكَفَرُوْا فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ ؕ | یہ اس وجہ سے کہ بے شک وہ (ایسے تھے کہ) ان کے پاس ان کے رسول واضح دلائل کے ساتھ آتے تھے تو انہوں نے انکار کیا تو اللہ نے انہیں پکڑ لیا |

ذٰلِكَ، اسم اشارہ واحد مذکر بعید (یہ) بِاَنَّهُمْ (بِ، اَنَّ، هُمْ) بِ، حرف جار، سببیہ، وجہ سے، اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، وہ (اس وجہ سے کہ بے شک وہ)

كَانَتْ، فعل ناقص ماضی واحد مؤنث غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)

تَّاْتِيْهِمْ (تَّاْتِيْ، هِمْ) تَّاْتِيْ، فعل مضارع واحد مؤنث غائب اَتٰى يَاْتِيْ، مصدر اِتْيَانٌ، آنا، وہ آتا، هِمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے پاس آتے) رُسُلُهُمْ (رُسُلُ، هُمْ) رُسُلُ، مضاف، جمع مکسر، رسولوں، واحد، رَسُوْلٌ، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے رسول)

بِالْبَيِّنٰتِ (بِ، اَلْبَيِّنٰتِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلْبَيِّنٰتِ، مجرور، واضح دلائل، واحد، اَلْبَيِّنَةُ (واضح دلائل کے ساتھ) فَكَفَرُوْا (فَ، كَفَرُوْا) فَ، حرف عطف، تو، كَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا، انکار کرنا، انہوں نے انکار کیا (تو انہوں نے انکار کیا)

فَاَخَذَهُمُ (فَ، اَخَذَ، هُمُ) فَ، حرف عطف، تو، اَخَذَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَخَذَ يَاْخُذُ، مصدر اَخْذًا، پکڑنا، اس نے پکڑ لیا، هُمُ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُنہیں (تو اُس نے اُنہیں پکڑ لیا) اَللّٰهُ، فاعل (اللہ)

| | |
|---|---|
| اِنَّهٗ قَوِيٌّ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۲۲﴾ | بے شک وہ بہت طاقت والا، بہت سخت سزا دینے والا ہے |

اِنَّهٗ (اِنَّ، هٗ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ (بے شک وہ)

قَوِيٌّ، اللہ کا صفاتی نام، قُوَّةٌ، مصدر سے صفت مشبہ (بہت طاقتور، بہت قوت والا)

شَدِيْدُ الْعِقَابِ (شَدِيْدُ، اَلْعِقَابِ) شَدِيْدُ، مضاف، شَدًّا، مصدر سے بمعنی فاعل صفت مشبہ، بہت سخت، بہت سخت دینے والا، اَلْعِقَابِ، مضاف الیہ، اسم مصدر، عذاب، سزا، وہ سزا جو گناہوں کے نتیجے میں

دی جائے (بہت سخت سزا دینے والا)

| | |
|---|---|
| وَ لَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسٰی بِاٰیٰتِنَا وَ سُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ ﴿۲۳﴾ | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے (حضرت) موسٰی کو اپنی نشانیوں اور واضح دلیل کے ساتھ بھیجا |

وَ، حرف عطف (اور) لَقَدْ (لَ، قَدْ) لَ، لام برائے تاکید، بلا شبہ، قَدْ، حرف تحقیق، یقیناً (بلا شبہ یقیناً)

اَرْسَلْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَرْسَلَ یُرْسِلُ، مصدر اِرْسَالًا، بھیجنا (ہم نے بھیجا)

مُوْسٰی (حضرت موسٰی) بِاٰیٰتِنَا (بِ، اٰیٰتِ، نَا) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اٰیٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، نشانیوں، واحد، اٰیَۃٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، اپنی (اپنی نشانیوں کے ساتھ)

وَ، حرف عطف (اور) سُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ (سُلْطٰنٍ، مُّبِیْنٍ) سُلْطٰنٍ، موصوف، دلیل، حجت، برہان، سند، حکومت، مُّبِیْنٍ، صفت، اِبَانَۃٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، ظاہر، واضح، کھلی، ظاہر کرنے والا، کھولنے والا (واضح دلیل)

| | |
|---|---|
| اِلٰی فِرْعَوْنَ وَ هَامٰنَ وَ قَارُوْنَ فَقَالُوْا سٰحِرٌ كَذَّابٌ ﴿۲۴﴾ | فرعون اور ہامان اور قارون کی طرف تو انہوں نے کہا جادو گر ہے بڑا جھوٹا ہے |

اِلٰی فِرْعَوْنَ (اِلٰی، فِرْعَوْنَ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، فِرْعَوْنَ، مجرور، فرعون (فرعون کی طرف)

وَ، حرف عطف (اور) هَامٰنَ (ہامان) وَ، حرف عطف (اور) قَارُوْنَ (قارون)

فَقَالُوْا (فَ، قَالُوْا) فَ، حرف عطف، تو، قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اُنہوں نے کہا (تو اُنہوں نے کہا)

سٰحِرٌ، سِحْرٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، جادو کرنے والا، جادو گر، جمع، سٰحِرُوْنَ، كَذَّابٌ، سٰحِرٌ، کی صفت، کِذْبًا، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت جھوٹ بولنے والا، بڑا جھوٹا)

| | |
|---|---|
| فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْحَقِّ مِنْ عِنْدِنَا قَالُوا اقْتُلُوْٓا اَبْنَآءَ الَّذِیْنَ | پھر جب وہ ہمارے پاس سے حق لے کر اُن کے پاس آیا (تو) انہوں نے کہا تم اُن لوگوں کے بیٹوں کو قتل کر |

| | |
|---|---|
| اٰمَنُوْا مَعَهٗ وَاسْتَحْيُوْا نِسَآءَهُمْ ۭ | دو جو اس کے ساتھ ایمان لائے ہیں اور ان کی عورتوں کو زندہ چھوڑ دو |

فَلَمَّا (فَ، لَمَّا) فَ، حرف عطف، پھر، لَمَّا، اسم ظرف، حِيْنَ، کا ہم معنی، جب (پھر جب)
جَآءَهُمْ (جَآءَ، هُمْ) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، وہ آیا، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (وہ ان کے پاس آیا) بِالْحَقِّ (بِ، اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، لے کر، اَلْحَقِّ، مجرور، حق (حق لے کر) مِنْ عِنْدِنَا (مِنْ، عِنْدِ، نَا) مِنْ، حرف جار، سے، عِنْدِ، مجرور، مضاف، اسم ظرف، پاس، نزدیک، ہاں، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (ہمارے پاس سے)
قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (انہوں نے کہا)
اُقْتُلُوْٓا، فعل امر جمع مذکر حاضر قَتَلَ يَقْتُلُ، مصدر قَتْلًا، قتل کرنا (تم قتل کر دو)
اَبْنَآءَ الَّذِيْنَ (اَبْنَآءَ، اَلَّذِيْنَ) اَبْنَآءَ، مضاف، بیٹوں، واحد، اِبْنٌ، اَلَّذِيْنَ، مضاف الیہ، اسم موصول جمع مذکر، ان لوگوں کے جو (اُن لوگوں کے بیٹوں کو جو)
اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے ہیں)
مَعَهٗ (مَعَ، هٗ) مَعَ، مضاف، ساتھ، ہمراہ، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، مُوْسٰى، ہے (اُس کے ساتھ) وَ، حرف عطف (اور)
اِسْتَحْيُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر اِسْتَحْيٰى يَسْتَحْيِيْ، مصدر اِسْتِحْيَآءٌ، زندہ رکھنا، زندہ چھوڑنا (تم زندہ چھوڑ دو) نِسَآءَهُمْ (نِسَآءَ، هُمْ) نِسَآءَ، مضاف، عورتوں، واحد، اِمْرَاَةٌ، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کی (اُن کی عورتوں کو)

| | |
|---|---|
| وَمَا كَيْدُ الْكٰفِرِيْنَ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ ﴿۲۵﴾ | اور نہیں کافروں کی چال مگر سراسر ناکام |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) كَيْدُ الْكٰفِرِيْنَ (كَيْدُ، اَلْكٰفِرِيْنَ) كَيْدُ، مضاف، اسم مصدر، فریب، تدبیر، چالاکی، چال، اَلْكٰفِرِيْنَ، مضاف الیہ، كُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، کفر کرنے

والے، کافروں کی، واحد، اَلْکَافِرُ (کافروں کی چال) اِلَّا، حرف استثنا (مگر)

فِیْ ضَلٰلٍ (فِیْ، ضَلٰلٍ) فِیْ، حرف جار، میں، ضَلٰلٍ، مجرور، مصدر ہے، کثیر المعانی لفظ ہے، ہمیشہ اس میں منفی پہلو ہوتا ہے، آیت ہذا میں سراسر ناکام، بے کار، بے اثر معنی مراد ہیں، (سراسر ناکام)

| | |
|---|---|
| وَ قَالَ فِرْعَوْنُ ذَرُوْنِیْۤ اَقْتُلْ مُوْسٰی وَ لْیَدْعُ رَبَّهٗ ۚ | اور فرعون نے کہا تم مجھے چھوڑ دو میں موسٰی کو قتل کر دوں اور چاہیے کہ وہ اپنے رب کو پکارے |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ فِرْعَوْنُ (قَالَ، فِرْعَوْنُ) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اس نے کہا، فِرْعَوْنُ، فاعل، فرعون (فرعون نے کہا) ذَرُوْنِیْۤ (ذَرُوْا، نِ، یْ) ذَرُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر وَذَرَ یَذَرُ، مصدر وَذْرًا، چھوڑنا، تم چھوڑ دو، نِ، نون وقایہ، یْ، ضمیر واحد متکلم، مجھے (تم مجھے چھوڑ دو) اَقْتُلْ، فعل مضارع مجزوم واحد متکلم قَتَلَ یَقْتُلُ، مصدر قَتْلًا، قتل کر دینا (میں قتل کر دوں) مُوْسٰی (موسٰی) وَلْیَدْعُ (وَ، لْ، یَدْعُ) وَ، حرف عطف، اور، لْ، لام امر مجزوم، چاہیے کہ، یَدْعُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب دَعَا یَدْعُوْ، مصدر دُعَآءً وَّ دَعْوَةً، پکارنا، وہ پکارے (اور چاہیے کہ وہ پکارے) رَبَّهٗ (رَبَّ، هٗ) رَبَّ، مضاف، رب، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنے (اپنے رب کو)

| | |
|---|---|
| اِنِّیْۤ اَخَافُ اَنْ یُّبَدِّلَ دِیْنَكُمْ اَوْ اَنْ یُّظْهِرَ فِی الْاَرْضِ الْفَسَادَ ۲۶ | بے شک میں ڈرتا ہوں کہ وہ تمہارا دین بدل دے گا یا یہ کہ وہ زمین میں فساد پھیلا دے گا |

اِنِّیْۤ (اِنِّ، یْ) اِنِّ، اصل میں، اِنَّ، ہے، یْ، کی وجہ سے نون کو زیر دی گئی ہے، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یْ، ضمیر واحد متکلم، میں (بے شک میں) اَخَافُ، فعل مضارع واحد متکلم خَافَ یَخَافُ، مصدر خَوْفًا، ڈرنا، اندیشہ کرنا (میں ڈرتا ہوں) اَنْ، مصدریہ، ناصبہ (کہ) یُّبَدِّلَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب بَدَّلَ یُبَدِّلُ، مصدر تَبْدِیْلٌ، بدل دینا، تبدیل کرنا (وہ بدل دے گا)

دِیْنَكُمْ (دِیْنَ، كُمْ) دِیْنَ، مضاف، دین، مذہب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارا (تمہارا دین) اَوْ، حرف عطف (یا) اَنْ، مصدریہ، ناصبہ (یہ کہ) یُّظْهِرَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر

غائب اَظْهَرَ يُظْهِرُ، مصدر اِظْهَارٌ، پھیلانا، غالب کرنا (وہ پھیلا دے گا)

فِي الْاَرْضِ (فِيْ، اَلْاَرْضِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں)

اَلْفَسَادَ، اسم فعل و مصدر (بگاڑ، خرابی، تباہی، فساد)

| | |
|---|---|
| وَ قَالَ مُوْسٰى اِنِّيْ عُذْتُ بِرَبِّيْ وَ رَبِّكُمْ مِّنْ كُلِّ مُتَكَبِّرٍ لَّا يُؤْمِنُ بِيَوْمِ الْحِسَابِ ﴿۲۷﴾ | اور (حضرت) موسٰی نے کہا بے شک میں نے ہر متکبر کے مقابلے میں جو یوم حساب پر ایمان نہیں رکھتا اپنے رب اور تمہارے رب کی پناہ لی ہے |

ع ۳ / ۸

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (اس نے کہا)

مُوْسٰى، فاعل (موسٰی) اِنِّيْ (اِنِّ، يْ) اِنِّ، اصل میں، اِنَّ، ہے، يْ، کی وجہ سے نون کو زیر دی گئی ہے، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، يْ، ضمیر واحد متکلم، میں (بے شک میں) عُذْتُ، فعل ماضی واحد متکلم عَاذَ يَعُوْذُ، مصدر عَوْذٌ، پناہ مانگنا، پناہ لینا (میں نے پناہ لی ہے) بِرَبِّيْ (بِ، رَبِّ، يْ) بِ، حرف جار، کی، رَبِّ، مجرور، مضاف، رب، يْ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، اپنے (اپنے رب کی) وَ، حرف عطف (اور)

رَبِّكُمْ (رَبِّ، كُمْ) رَبِّ، مضاف، رب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے رب)

مِّنْ كُلِّ مُتَكَبِّرٍ (مِّنْ، كُلِّ، مُتَكَبِّرٍ) مِّنْ، حرف جار، برائے تقابل، کے مقابلے میں، كُلِّ، مجرور، مضاف، ہر، مُتَكَبِّرٍ، مضاف الیہ، تَكَبُّرٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، متکبر، جو صفات کمالیہ کا دعوی کرے لیکن اس میں وہ صفات موجود نہ ہوں (ہر متکبر کے مقابلے میں)

لَّا يُؤْمِنُ، فعل مضارع منفی واحد مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان رکھنا (وہ ایمان نہیں رکھتا)

بِيَوْمِ الْحِسَابِ (بِ، يَوْمِ، اَلْحِسَابِ) بِ، حرف جار، بمعنی، عَلٰى، پر، يَوْمِ، مجرور، مضاف، دن، یوم، اَلْحِسَابِ، مضاف الیہ، حساب مراد قیامت (یوم حساب پر)

| | |
|---|---|
| وَ قَالَ رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ ۖ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَكْتُمُ اِيْمَانَهٗٓ اَتَقْتُلُوْنَ | اور فرعون کی آل میں سے ایک مومن مرد نے کہا جو اپنے ایمان کو پوشیدہ رکھتا تھا کیا تم ایک آدمی کو قتل کرتے ہو کہ |

| | |
|---|---|
| رَجُلًا اَنْ يَّقُوْلَ رَبِّيَ اللّٰهُ وَقَدْ جَآءَكُمْ بِالْبَيِّنٰتِ مِنْ رَّبِّكُمْ ؕ | وہ کہتا ہے میرا رب اللہ ہے حالانکہ بلاشبہ وہ تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے واضح دلائل لے کر آیا ہے |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (اس نے کہا)
رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ (رَجُلٌ، مُّؤْمِنٌ) رَجُلٌ، موصوف، ایک مرد، مُّؤْمِنٌ، صفت، اِيْمَانًا، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، ایمان رکھنے والا، مومن (ایک مومن مرد) مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ (مِّنْ، اٰلِ، فِرْعَوْنَ) مِّنْ، حرف جار، سے، اٰلِ، مجرور، مضاف، قوم، گھر کے لوگ، پیروکار، دوست، آل، فِرْعَوْنَ، مضاف الیہ، فرعون کی (فرعون کی آل میں سے) يَكْتُمُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب كَتَمَ يَكْتُمُ، مصدر كِتْمَانًا، پوشیدہ رکھنا، چھپانا (وہ پوشیدہ رکھتا) اِيْمَانَهٗٓ (اِيْمَانَ، هٗ) اِيْمَانَ، مضاف، ایمان، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنے (اپنے ایمان کو)
اَتَقْتُلُوْنَ (اَ، تَقْتُلُوْنَ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، تَقْتُلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر قَتَلَ يَقْتُلُ، مصدر قَتْلًا، قتل کرنا، تم قتل کرتے ہو (کیا تم قتل کرتے ہو) رَجُلًا (ایک مرد، ایک آدمی)
اَنْ، مصدریہ، ناصبہ (کہ) يَّقُوْلَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (وہ کہتا ہے) رَبِّيَ (رَبِّ، يْ) رَبِّ، مضاف، رب، يْ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میرا (میرا رب)
اَللّٰهُ (اللہ) وَ، حالیہ (حالانکہ) قَدْ، حرف تحقیق (بلاشبہ، یقینًا)
جَآءَكُمْ (جَآءَ، كُمْ) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، وہ آیا ہے، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (وہ تمہارے پاس آیا ہے) بِالْبَيِّنٰتِ (بِ، اَلْبَيِّنٰتِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، لے کر، اَلْبَيِّنٰتِ، مجرور، کھلی نشانیاں، واضح دلائل (واضح دلائل لے کر)
مِنْ رَّبِّكُمْ (مِنْ، رَّبِّ، كُمْ) مِنْ، حرف جار بمعنی اِلٰی، کی طرف سے، رَّبِّ، مجرور، مضاف، رب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے رب کی طرف سے)

| | |
|---|---|
| وَاِنْ يَّكُ كَاذِبًا فَعَلَيْهِ كَذِبُهٗ ۚ | اور اگر وہ جھوٹا ہے تو اس کا جھوٹ اسی پر ہے |

وَ، حرف عطف (اور) اِنْ، شرطیہ، جازمہ (اگر) یَّكُ، اصل میں، یَكُوْنُ، تھا، اِنْ، کے عمل سے نون ساکن ہو گیا، اجتماع ساکنین سے واؤ گر گیا اور نون بھی گر گیا، فعل ناقص مضارع مجزوم واحد مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ ہے) كَاذِبًا، كِذْبًا، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (جھوٹا) جمع، كَاذِبُوْنَ، فَعَلَيْهِ (فَ، عَلٰی، ہِ) فَ، حرف عطف، تو، عَلٰی، حرف جار، پر، ہِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اسی، اس (تو اسی پر) كَذِبُهٗ (كَذِبُ، هٗ) كَذِبُ، مضاف، مصدر، جھوٹ، جھوٹ بولنا، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کا (اس کا جھوٹ)

| | |
|---|---|
| وَ اِنْ يَّكُ صَادِقًا يُّصِبْكُمْ بَعْضُ الَّذِيْ يَعِدُكُمْ ؕ | اور اگر وہ سچا ہے (تو) اس (عذاب) کا کچھ حصہ تمہیں پہنچ جائے گا جس کا وہ تم سے وعدہ کرتا ہے |

وَ، حرف عطف (اور) اِنْ، شرطیہ، جازمہ (اگر) یَّكُ، اصل میں، یَكُوْنُ، تھا، اِنْ، کے عمل سے نون ساکن ہو گیا اور اجتماع ساکنین سے واؤ اور نون دونوں گر گئے، فعل ناقص مضارع واحد مذکر غائب مجزوم كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ ہے) صَادِقًا، صِدْقٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (سچ بولنے والا، سچا) يُّصِبْكُمْ (يُّصِبْ، كُمْ) يُّصِبْ، بوجہ اِنْ، مجزوم ہونے کی وجہ سے التقائے ساکنین کی بنا پر، یْ، محذوف ہے، فعل مضارع واحد مذکر غائب مجزوم اَصَابَ يُصِيْبُ، مصدر اِصَابَةٌ، پہنچنا، وہ پہنچ جائے گا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (وہ تمہیں پہنچ جائے گا) بَعْضُ الَّذِيْ (بَعْضُ، اَلَّذِيْ) بَعْضُ، مضاف، کل کے اعتبار سے شے کے کسی جز کو بعض کہتے ہیں، کچھ حصہ، ٹکڑا، اَلَّذِيْ، مضاف الیہ، اسم موصول واحد مذکر، اس کا جس کا (اس کا کچھ حصہ جس کا) يَعِدُكُمْ (يَعِدُ، كُمْ) يَعِدُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب وَعَدَ يَعِدُ، مصدر وَعْدًا، وعدہ کرنا، وہ وعدہ کرتا ہے، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (وہ تم سے وعدہ کرتا ہے)

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِيْ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ كَذَّابٌ ﴿۲۸﴾ | بے شک اللہ اس کو ہدایت نہیں دیتا جو حد سے بڑھنے والا بہت جھوٹا ہو |

اِنَّ اللّٰهَ (اِنَّ، اَللّٰهَ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، ناصب، بے شک، اَللّٰهَ، منصوب، اِنَّ، کا اسم، اللہ (بے شک

اللہ) لَا یَهْدِیْ، فعل مضارع منفی واحد مذکر غائب هَدٰی یَهْدِیْ، مصدر هِدَایَةٌ، ہدایت دینا (وہ ہدایت نہیں دیتا) مَنْ، اسم موصول (جو) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ، اس)

مُسْرِفٌ، اِسْرَافٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، حد سے بڑھنے والا، فضول خرچی کرنے والا، جمع، مُسْرِفُوْنَ، کَذَّابٌ، کِذْبًا، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت جھوٹا)

| | |
|---|---|
| یٰقَوْمِ لَکُمُ الْمُلْكُ الْیَوْمَ ظٰهِرِیْنَ فِی الْاَرْضِ ؗ | اے میری قوم! آج تمہاری حکومت ہے (تم) سرزمین (مصر) میں غالب ہو |

یٰقَوْمِ، اصل میں، یٰقَوْمِیْ، تھا، یْ، محذوف ہے (یَا، قَوْمِ، یْ) یَا، حرف ندا، اے، قَوْمِیْ، منادیٰ، قَوْمِ، مضاف، قوم، یْ، محذوف ہے، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (اے میری قوم)

لَکُمُ (لَ، کُمُ) لَ، حرف جار برائے ملکیت، کی، کُمُ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم کی، تمہاری)

اَلْمُلْكُ (بادشاہی، سلطنت، حکومت) اَلْیَوْمَ، ظرف زمان (آج، آج کے دن)

ظٰهِرِیْنَ، ظُهُوْرٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (غالب ہونے والے، غالب)

فِی الْاَرْضِ (فِیْ، اَلْاَرْضِ) فِیْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، سرزمین مراد مصر (سرزمین (مصر) میں)

| | |
|---|---|
| فَمَنْ یَّنْصُرُنَا مِنْۢ بَاْسِ اللّٰهِ اِنْ جَآءَنَا ؕ | پھر اللہ کے عذاب میں کون ہماری مدد کرے گا اگر وہ ہم پر آ جائے |

فَمَنْ (فَ، مَنْ) فَ، حرف عطف، پھر، مَنْ، استفہامیہ، کون (پھر کون)

یَّنْصُرُنَا (یَّنْصُرُ، نَا) یَّنْصُرُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب نَصَرَ یَنْصُرُ، مصدر نَصْرًا، مدد کرنا، وہ مدد کرے گا، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہماری (وہ ہماری مدد کرے گا) مِنْۢ بَاْسِ اللّٰهِ (مِنْ، بَاْسِ، اَللّٰهِ) مِنْ، حرف جار بمعنی، فِیْ، میں، بَاْسِ، مجرور، مضاف، لڑائی، سختی، جنگ کی شدت، عذاب، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے عذاب میں) اِنْ، شرطیہ، جازمہ (اگر) جَآءَنَا (جَآءَ، نَا) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ یَجِیْٓءُ، مصدر مَجِیْٓءٌ، آنا، اِنْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ آ جائے، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم (وہ ہم پر آ جائے)

| | |
|---|---|
| قَالَ فِرْعَوْنُ مَآ اُرِيْكُمْ اِلَّا مَآ اَرٰى وَمَآ اَهْدِيْكُمْ اِلَّا سَبِيْلَ الرَّشَادِ ﴿۲۹﴾ | فرعون نے کہا میں تمہیں نہیں دکھاتا مگر وہ جو میں دیکھتا ہوں اور میں تمہاری رہنمائی نہیں کرتا مگر بھلائی کے راستے کی |

قَالَ فِرْعَوْنُ (قَالَ، فِرْعَوْنُ) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اس نے کہا، فِرْعَوْنُ، فاعل، فرعون (فرعون نے کہا) مَآ، نافیہ (نہیں)

اُرِيْكُمْ (اُرِيْ، كُمْ) اُرِيْ، فعل مضارع واحد متکلم اَرٰى يُرِيْ، مصدر اِرَآءَةٌ، دکھانا، میں دکھاتا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (میں تمہیں دکھاتا) اِلَّا، حرف استثنا (مگر) مَآ، موصولہ (وہ جو)

اَرٰى، فعل مضارع واحد متکلم رَاٰى يَرٰى، مصدر رُؤْيَةٌ، دیکھنا (میں دیکھتا ہوں)

وَ، حرف عطف (اور) مَآ، نافیہ (نہیں)

اَهْدِيْكُمْ (اَهْدِيْ، كُمْ) اَهْدِيْ، فعل مضارع واحد متکلم هَدٰى يَهْدِيْ، مصدر هِدَايَةٌ، ہدایت دینا، راہ دکھانا، رہنمائی کرنا، میں رہنمائی کرتا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہاری (میں تمہاری رہنمائی کرتا)

اِلَّا، حرف استثنا (مگر) سَبِيْلَ الرَّشَادِ (سَبِيْلَ، اَلرَّشَادِ) سَبِيْلَ، مضاف، راستہ، اَلرَّشَادِ، مضاف الیہ، مصدر، بھلائی کے (بھلائی کے راستے کی)

| | |
|---|---|
| وَقَالَ الَّذِيْٓ اٰمَنَ يٰقَوْمِ اِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ مِّثْلَ يَوْمِ الْاَحْزَابِ ﴿۳۰﴾ | اور اس نے کہا جو ایمان لایا تھا اے میری قوم! بے شک میں تم پر (گزشتہ) جماعتوں کے دن کی مانند (عذاب) سے ڈرتا ہوں |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (اس نے کہا)

اَلَّذِيْٓ، اسم موصول واحد مذکر (جو) اٰمَنَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لایا تھا) يٰقَوْمِ، اصل میں، يٰقَوْمِيْ، تھا، يْ، محذوف ہے (يَا، قَوْمِ، يْ) يَا، حرف ندا، اے، قَوْمِيْ، منادٰی، قَوْمِ، مضاف، قوم، يْ، محذوف ہے، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (اے میری قوم)

اِنِّيْٓ (اِنَّ، یْ) اِنِّ، اصل میں اِنَّ، ہے، یْ، کی وجہ سے نون کو زیر دی گئی ہے، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یْ، ضمیر واحد متکلم، میں (بے شک میں) اَخَافُ، فعل مضارع واحد متکلم خَافَ یَخَافُ، مصدر خَوْفًا، ڈرنا (میں ڈرتا ہوں) عَلَيْكُمْ (عَلٰی، كُمْ) عَلٰی، حرف جار، پر، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم پر) مِّثْلَ يَوْمِ الْاَحْزَابِ (مِّثْلَ، يَوْمِ، اَلْاَحْزَابِ) مِّثْلَ، مضاف، مانند، کی طرح، يَوْمِ، مضاف الیہ، مضاف، ظرف زمان، دن، اَلْاَحْزَابِ، مضاف الیہ، گروہوں کے، جماعتوں کے، واحد، حِزْبٌ (جماعتوں کے دن کی مانند)

| | |
|---|---|
| مِثْلَ دَاْبِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّ عَادٍ وَّ ثَمُوْدَ وَ الَّذِيْنَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ؕ | قوم نوح اور عاد اور ثمود اور ان لوگوں کے حال کے مانند جو ان کے بعد تھے |

مِثْلَ دَاْبِ (مِثْلَ، دَاْبِ) مِثْلَ، مضاف، مانند، کی طرح، دَاْبِ، مضاف الیہ، مصدر ہے، حال کی، عادت، رسم، دستور، اس عادت کا نام جو ہمیشہ ایک حالت پر رہے (حال کی مانند، مانند حال)

قَوْمِ نُوْحٍ (قَوْمِ، نُوْحٍ) قَوْمِ، مضاف، قوم، نُوْحٍ، مضاف الیہ، نوح کی (نوح کی قوم، قوم نوح)

وَّ، حرف عطف (اور) عَادٍ (عاد) وَّ، حرف عطف (اور) ثَمُوْدَ (ثمود) وَ، حرف عطف (اور)

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (اُن لوگوں کے جو) مِنْۢ بَعْدِهِمْ (مِنْ، بَعْدِ، هِمْ) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، بَعْدِ، مجرور، مضاف، بعد، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے بعد)

| | |
|---|---|
| وَمَا اللّٰهُ يُرِيْدُ ظُلْمًا لِّلْعِبَادِ ۝۳۱ | اور اللہ بندوں پر ظلم کا ارادہ نہیں کرتا |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) اَللّٰهُ، فاعل (اللہ) يُرِيْدُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَرَادَ يُرِيْدُ، مصدر اِرَادَةٌ، چاہنا، ارادہ کرنا (وہ ارادہ کرتا) ظُلْمًا، مصدر (ظلم، زیادتی)

لِّلْعِبَادِ (لِ، اَلْعِبَادِ) لِ، حرف جار، بمعنی، عَلٰی، پر، اَلْعِبَادِ، مجرور، بندوں، واحد، عَبْدٌ (بندوں پر)

| | |
|---|---|
| وَ يٰقَوْمِ اِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ يَوْمَ التَّنَادِ ۝۳۲ | اور اے میری قوم! بے شک میں تم پر چیخ و پکار کے دن سے ڈرتا ہوں |

وَ، حرف عطف (اور) یٰقَوْمِ، اصل میں، یٰقَوْمِیْ، تھا، یْ، محذوف ہے (یَا، قَوْمِ، یْ) یَا، حرف ندا، اے، قَوْمِیْ، منادٰی، قَوْمِ، مضاف، قوم، یْ، محذوف ہے، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (اے میری قوم) اِنِّیْٓ (اِنَّ، یْ) اِنِّ، اصل میں، اِنَّ، ہے، یْ، کی وجہ سے نون کو زیر دی گئی ہے، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یْ، ضمیر واحد متکلم، میں (بے شک میں) اَخَافُ، فعل مضارع واحد متکلم خَافَ یَخَافُ، مصدر خَوْفًا، ڈرنا (میں ڈرتا ہوں) عَلَیْکُمْ (عَلٰی، کُمْ) عَلٰی، حرف جار، پر، کُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم پر) یَوْمَ التَّنَادِ (یَوْمَ، اَلتَّنَادِ) یَوْمَ، مضاف، ظرف زمان، دن، اَلتَّنَادِ، مضاف الیہ، اصل میں، اَلتَّنَادِیٌ، تھا، یَوْمَ، کا مضاف الیہ ہونے کی وجہ سے آخر سے، یٌ، حرف علت حذف ہو گئی، مصدر، فریاد، چیخ و پکار کے (چیخ و پکار کے دن) یعنی قیامت کے دن،

| | |
|---|---|
| یَوْمَ تُوَلُّوْنَ مُدْبِرِیْنَ ۚ | جس دن تم پیٹھ پھیرتے ہوئے بھاگو گے |

یَوْمَ، ظرف زماں (جس) دن، تُوَلُّوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر وَلّٰی یُوَلِّیْ، مصدر تَوْلِیَۃٌ، پھر جانا، بھاگنا، منہ پھیرنا (تم بھاگو گے) مُدْبِرِیْنَ، اِدْبَارٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (پیٹھ پھیرنے والے، پیٹھ پھیرتے ہوئے) واحد، مُدْبِرًا،

| | |
|---|---|
| مَا لَکُمْ مِّنَ اللّٰہِ مِنْ عَاصِمٍ ۚ | تم کو اللہ (کے عذاب) سے کوئی بچانے والا نہیں ہو گا |

مَا، نافیہ (نہیں) لَکُمْ (لَ، کُمْ) لَ، حرف جار، کو، کُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم کو، تمہیں) مِّنَ اللّٰہِ (مِنْ، اَللّٰہِ) مِنْ، حرف جار، سے، اَللّٰہِ، مجرور، اللہ (اللہ سے)

مِنْ عَاصِمٍ، مِنْ، حرف جار، برائے عموم، عَاصِمٍ، مجرور، عِصْمًا، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (کوئی بچانے والا)

| | |
|---|---|
| وَمَنْ یُّضْلِلِ اللّٰہُ فَمَا لَہٗ مِنْ ھَادٍ ۝۳۳ | اور جس کو اللہ گمراہ کر دے پھر اس کو کوئی ہدایت دینے والا نہیں |

وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، شرطیہ اسم موصول (جسے) یُّضْلِلِ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَضَلَّ یُضِلُّ

، مصدر اِضْلَالٌ، گمراہ کرنا (وہ گمراہ کردے) اَللّٰهُ، فاعل (اللہ) فَمَا (فَ، مَا) فَ، حرف عطف، پھر،
مَا، نافیہ، نہیں (پھر نہیں) لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کو، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کو)
مِنْ هَادٍ (مِنْ، هَادٍ) مِنْ، حرف جار، برائے عموم، هَادٍ، مجرور، اصل میں، هَادِیٌ، تھا،
هِدَايَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (کوئی ہدایت دینے والا)

| | |
|---|---|
| وَ لَقَدْ جَآءَكُمْ يُوْسُفُ مِنْ قَبْلُ بِالْبَيِّنٰتِ فَمَا زِلْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّمَّا جَآءَكُمْ بِهٖ ؕ | اور بلاشبہ یقیناً اس سے پہلے تمہارے پاس (حضرت) یوسف واضح دلائل کے ساتھ آئے تو تم ہمیشہ اس کے بارے میں شک میں رہے جس کے ساتھ وہ تمہارے پاس آئے |

وَ، حرف عطف (اور) لَقَدْ (لَ، قَدْ) لَ، لام تاکید، بے شک، بلاشبہ، قَدْ، حرف تحقیق، تحقیق، یقیناً (بلاشبہ یقیناً) جَآءَكُمْ (جَآءَ، كُمْ) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، وہ آیا،
كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (وہ تمہارے پاس آیا) يُوْسُفُ (حضرت یوسف)
مِنْ قَبْلُ (مِنْ، قَبْلُ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلُ، مجرور، پہلے، قبل (اس سے پہلے)
بِالْبَيِّنٰتِ (بِ، اَلْبَيِّنٰتِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلْبَيِّنٰتِ، مجرور، نشانیاں، واضح دلائل (واضح دلائل کے ساتھ) فَمَا زِلْتُمْ (فَ، مَا زِلْتُمْ) فَ، استنافیہ، تو، مَا زِلْتُمْ، فعل ناقص ماضی منفی جمع مذکر حاضر
زَالَ يَزَالُ، مصدر زَوَالًا، زَيْلًا، ہمیشہ ایک حالت میں نہ رہنا، زوال آنا، مَا زِلْتُمْ، کا استعمال مسلسل اور دائمی حالت میں رہنے کیلئے ہوتا ہے، تم ہمیشہ رہے (تو تم ہمیشہ رہے)
فِيْ شَكٍّ (فِيْ، شَكٍّ) فِيْ، حرف جار، میں، شَكٍّ، مجرور، اسم، شک (شک میں)
مِّمَّا (مِّنْ، مَا) مِّنْ، حرف جار بمعنی، کے بارے میں، مَا، مجرور، اسم موصول، جس (اس کے بارے میں جس) جَآءَكُمْ (جَآءَ، كُمْ) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، وہ آیا،
كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (وہ تمہارے پاس آیا)
بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کے ساتھ)

| | |
|---|---|
| حَتّٰٓى اِذَا هَلَكَ قُلْتُمْ لَنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِهٖ رَسُوْلًا ؕ | یہاں تک کہ جب وہ فوت ہو گئے (تو) تم نے کہا اس کے بعد اللہ ہرگز کوئی رسول نہیں بھیجے گا |

حَتّٰٓى، حرف غایت و حرف جار (یہاں تک کہ) اِذَا، ظرف مستقبل بمعنی شرط (جب)

هَلَكَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب هَلَكَ يَهْلِكُ، مصدر هِلَاكٌ، ہلاک ہونا، فوت ہونا، مرنا (وہ فوت ہو گیا)

قُلْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (تم نے کہا)

لَنْ يَّبْعَثَ، فعل مضارع منفی تاکید بلن واحد مذکر غائب بَعَثَ يَبْعَثُ، مصدر بَعْثًا، بھیجنا (وہ ہرگز نہیں بھیجے گا) اَللّٰهُ، فاعل (اللہ) مِنْۢ بَعْدِهٖ (مِنْ، بَعْدِ، هٖ) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، بَعْدِ، مجرور، مضاف، بعد، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے (اس کے بعد) رَسُوْلًا (کوئی رسول)

| | |
|---|---|
| كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ مُّرْتَابُ ۚ ﴿۳۴﴾ | اسی طرح اللہ اس (شخص) کو گمراہ کرتا ہے جو حد سے بڑھنے والا، شک کرنے والا ہو |

كَذٰلِكَ (كَ، ذٰلِكَ) كَ، حرف تشبیہ، مانند، جیسا، طرح، ذٰلِكَ، اسم اشارہ، اس، اسی (اسی طرح)

يُضِلُّ اللّٰهُ (يُضِلُّ، اَللّٰهُ) يُضِلُّ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَضَلَّ يُضِلُّ، مصدر اِضْلَالٌ، گمراہ کرنا، وہ گمراہ کرتا ہے، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (اللہ گمراہ کرتا ہے)

مَنْ هُوَ (مَنْ، هُوَ) مَنْ، اسم موصول، جو، هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب، اس (اس (شخص) کو جو)

مُسْرِفٌ، اِسْرَافٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (اسراف کرنے والا، حد سے بڑھنے والا)

مُّرْتَابٌ، اِرْتِيَابٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (شک کرنے والا)

| | |
|---|---|
| اِۨلَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ ؕ | وہ لوگ جو اللہ کی آیات میں جھگڑا کرتے ہیں بغیر کسی دلیل کے جو ان کے پاس آئی ہو |

اِۨلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو) يُجَادِلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب جَادَلَ يُجَادِلُ، مصدر مُجَادَلَةٌ، جھگڑا کرنا (وہ جھگڑا کرتے ہیں) فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ (فِيْٓ، اٰيٰتِ، اَللّٰهِ) فِيْٓ، حرف جار، میں، اٰيٰتِ،

مجرور، مضاف، آیات، واحد، اٰیَةٌ، اَللّٰہِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی آیات میں)

بِغَیْرِ سُلْطٰنٍ (بِ، غَیْرِ، سُلْطٰنٍ) بِ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، غَیْرِ، مجرور، مضاف، بغیر، سُلْطٰنٍ، مضاف الیہ، کسی دلیل کے، کسی سند کے (بغیر کسی دلیل کے)

اَتٰىھُمْ (اَتٰی، ھُمْ) اَتٰی، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَتٰی یَاْتِیْ، مصدر اِتْیَانٌ، آنا، وہ آئی ہو، ھُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (وہ ان کے پاس آئی ہو)

| | |
|---|---|
| كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ وَعِنْدَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ | بڑی بیزاری (کی بات) ہے اللہ کے نزدیک اور ان لوگوں کے نزدیک جو ایمان لائے |

كَبُرَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب كَبُرَ يَكْبُرُ، مصدر كِبْرًا، بڑا ہونا، بھاری ہونا، سخت ہونا، مرتبہ میں بڑا ہونا (وہ بڑی ہے) مَقْتًا، مصدر ہے (بیزار ہونا، بیزاری، ناراضگی) عِنْدَ اللّٰهِ (عِنْدَ، اَللّٰهِ) عِنْدَ، مضاف، ظرف مکان، پاس، نزدیک، ہاں، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے نزدیک) وَ، حرف عطف (اور)

عِنْدَ الَّذِيْنَ (عِنْدَ، اَلَّذِيْنَ) عِنْدَ، مضاف، ظرف، پاس، نزدیک، ہاں،

اَلَّذِيْنَ، مضاف الیہ، اسم موصول جمع مذکر، وہ لوگ جو (ان لوگوں کے نزدیک جو)

اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے)

| | |
|---|---|
| كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ ۝۳۵ | اسی طرح اللہ ہر متکبر، سرکش کے دل پر مہر لگا دیتا ہے |

كَذٰلِكَ (كَ، ذٰلِكَ) كَ، حرف تشبیہ، مانند، جیسا، طرح، ذٰلِكَ، اسم اشارہ واحد مذکر بعید اس، اسی (اسی طرح) يَطْبَعُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب طَبَعَ يَطْبَعُ، مصدر طَبْعًا، مہر لگا دینا، چھاپنا (وہ مہر لگا دیتا ہے) اَللّٰهُ، فاعل (اللہ) عَلٰى كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ (عَلٰى، كُلِّ، قَلْبِ، مُتَكَبِّرٍ، جَبَّارٍ) عَلٰى، حرف جار، پر، كُلِّ، مجرور، مضاف، ہر، قَلْبِ، مضاف الیہ، مضاف، دل، ہر دل پر، مُتَكَبِّرٍ، مضاف الیہ، موصوف، تَكَبُّرٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، مغرور، متکبّر، جو اللہ کی اطاعت اور فرمانبرداری سے خود سر بن

جائے، جَبَّارٍ، صفت، جَبْرٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، سرکش ،زور کرنے والا، زبردست دباؤ والا (ہر متکبر، سرکش کے دل پر)

| | |
|---|---|
| وَقَالَ فِرْعَوْنُ يٰهَامٰنُ ابْنِ لِيْ صَرْحًا لَّعَلِّيْٓ اَبْلُغُ الْاَسْبَابَ ﴿۳۶﴾ | اور فرعون نے کہا اے ہامان تو میرے لئے ایک بلند عمارت تعمیر کر تاکہ میں (اس پر چڑھ کر) راستوں پر جا پہنچوں |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (اس نے کہا)

فِرْعَوْنُ، فاعل (فرعون) يٰهَامٰنُ (يَا، هَامٰنُ) يَا، حرف ندا، اے، هَامٰنُ، منادٰی، ہامان (اے ہامان)

اِبْنِ، فعل امر واحد مذکر حاضر بَنٰى يَبْنِيْ، مصدر بِنَآءٌ، بنانا، تعمیر کرنا (تو تعمیر کر)

لِيْ (لِ، يْ) لِ، حرف جار، لئے، يْ، مجرور، ضمیر واحد متکلم، میرے (میرے لئے)

صَرْحًا، ایک عالی شان عمارت جس میں نقش و نگار ہوں (ایک بلند عمارت)

لَّعَلِّيْٓ (لَّعَلِّ، يْ) لَّعَلِّ، حرف مشبہ بالفعل، تاکہ، يْ، ضمیر واحد متکلم، میں (تاکہ میں)

اَبْلُغُ، فعل مضارع واحد متکلم بَلَغَ يَبْلُغُ، مصدر بُلُوْغًا، جا پہنچنا (میں جا پہنچوں)

اَلْاَسْبَابَ، واحد، سَبَبٌ، کسی چیز تک پہنچنے کے ذریعے کو سبب کہتے ہیں (راستوں)

| | |
|---|---|
| اَسْبَابَ السَّمٰوٰتِ فَاَطَّلِعَ اِلٰٓى اِلٰهِ مُوْسٰى وَ اِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ كَاذِبًا ؕ | آسمانوں کے راستوں پر پھر میں حضرت موسیٰ کے معبود کی طرف جھانک کر دیکھوں اور بے شک میں اسے یقیناً جھوٹا گمان کرتا ہوں |

اَسْبَابَ السَّمٰوٰتِ (اَسْبَابَ، اَلسَّمٰوٰتِ) اَسْبَابَ، مضاف، راستوں، واحد، سَبَبٌ،

اَلسَّمٰوٰتِ، مضاف الیہ، آسمانوں کے، واحد، اَلسَّمَآءُ (آسمانوں کے راستوں پر)

فَاَطَّلِعَ (فَ، اَطَّلِعَ) فَ، حرف عطف، پھر، اَطَّلِعَ، فعل مضارع واحد متکلم اِطَّلَعَ يَطَّلِعُ، مصدر اِطِّلَاعًا، خبر ہونا، اطلاع پانا، جھانک کر دیکھنا، میں جھانک کر دیکھوں (پھر میں جھانک کر دیکھوں)

اِلٰٓى اِلٰهِ مُوْسٰى (اِلٰٓى، اِلٰهِ، مُوْسٰى) اِلٰٓى، حرف جار، کی طرف، اِلٰهِ، مجرور، مضاف، معبود،

مُوْسٰی، مضاف الیہ، حضرت موسٰی (حضرت موسٰی کے معبود کی طرف) وَ، حرف عطف (اور)
اِنِّیْ(اِنِّ، یْ)اِنِّ، اصل میں، اِنَّ، ہے، یْ، کی وجہ سے نون کو زیر دی گئی ہے، حرف مشبہ بالفعل، بے شک،
یْ، ضمیر واحد متکلم، میں (بے شک میں) لَاَظُنُّهٗ (لَ، اَظُنُّ، هٗ) لَ، لام تاکید، یقیناً، ضرور، اَظُنُّ، فعل
مضارع واحد متکلم ظَنَّ یَظُنُّ، مصدر ظَنًّا، گمان کرنا، خیال کرنا، میں گمان کرتا ہوں، هٗ، ضمیر واحد مذکر
غائب، اسے (یقیناً میں اسے گمان کرتا ہوں) کَاذِبًا، کِذْبًا، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (جھوٹا)

| | |
|---|---|
| وَ كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِفِرْعَوْنَ سُوْٓءُ عَمَلِهٖ وَ صُدَّ عَنِ السَّبِيْلِ ؕ | اور اس طرح فرعون کیلئے اس کے عمل کی برائی کو خوشنما بنادیا گیا اور وہ سیدھی راہ سے روک دیا گیا |

وَ، حرف عطف (اور) كَذٰلِكَ (كَ، ذٰلِكَ) كَ، حرف تشبیہ، مانند، طرح، ذٰلِكَ، اسم اشارہ، واحد مذکر، اس،
اسی (اسی طرح) زُيِّنَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب زَيَّنَ يُزَيِّنُ، مصدر تَزْيِيْنٌ، زینت دینا، مزین
کرنا، خوشنما بنانا (وہ خوشنما بنادیا گیا) لِفِرْعَوْنَ (لِ، فِرْعَوْنَ) لِ، حرف جار، کیلئے، فِرْعَوْنَ، مجرور،
فرعون (فرعون کیلئے) سُوْٓءُ عَمَلِهٖ (سُوْٓءُ، عَمَلِ، هٖ) سُوْٓءُ، مضاف، اسم، ہر وہ چیز جو انسان کو غم میں ڈال
دے، بُرائی، آفت، گناہ، عَمَلِ، مضاف الیہ، مضاف، عمل کی، کام، محنت، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر
غائب، اس کے (اس کے عمل کی برائی) وَ، حرف عطف (اور) صُدَّ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب صَدَّ
يَصُدُّ، مصدر صَدًّا، روک دینا (وہ روک دیا گیا) عَنِ السَّبِيْلِ (عَنْ، اَلسَّبِيْلِ) عَنْ، حرف
جار، سے، اَلسَّبِيْلِ، مجرور، سبیل، اس راہ کو کہتے ہیں جو واضح ہو اور اس میں سہولت ہو، سیدھی
راہ (سیدھی راہ سے)

| | |
|---|---|
| وَمَا كَيْدُ فِرْعَوْنَ اِلَّا فِيْ تَبَابٍ ۧ | اور نہیں تھی فرعون کی تدبیر مگر ہلاکت ہی میں |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) كَيْدُ فِرْعَوْنَ (كَيْدُ، فِرْعَوْنَ) كَيْدُ، مصدر، مضاف، مکر،
چال، تدبیر، فِرْعَوْنَ، مضاف الیہ، فرعون کی (فرعون کی تدبیر) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوائے) فِيْ تَبَابٍ
(فِيْ، تَبَابٍ) فِيْ، حرف جار، میں، تَبَابٍ، مجرور، مصدر ہے، سدا خسارے میں رہنا، ہلاکت، تباہی (ہلاکت میں)

ع ۴

| | |
|---|---|
| وَقَالَ الَّذِیْٓ اٰمَنَ یٰقَوْمِ اتَّبِعُوْنِ اَهْدِكُمْ سَبِیْلَ الرَّشَادِ ۚ﴿۳۸﴾ | اور اس نے کہا جو ایمان لایا تھا اے میری قوم! تم میری پیروی کرو میں بھلائی کی راہ کی طرف تمہاری رہنمائی کروں گا |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (اس نے کہا)
اَلَّذِیْٓ، اسم موصول واحد مذکر (جو) اٰمَنَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اٰمَنَ یُؤْمِنُ، مصدر اِیْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لایا تھا) یٰقَوْمِ، اصل میں، یٰقَوْمِیْ، تھا (یَا، قَوْمِ، یْ) یَا، حرف ندا، اے، قَوْمِیْ، منادیٰ، قَوْمِ، مضاف، قوم، یْ، محذوف ہے، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (اے میری قوم)
اتَّبِعُوْنِ، اصل میں، اِتَّبِعُوْنِیْ، تھا (اِتَّبِعُوْا، نِ، یْ) اِتَّبِعُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر اِتَّبَعَ یَتَّبِعُ، مصدر اِتِّبَاعًا، پیروی کرنا، تم پیروی کرو، نِ، نون وقایہ، یْ، ضمیر واحد متکلم، محذوف ہے، میری (تم میری پیروی کرو) اَهْدِكُمْ (اَهْدِ، كُمْ) اَهْدِ، اصل میں، اَهْدِیْ، تھا، آخر سے، یْ، محذوف ہے، فعل مضارع واحد متکلم هَدٰی یَهْدِیْ، مصدر هِدَایَةٌ، ہدایت کرنا، رہنمائی کرنا، میں رہنمائی کروں گا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہاری (میں تمہاری رہنمائی کروں گا) سَبِیْلَ الرَّشَادِ (سَبِیْلَ، اَلرَّشَادِ) سَبِیْلَ، مضاف، راہ، راستہ، اَلرَّشَادِ، مضاف الیہ، اسم مصدر، نیکی، راستی، بھلائی (بھلائی کی راہ)

| | |
|---|---|
| یٰقَوْمِ اِنَّمَا هٰذِهِ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا مَتَاعٌ ۫ | اے میری قوم! یہ دنیا کی زندگی محض محدود وقت تک فائدہ اٹھانا ہے |

یٰقَوْمِ، اصل میں، یٰقَوْمِیْ، تھا (یَا، قَوْمِ، یْ) یَا، حرف ندا، اے، قَوْمِیْ، منادیٰ، قَوْمِ، مضاف، قوم، یْ، محذوف ہے، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (اے میری قوم)
اِنَّمَا (اِنَّ، مَا) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، اور، مَا، کافہ ہے جو حصر کیلئے آتی ہے (بے شک صِرف، محض، سوائے اس کے نہیں) هٰذِهِ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا (هٰذِهٖ، اَلْحَیٰوةُ، اَلدُّنْیَا) هٰذِهٖ، اسم اشارہ واحد مؤنث، یہ، اَلْحَیٰوةُ، مشارہ الیہ، موصوف، زندگی، اَلدُّنْیَا، صفت، دنیا، دنیاوی، دنیوی (یہ دنیا کی زندگی) مَتَاعٌ، اسم

مفرد، مرفوع نکرہ، مصدر، معین اور محدود وقت تک فائدہ اٹھانا، معاش، فائدہ، وہ سامان جو کام آتا ہے،

| | |
|---|---|
| وَّ اِنَّ الْاٰخِرَةَ هِیَ دَارُ الْقَرَارِ ﴿۳۹﴾ | اور یقیناً آخرت وہی (ہمیشہ) رہنے کا گھر ہے |

وَّ، حرف عطف (اور) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، یقیناً) اَلْاٰخِرَةَ، اِنَّ، کا اسم (آخرت) هِیَ، ضمیر واحد مؤنث غائب (وہ ہی، وہی) دَارُ الْقَرَارِ (دَارُ، اَلْقَرَارِ) دَارُ، مضاف، گھر، اَلْقَرَارِ، مضاف الیہ، مصدر، ٹھہرنا، رہنا، (ہمیشہ) رہنا (ہمیشہ) رہنے کا گھر)

| | |
|---|---|
| مَنْ عَمِلَ سَیِّئَةً فَلَا یُجْزٰۤی اِلَّا مِثْلَهَا ۚ | جو برائی کا عمل کرے گا تو وہ بدلہ نہیں دیا جائے گا مگر اس کی مانند |

مَنْ، شرطیہ اسم موصول (جو) عَمِلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب عَمِلَ یَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا، ترجمہ بوجہ، مَنْ، شرطیہ (وہ عمل کرے گا) سَیِّئَةً (برائی، گناہ) جمع، سَیِّاٰتٍ،
فَلَا یُجْزٰۤی (فَ، لَا یُجْزٰۤی) فَ، جواب شرط، حرف عطف، تو، لَا یُجْزٰۤی، فعل مضارع منفی مجہول واحد مذکر غائب جَزٰی یَجْزِیْ، مصدر جَزَآءٌ، بدلہ دینا، جزا دینا، وہ بدلہ نہیں دیا جائے گا (تو وہ بدلہ نہیں دیا جائے گا) اِلَّا، حرف استثنا (مگر) مِثْلَهَا (مِثْلَ، هَا) مِثْلَ، مضاف، مثل، مانند، طرح، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس (اس کی مانند)

| | |
|---|---|
| وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰی وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ یَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ یُرْزَقُوْنَ فِیْهَا بِغَیْرِ حِسَابٍ ﴿۴۰﴾ | اور جو نیک عمل کرے گا مرد ہو یا عورت اور ایمان والا ہو تو وہی لوگ جنت میں داخل ہوں گے وہ اس میں بغیر حساب کے رزق دیئے جائیں گے |

وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، شرطیہ اسم موصول (جو) عَمِلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب عَمِلَ یَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا، ترجمہ بوجہ، مَنْ، شرطیہ (وہ عمل کرے گا) صَالِحًا، صَلَاحٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (نیک، اچھا، بھلا) جمع، صَالِحِیْنَ، مِّنْ ذَكَرٍ (مِنْ، ذَكَرٍ) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، ذَكَرٍ، مجرور (نر، مذکر، مرد) اَوْ، حرف عطف (یا) اُنْثٰی (مؤنث، عورت) وَ، حرف عطف (اور)

هُوَ، ضمیر واحد مذکر غائب (وہ) مُؤْمِنٌ،اِیْمَانٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (ایمان والا، مومن)
جمع، مُؤْمِنِیْنَ۔فَاُولٰٓئِكَ(فَ،اُولٰٓئِكَ)فَ، حرف عطف، تو،اُولٰٓئِكَ،اسم اشارہ جمع مذکر بعید، وہی لوگ (تو
وہی لوگ) یَدْخُلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب دَخَلَ یَدْخُلُ، مصدر دُخُوْلًا، داخل ہونا (وہ داخل
ہوں گے) اَلْجَنَّةَ(جنت) یُرْزَقُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب رَزَقَ یَرْزُقُ، مصدر رِزْقًا، رزق
دینا (وہ رزق دیئے جائیں گے) فِیْهَا(فِیْ،هَا)فِیْ، حرف جار، میں،هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب،
اس، ضمیر کا مرجع،اَلْجَنَّةَ، ہے (اس میں) بِغَیْرِ حِسَابٍ(بِ،غَیْرِ،حِسَابٍ)بِ، حرف جار، ترجمہ کی
ضرورت نہیں،غَیْرِ، مجرور، مضاف، بغیر،حِسَابٍ، مضاف الیہ، حساب کے (بغیر حساب کے)

| | |
|---|---|
| وَیٰقَوْمِ مَالِیْٓ اَدْعُوْكُمْ اِلَى النَّجٰوةِ وَتَدْعُوْنَنِیْٓ اِلَى النَّارِ ۝۴۱ | اور اے میری قوم! مجھ کو کیا ہے کہ میں تمہیں نجات کی طرف بلاتا ہوں اور تم مجھے آگ کی طرف بلاتے ہو |

النصف

وَ، حرف عطف (اور) یٰقَوْمِ، اصل میں،یٰقَوْمِیْ، تھا(یَا،قَوْمِ،یْ)یَا، حرف ندا، اے،قَوْمِیْ، منادیٰ،
قَوْمِ، مضاف، قوم،یْ، محذوف ہے، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (اے میری قوم)
مَا لِیْٓ(مَا،لِ،یْ)مَا، استفہامیہ، کیا،لِ، حرف جار، کو،یْ، مجرور، ضمیر واحد متکلم، مجھ (مجھ کو کیا ہے)
اَدْعُوْكُمْ (اَدْعُوْا،كُمْ)اَدْعُوْا، فعل مضارع واحد متکلم دَعَا یَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّدَعْوَةٌ، بلانا، پکارنا،
میں بلاتا ہوں،كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (میں تمہیں بلاتا ہوں)
اِلَى النَّجٰوةِ(اِلٰى،اَلنَّجٰوةِ)اِلٰى، حرف جار، کی طرف،اَلنَّجٰوةِ، مجرور، نجات (نجات کی طرف)
وَ، حرف عطف (اور) تَدْعُوْنَنِیْٓ(تَدْعُوْنَ،نِ،یْ)تَدْعُوْنَ،، فعل مضارع جمع مذکر حاضر دَعَا یَدْعُوْ،
مصدر دُعَآءٌ وَّدَعْوَةٌ، بلانا، تم بلاتے ہو،نِ، نون وقایہ،یْ، ضمیر واحد متکلم، مجھے (تم مجھے بلاتے ہو)
اِلَى النَّارِ(اِلٰى،اَلنَّارِ)اِلٰى، حرف جار، کی طرف،اَلنَّارِ، مجرور، آگ (آگ کی طرف)

| | |
|---|---|
| تَدْعُوْنَنِیْ لِاَكْفُرَ بِاللّٰهِ وَاُشْرِكَ بِهٖ مَا لَیْسَ لِیْ بِهٖ عِلْمٌ | تم مجھے بلاتے ہو کہ میں اللہ کے ساتھ کفر کروں اور میں اس کے ساتھ اسے شریک ٹھہراوں جس کا مجھے کوئی علم نہیں |

تَدْعُوْنَنِيْٓ (تَدْعُوْنَ، نِ، يْ) تَدْعُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّدَعْوَةٌ، بلانا، تم بلاتے ہو، نِ، نون وقایہ، يْ، ضمیر واحد متکلم، مجھے (تم مجھے بلاتے ہو)

لِاَكْفُرَ (لِ، اَكْفُرَ) لِ، لام تعلیل ناصبہ، کہ، اَكْفُرَ، فعل مضارع منصوب واحد متکلم كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا، انکار کرنا، میں کفر کروں (کہ میں کفر کروں) بِاللّٰهِ (بِ، اَللّٰهِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کے ساتھ) وَ، حرف عطف (اور) اُشْرِكَ، فعل مضارع واحد متکلم اَشْرَكَ يُشْرِكُ، مصدر اِشْرَاكًا، شرک کرنا، شریک ٹھہرانا (میں شریک ٹھہراؤں)

بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع اَللّٰهُ، ہے (اس کے ساتھ) مَا، موصولہ (اسے جس کا) لَيْسَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب، ماضی کی پوری گردان آتی ہے لیکن فعل مضارع کی گردان نہیں آتی (نہیں ہے)

لِيْ (لِ، يْ) لِ، حرف جار، کو، يْ، مجرور، ضمیر واحد متکلم، مجھ (مجھ کو مجھے)

بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کا، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کا) عِلْمٌ، مصدر (کوئی علم)

| | |
|---|---|
| وَّ اَنَا اَدْعُوْكُمْ اِلَى الْعَزِيْزِ الْغَفَّارِ ﴿۴۲﴾ | اور میں تمہیں بڑے غالب اور بہت بخشنے والے کی طرف بلاتا ہوں |

وَّ، حرف عطف (اور) اَنَا، ضمیر واحد متکلم (میں) اَدْعُوْكُمْ (اَدْعُوْا، كُمْ) اَدْعُوْا، فعل مضارع واحد متکلم دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّدَعْوَةٌ، بلانا، میں بلاتا ہوں، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (میں تمہیں بلاتا ہوں) اِلَى الْعَزِيْزِ (اِلٰى، اَلْعَزِيْزِ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، اَلْعَزِيْزِ، مجرور، عِزَّةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، بڑا غالب (بڑے غالب کی طرف) اَلْغَفَّارِ، غُفْرَانًا، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت بخشنے والا)

| | |
|---|---|
| لَا جَرَمَ اَنَّمَا تَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَيْهِ لَيْسَ لَهٗ دَعْوَةٌ فِي الدُّنْيَا وَلَا فِي الْاٰخِرَةِ وَ اَنَّ مَرَدَّنَآ اِلَى اللّٰهِ وَ اَنَّ الْمُسْرِفِيْنَ | کوئی شک نہیں کہ یقیناً تم مجھے اس کی طرف بلاتے ہو کہ اس کو دنیا میں پکارنا (درست) نہیں ہے اور نہ آخرت میں اور بے شک ہمارا لوٹنا اللہ کی طرف ہے اور یقیناً |

| هُمْ اَصْحٰبُ النَّارِ ۝۴۳ | حد سے تجاوز کرنے والے ہی اہل دوزخ ہیں |
|---|---|

لَا جَرَمَ (لَا، جَرَمَ) لَا، نافیہ، نہیں ہے، جَرَمَ، فعل ماضی منفی بمعنی حَقَّ وَ وَجَبَ، لَا جَرَمَ، محاورہ ہے (یقیناً، کوئی شک نہیں) اَنَّمَا (اَنَّ، مَا) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل اور، مَا، کافہ ہے حصر کے معنی دیتی ہے اور، اَنَّ، کو عمل سے روکتی ہے (بے شک، یقیناً، تحقیق، فقط)

تَدْعُوْنَنِيْٓ (تَدْعُوْنَ، نِ، یْ) تَدْعُوْنَ،، فعل مضارع جمع مذکر حاضر دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّدَعْوَةٌ، بلانا، تم بلاتے ہو، نِ، نون وقایہ، یْ، ضمیر واحد متکلم، مجھے (تم مجھے بلاتے ہو)

اِلَيْهِ (اِلٰی، هِ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کی طرف)

لَيْسَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب، اس کی مضارع کی گردان نہیں آتی (نہیں ہے)

لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کو، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کو) دَعْوَةٌ، مصدر، پکارنا، بلانا،

فِي الدُّنْيَا (فِيْ، اَلدُّنْيَا) فِيْ، حرف جار، میں، اَلدُّنْيَا، مجرور، دنیا (دنیا میں) وَ، حرف عطف (اور)

لَا (نہ) فِي الْاٰخِرَةِ (فِيْ، اَلْاٰخِرَةِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْاٰخِرَةِ، مجرور، آخرت (آخرت میں)

وَ، حرف عطف (اور) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، یقیناً) مَرَدَّنَآ (مَرَدَّ، نَا) مَرَدَّ، مضاف ،رَدٌّ، سے مصدر میمی، لوٹنا، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارا (ہمارا لوٹنا)

اِلَى اللّٰهِ (اِلٰی، اَللّٰهِ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کی طرف) وَ، حرف عطف (اور)

اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، یقیناً) اَلْمُسْرِفِيْنَ، اِسْرَافٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (حد سے تجاوز کرنے والے) واحد، اَلْمُسْرِفُ، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، برائے تاکید (وہ، وہی، ہی)

اَصْحٰبُ النَّارِ (اَصْحٰبُ، اَلنَّارِ) اَصْحٰبُ، مضاف، والے، رہنے والے، اہل، ساتھی، واحد، صَاحِبٌ، اَلنَّارِ، مضاف الیہ، آگ، دوزخ (اہل دوزخ)

| فَسَتَذْكُرُوْنَ مَآ اَقُوْلُ لَكُمْ ؕ | پس عنقریب تم یاد کرو گے جو میں تم سے کہہ رہا ہوں |
|---|---|

فَسَتَذْكُرُوْنَ (فَ، سَ، تَذْكُرُوْنَ) فَ، حرف عطف، پس، سَ، حرف استقبال، عنقریب،

تَذْكُرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر ذَكَرَ يَذْكُرُ، مصدر ذِكْرًا، یاد کرنا، تم یاد کرو گے (پس عنقریب تم یاد کرو گے) مَآ، موصولہ (جو) اَقُوْلُ، فعل مضارع واحد متکلم قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (میں کہہ رہا ہوں) لَكُمْ (لَ، كُمْ) لَ، حرف جار، سے، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم سے)

| | |
|---|---|
| وَ اُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ | اور میں اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کرتا ہوں |

وَ، حرف عطف (اور) اُفَوِّضُ، فعل مضارع واحد متکلم فَوَّضَ يُفَوِّضُ، مصدر تَفْوِيْضًا، اعتماد کرنا، سپرد کرنا (میں سپرد کرتا ہوں) اَمْرِيْٓ (اَمْرِ، يْ) اَمْرِ، مضاف، کام، معاملہ، يْ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، اپنا (اپنا معاملہ) اِلَى اللّٰهِ (اِلٰى، اَللّٰهِ) اِلٰى، حرف جار ضرور تاًترجمہ "کے" کیا جاتا ہے، کے، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کے)

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ﴿۴۴﴾ | بے شک اللہ بندوں کو خوب دیکھنے والا ہے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، بلاشبہ) اَللّٰهَ (اللہ)

بَصِيْرٌ، اللہ کا صفاتی نام، بَصَارَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ (خوب دیکھنے والا)

بِالْعِبَادِ (بِ، اَلْعِبَادِ) بِ، حرف جار، کو، اَلْعِبَادِ، مجرور، بندوں، واحد، عَبْدٌ (بندوں کو)

| | |
|---|---|
| فَوَقٰىهُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا وَحَاقَ بِاٰلِ فِرْعَوْنَ سُوْٓءُ الْعَذَابِ ﴿۴۵﴾ | پھر اللہ نے اسے اُن بُرائیوں سے بچالیا جن کی انہوں نے تدبیریں کیں اور آل فرعون کو برے عذاب نے گھیر لیا |

فَوَقٰىهُ اللّٰهُ (فَ، وَقٰى، هُ، اَللّٰهُ) فَ، حرف عطف، پھر، وَقٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب وَقٰى يَقِيْ، مصدر وِقَايَةٌ، بچانا، محفوظ رکھنا، اس نے بچالیا، هُ، ضمیر واحد مذکر غائب، اسے، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (پھر اللہ نے اسے بچالیا) سَيِّاٰتِ، برائیوں، واحد، سَيِّئَةٌ، مَا، موصولہ، جن (اُن سے جن کی)

مَكَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب مَكَرَ يَمْكُرُ، مصدر مَكْرًا، تدبیر کرنا، چال چلنا (انہوں نے تدبیریں کی) وَ، حرف عطف (اور) حَاقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب حَاقَ يَحِيْقُ، مصدر حَيْقًا، گھیر لینا (اس نے

گھیر لیا) بِاٰلِ فِرْعَوْنَ (بِ، اٰلِ، فِرْعَوْنَ) بِ، حرف جار، کو، اٰلِ، مجرور، مضاف، آل، پیروکار، گھر والے، فِرْعَوْنَ، مضاف الیہ، فرعون (آل فرعون کو) سُوْٓءُ الْعَذَابِ (سُوْٓءُ، اَلْعَذَابِ) سُوْءُ، مضاف، سَوْءٌ، مصدر سے اسم، ہر وہ چیز جو انسان کو غم میں ڈال دے، بُرے،

اَلْعَذَابِ، مضاف الیہ، عذاب (بُرے عذاب)

| | |
|---|---|
| اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا وَّ عَشِيًّا ۚ | (وہ) آگ ہے وہ اس پر صبح اور شام پیش کئے جاتے ہیں |

اَلنَّارُ (آگ، دوزخ، جہنم) يُعْرَضُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب عَرَضَ يَعْرِضُ، مصدر عَرْضًا، پیش آنا، پیش کرنا (وہ پیش کئے جاتے ہیں) عَلَيْهَا (عَلٰى، هَا) عَلٰى، حرف جار، پر، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلنَّارُ، ہے (اس پر)

غُدُوًّا (تڑکا، صبح، صبح کا وقت) وَّ، حرف عطف (اور) عَشِيًّا (شام، سورج ڈوبنے سے پہلے کا وقت)

| | |
|---|---|
| وَ يَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ ۨ | اور جس دن قیامت قائم ہو گی |

وَ، حرف عطف (اور) يَوْمَ، ظرف زمان (جس دن) تَقُوْمُ، فعل مضارع واحد مؤنث غائب قَامَ يَقُوْمُ، مصدر قِيَامٌ، قائم ہونا، کھڑا ہونا (وہ قائم ہو گی) اَلسَّاعَةُ، گھڑی، قیامت،

| | |
|---|---|
| اَدْخِلُوْٓا اٰلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ ﴿۴۶﴾ | (حکم ہو گا) تم آل فرعون کو سخت ترین عذاب میں داخل کرو |

اَدْخِلُوْٓا، فعل امر جمع مذکر حاضر اَدْخَلَ يُدْخِلُ، مصدر اِدْخَالٌ، داخل کرنا (تم داخل کرو)

اٰلَ فِرْعَوْنَ (اٰلَ، فِرْعَوْنَ) اٰلَ، مضاف، آل، گھر والے، پیروکار، فِرْعَوْنَ، مضاف الیہ، فرعون (آل فرعون) اَشَدَّ، شِدَّةٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (سخت ترین) اَلْعَذَابِ (عذاب)

| | |
|---|---|
| وَ اِذْ يَتَحَآجُّوْنَ فِى النَّارِ فَيَقُوْلُ الضُّعَفٰٓؤُا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا فَهَلْ اَنْتُمْ مُّغْنُوْنَ عَنَّا | اور جب وہ آگ میں باہم جھگڑا کریں گے تو کمزور لوگ ان سے کہیں گے جو (دنیا میں) بڑے بنے ہوئے تھے بے شک ہم تمہارے پیچھے چلنے والے تھے |

| | |
|---|---|
| نَصِيْبًا مِّنَ النَّارِ ۝۴۷ | تو کیا تم ہم سے آگ کا کوئی حصہ ہٹانے والے ہو؟ |

وَ، حرف عطف (اور) اِذْ، ظرف زمان (جب) يَتَحَآجُّوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب تَحَآجَّ يَتَحَآجُّ، مصدر تَحَاجُجًا، باہم جھگڑنا، ایک دوسرے سے جھگڑنا (وہ باہم جھگڑیں گے)

فِي النَّارِ (فِيْ، اَلنَّارِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلنَّارِ، مجرور، آگ، دوزخ (آگ میں)

فَيَقُوْلُ (فَ، يَقُوْلُ) فَ، حرف عطف، تو، يَقُوْلُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، وہ کہے گا (تو وہ کہے گا) اَلضُّعَفٰٓؤُا (کمزور لوگ) واحد، ضَعِيْفٌ،

لِلَّذِيْنَ (لِ، اَلَّذِيْنَ) لِ، حرف جار بمعنی، مِنْ، سے، اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر، وہ جو (اُن سے جو) اِسْتَكْبَرُوْٓا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِسْتَكْبَرَ يَسْتَكْبِرُ، مصدر اِسْتِكْبَارٌ، گھمنڈ کرنا، غرور کرنا، بڑا بننا (وہ بڑے بنے ہوئے تھے) اِنَّا (اِنَّ، نَا) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم (بے شک ہم) كُنَّا، فعل ناقص ماضی جمع متکلم كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (ہم تھے)

لَكُمْ (لَ، كُمْ) لَ، حرف جار، کے، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم کے، تمہارے)

تَبَعًا، تَبَعًا مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، پیروی کرنے والے، پیچھے چلنے والے، واحد، تَابِعٌ،

فَهَلْ (فَ، هَلْ) فَ، حرف عطف، تو، هَلْ، حرف استفہام، کیا (تو کیا)

اَنْتُمْ، ضمیر منفصلہ جمع مذکر حاضر (تم) مُّغْنُوْنَ، اصل میں، مُغْنِيُوْنَ، تھا، اِغْنَآءٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، بچانے والے، دور کرنے والے، ہٹانے والے،

عَنَّا (عَنْ، نَا) عَنْ، حرف جار، سے، نَا، مجرور، ضمیر جمع متکلم، ہم (ہم سے) نَصِيْبًا (کوئی حصہ مراد عذاب کا کوئی حصہ) مِّنَ النَّارِ (مِنْ، اَلنَّارِ) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، اَلنَّارِ، مجرور (آگ)

| | |
|---|---|
| قَالَ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا كُلٌّ فِيْهَآ ۙ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ حَكَمَ بَيْنَ الْعِبَادِ ۝۴۸ | وہ لوگ کہیں گے جو بڑے بنے ہوئے تھے بے شک ہم سب اس (آگ) میں ہیں بے شک اللہ نے بندوں کے درمیان حتمی فیصلہ کر دیا ہے |

قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہے گا)

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو) اِسْتَكْبَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِسْتَكْبَرَ يَسْتَكْبِرُ، مصدر اِسْتِكْبَارٌ، غرور کرنا، تکبر کرنا، بڑا بننا (وہ بڑے بنے ہوئے تھے)

اِنَّا (اِنَّ، نَا) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم (بے شک ہم)

كُلٌّ (ہر ایک، سب، تمام) فِيْهَآ (فِيْ، هَا) فِيْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلنَّارِ، ہے (اس میں) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَللّٰهَ، اِنَّ، کا اسم (اللہ)

قَدْ، حرف تحقیق (یقیناً، حتمی) حَكَمَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب حَكَمَ يَحْكُمُ، مصدر حُكْمًا، حکم کرنا، فیصلہ کرنا (اس نے فیصلہ کر دیا) بَيْنَ الْعِبَادِ (بَيْنَ، اَلْعِبَادِ) بَيْنَ، مضاف، درمیان، اَلْعِبَادِ، مضاف الیہ، بندوں کے، واحد، عَبْدٌ (بندوں کے درمیان)

| | |
|---|---|
| وَقَالَ الَّذِيْنَ فِي النَّارِ لِخَزَنَةِ جَهَنَّمَ ادْعُوْا رَبَّكُمْ يُخَفِّفْ عَنَّا يَوْمًا مِّنَ الْعَذَابِ ۝٤٩ | اور وہ لوگ جو آگ میں ہوں گے جہنم کے داروغوں سے کہیں گے تم اپنے رب سے دعا کرو وہ ہم سے کسی دن عذاب ہلکا کر دے |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہے گا) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو)

فِي النَّارِ (فِيْ، اَلنَّارِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلنَّارِ، مجرور، آگ، دوزخ، جہنم (آگ میں)

لِخَزَنَةِ جَهَنَّمَ (لِ، خَزَنَةِ، جَهَنَّمَ) لِ، حرف جار بمعنی، مِنْ، سے، خَزَنَةِ، مجرور، مضاف، نگران، داروغوں، خزانچی، واحد، خَازِنٌ، جَهَنَّمَ، مضاف الیہ، جہنم کے (جہنم کے داروغوں سے)

اُدْعُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّ دَعْوَةٌ، دعا کرنا، بلانا، پکارنا (تم دعا کرو)

رَبَّكُمْ (رَبَّ، كُمْ) رَبَّ، مضاف، رب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، اپنے (اپنے رب)

يُخَفِّفْ، فعل مضارع مجزوم واحد مذکر غائب خَفَّفَ يُخَفِّفُ، مصدر تَخْفِيْفٌ، ہلکا کرنا (وہ ہلکا کر دے)

عَنَّا (عَنْ، نَا) عَنْ، حرف جار، سے، نَا، مجرور، ضمیر جمع متکلم، ہم (ہم سے) یَوْمًا، اسم ظرف، منصوب (کسی دن) مِّنَ الْعَذَابِ (مِنْ، اَلْعَذَابِ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْعَذَابِ، مجرور، عذاب (عذاب سے)

| | |
|---|---|
| قَالُوْٓا اَوَ لَمْ تَكُ تَاْتِيْكُمْ رُسُلُكُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ؕ | وہ کہیں گے اور کیا تمہارے پاس تمہارے رسول کھلی نشانیاں لے کر نہیں آتے تھے |

قَالُوْٓا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے)

اَوَ لَمْ تَكُ (اَ، وَ، لَمْ تَكُ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، وَ، حرف عطف، اور، لَمْ تَكُ، اصل میں، تَكُنْ، تھا، فعل ناقص مضارع منفی جحد بلم واحد مؤنث غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا، نہیں تھے (اور کیا نہیں تھے) تَاْتِيْكُمْ (تَاْتِيْ، كُمْ) تَاْتِيْ، فعل مضارع واحد مؤنث غائب اَتٰى يَاْتِيْ، مصدر اِتْيَانٌ، آنا، ضمیر کا مرجع، رُسُلُ، ہے، وہ آتے، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (وہ تمہارے پاس آتے)

رُسُلُكُمْ (رُسُلُ، كُمْ) رُسُلُ، مضاف، رسولوں، واحد، رَسُوْلٌ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے رسول) بِالْبَيِّنٰتِ (بِ، اَلْبَيِّنٰتِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، لے کر، اَلْبَيِّنٰتِ، مجرور، کھلی نشانیاں، واضح دلائل (کھلی نشانیاں لے کر)

| | |
|---|---|
| قَالُوْا بَلٰى ؕ | وہ کہیں گے کیوں نہیں |

قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے)

بَلٰى، حرف جواب، نفی ماقبل کی تردید کیلئے (کیوں نہیں)

| | |
|---|---|
| قَالُوْا فَادْعُوْا ۚ | وہ کہیں گے پھر تم دعا کرو |

قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ضمیر کا مرجع، خَزَنَةِ جَهَنَّمَ، ہے، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے) فَادْعُوْا (فَ، اُدْعُوْا) فَ، حرف عطف، پھر، اُدْعُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّ دَعْوَةٌ، دعا کرنا، تم دعا کرو (پھر تم دعا کرو)

| | |
|---|---|
| وَمَا دُعٰٓؤُا الْكٰفِرِيْنَ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ ۟ ع | اور (اس روز) نہیں ہوگی کافروں کی دعا مگر بے کار |

ع ۵ ۱۴ ۱۰

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) دُعٰٓؤُا الْكٰفِرِيْنَ (دُعٰٓؤُا، اَلْكٰفِرِيْنَ) دُعٰٓؤُا، مضاف مصدر، دعا کرنا، پکارنا، دعا، پکار، اَلْكٰفِرِيْنَ، مضاف الیہ، كُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، کفر کرنے والوں کی، کافروں کی (کافروں کی دعا) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوائے)

فِيْ ضَلٰلٍ (فِيْ، ضَلٰلٍ) فِيْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، ضَلٰلٍ، مصدر (گمراہی، ناکام، ضائع، بے کار)

| | |
|---|---|
| اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ يَقُوْمُ الْاَشْهَادُ ﴿۵۱﴾ | بے شک ہم دنیا کی زندگی میں اپنے رسولوں اور ان لوگوں کی جو ایمان لائے ہیں ضرور مدد کرتے ہیں اور جس دن گواہی دینے والے کھڑے ہوں گے |

اِنَّا (اِنَّ، نَا) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم (بے شک ہم)

لَنَنْصُرُ (لَ، نَنْصُرُ) لَ، لام تاکید، ضرور، یقیناً، نَنْصُرُ، فعل مضارع جمع متکلم نَصَرَ يَنْصُرُ، مصدر نَصْرًا، مدد کرنا، ہم مدد کرتے ہیں (ضرور ہم مدد کرتے ہیں) رُسُلَنَا (رُسُلَ، نَا) رُسُلَ، مضاف، رسولوں، واحد، رَسُوْلٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، اپنے (اپنے رسولوں کی) وَ، حرف عطف (اور)

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (اُن لوگوں کی جو) اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے) فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا (فِيْ، اَلْحَيٰوةِ، اَلدُّنْيَا) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْحَيٰوةِ، مجرور، موصوف، زندگی، اَلدُّنْيَا، صفت، دنیا، دنیاوی (دنیا کی زندگی میں)

وَ، حرف عطف (اور) يَوْمَ، اسم ظرف (جس دن بمعنی قیامت)

يَقُوْمُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب قَامَ يَقُوْمُ، مصدر قِيَامٌ، کھڑے ہونا (وہ کھڑے ہوں گے)

اَلْاَشْهَادُ (گواہی دینے والے، گواہ) واحد، شَاهِدٌ،

| | |
|---|---|
| يَوْمَ لَا يَنْفَعُ الظّٰلِمِيْنَ مَعْذِرَتُهُمْ وَلَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ ﴿۵۲﴾ | جس دن ظالموں کو ان کا عذر فائدہ نہیں دے گا اور ان کیلئے پھٹکار ہو گی اور ان کیلئے برا گھر ہو گا |

يَوْمَ، اسم ظرف (جس دن مراد قیامت) لَا يَنْفَعُ، فعل مضارع منفی واحد مذکر غائب نَفَعَ يَنْفَعُ، مصدر

نَفْعًا، نفع دینا، فائدہ دینا (وہ فائدہ نہیں دے گا) اَلظّٰلِمِیْنَ، ظُلْمًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (ظلم کرنے والے، ظالموں) واحد، اَلظَّالِمُ، مَعْذِرَتُھُمْ (مَعْذِرَتُ، ھُمْ) مَعْذِرَتُ، مضاف، اسم مصدر، بہانہ، عذر، معذرت، ھُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کا (اُن کا عذر)

وَ، حرف عطف (اور) لَھُمُ (لَ، ھُمْ) لَ، حرف جار، کیلئے، ھُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کیلئے)

اَللَّعْنَۃُ، اسم مصدر (لعنت، پھٹکار، دھتکار) وَ، حرف عطف (اور)

لَھُمْ (لَ، ھُمْ) لَ، حرف جار، کیلئے، ھُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کیلئے)

سُوْٓءُ الدَّارِ (سُوْٓءُ، اَلدَّارِ) سُوْٓءُ، مضاف، سَوْءٌ، مصدر سے اسم، ہر وہ چیز جو انسان کو غم میں ڈال دے، بُرا، آفت، گناہ، برائی، اَلدَّارِ، مضاف الیہ، گھر (بُرا گھر)

| | |
|---|---|
| وَ لَقَدْ اٰتَیْنَا مُوْسَی الْھُدٰی وَ اَوْرَثْنَا بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ الْکِتٰبَ ﴿۵۳﴾ | اور بلاشبہ یقینًا ہم نے حضرت موسٰی کو ہدایت (کتاب) دی اور ہم نے بنی اسرائیل کو (اس) کتاب کا وارث بنایا |

وَ، حرف عطف (اور) لَقَدْ (لَ، قَدْ) لَ، لام تاکید، بے شک، بلاشبہ، قَدْ، کلمہ تحقیق، یقینًا (بلاشبہ یقینًا)

اٰتَیْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اٰتٰی یُؤْتِیْ، مصدر اِیْتَآءٌ، دینا (ہم نے دی) مُوْسٰی (حضرت موسٰی)

اَلْھُدٰی، اسم مصدر (ہدایت کرنا، ہدایت) اللہ کی کتابیں اور صحیفے ہدایت بھی ہیں اور ہادی بھی،

وَ، حرف عطف (اور) اَوْرَثْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَوْرَثَ یُوْرِثُ، مصدر اِیْرَاثٌ، وارث بنانا (ہم نے وارث بنایا) بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ (بَنِیْٓ، اِسْرَآءِیْلَ) بَنِیْٓ، مضاف، اصل میں، بَنِیْنَ، تھا، اضافت کی وجہ سے، جمع کا نون گر گیا، بیٹوں، اولاد، واحد، اِبْنٌ، اِسْرَآءِیْلَ، مضاف الیہ، حضرت یعقوب کا لقب (حضرت یعقوب کے بیٹوں، اولادِ یعقوب، بنی اسرائیل)

اَلْکِتٰبَ، خاص کتاب مراد، توریت

| | |
|---|---|
| ھُدًی وَّ ذِکْرٰی لِاُولِی الْاَلْبَابِ ﴿۵۴﴾ | عقل والوں کیلئے ہدایت اور نصیحت تھی |

هُدًى، مصدر (ہدایت) وَّ، حرف عطف (اور) ذِكْرٰى، مصدر، ذکر، نصیحت، نصیحت کرنا،
لِاُولِي الْاَلْبَابِ (لِ، اُولِيْ، اَلْاَلْبَابِ) لِ، حرف جار، کیلئے، اُولِيْ، مجرور، مضاف، والوں،
اَلْاَلْبَابِ، مضاف الیہ، عقلوں، واحد، لُبٌّ (عقلوں والوں کیلئے)

| | |
|---|---|
| فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ ﴿۵۵﴾ | پس آپ صبر کریں یقیناً اللہ کا وعدہ سچا ہے اور آپ اپنی کوتاہی کی بخشش مانگیے اور آپ شام اور صبح کو اپنے رب کی حمد کے ساتھ تسبیح کریں |

فَاصْبِرْ (فَ، اِصْبِرْ) فَ، حرف عطف، پس، اِصْبِرْ، فعل امر واحد مذکر حاضر صَبَرَ يَصْبِرُ، مصدر صَبْرًا، صبر کرنا، آپ صبر کریں (پس آپ صبر کریں) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، یقیناً)
وَعْدَ اللّٰهِ (وَعْدَ، اَللّٰهِ) وَعْدَ، مضاف، وعدہ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کا (اللہ کا وعدہ)
حَقٌّ، مصدر (حق، سچا، درست ہونا) وَّ، حرف عطف (اور) اِسْتَغْفِرْ، فعل امر واحد مذکر حاضر اِسْتَغْفَرَ يَسْتَغْفِرُ، مصدر اِسْتِغْفَارٌ، استغفار کرنا، بخشش مانگنا، معافی مانگنا (آپ بخشش مانگیے)
لِذَنْۢبِكَ (لِ، ذَنْبِ، كَ) لِ، حرف جار، کی، ذَنْبِ، مجرور، مضاف، گناہ، مراد نبی کی وہ چھوٹی لغزش، کوتاہی جس کی اصلاح اللہ تعالیٰ کی طرف سے کر دی جاتی ہے، جمع، ذُنُوْبٌ، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، اپنی (اپنی کوتاہی کی) وَ، حرف عطف (اور) سَبِّحْ، فعل امر واحد مذکر حاضر سَبَّحَ يُسَبِّحُ، مصدر تَسْبِيْحًا، تسبیح کرنا (آپ تسبیح کریں) بِحَمْدِ (بِ، حَمْدِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، حَمْدِ، مجرور، مضاف، حمد، تعریف (حمد کے ساتھ) رَبِّكَ (رَبِّ، كَ) رَبِّ، مضاف الیہ، مضاف، رب، پروردگار، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، اپنے (اپنے رب کی) بِالْعَشِيِّ (بِ، اَلْعَشِيِّ) بِ، حرف جار، کو، اَلْعَشِيِّ، مجرور، شام سورج ڈھلے، دن کے پچھلے پہر (شام کو) وَ، حرف عطف (اور)
اَلْاِبْكَارِ، اسم ہے (صبح، دن کے پہلے پہر)

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ | بے شک وہ لوگ جو اللہ کی آیات میں جھگڑا کرتے ہیں |

| | |
|---|---|
| بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ ۙ اِنْ فِيْ صُدُوْرِهِمْ اِلَّا كِبْرٌ مَّا هُمْ بِبَالِغِيْهِ ۚ | کسی دلیل کے بغیر جو ان کے پاس آئی ہو ان کے سینوں میں سوائے بڑائی کے کچھ نہیں وہ اس کو ہرگز پہنچنے والے نہیں ہیں |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو)

يُجَادِلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب جَادَلَ يُجَادِلُ، مصدر مُجَادَلَةٌ، جھگڑا کرنا (وہ جھگڑا کرتے ہیں)

فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ (فِيْ، اٰيٰتِ، اَللّٰهِ) فِيْٓ، حرف جار، میں، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، نشانیوں، واحد، اٰيَةٌ،

اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی آیات میں)

بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ (بِ، غَيْرِ، سُلْطٰنٍ) بِ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں،

غَيْرِ، مجرور، مضاف، بغیر، سُلْطٰنٍ، مضاف الیہ، کسی دلیل کے (بغیر کسی دلیل کے)

اَتٰىهُمْ (اَتٰى، هُمْ) اَتٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَتٰى يَاْتِيْ، مصدر اِتْيَانٌ، آنا، وہ آئی ہو، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (وہ اُن کے پاس آئی ہو) اِنْ، صلہ میں، اِلَّا، ہے ترجمہ (نہیں ہے)

فِيْ صُدُوْرِهِمْ (فِيْ، صُدُوْرِ، هِمْ) فِيْ، حرف جار، میں، صُدُوْرِ، مجرور، مضاف، سینوں، واحد، صَدْرٌ،

هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، اُن کے (اُن کے سینوں میں) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوائے)

كِبْرٌ، مصدر، باوجود بڑا نہ ہونے کے اپنے کو بڑا سمجھنا (غرور، تکبر، بڑائی) مَّا، نافیہ (نہیں)

هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) بِبَالِغِيْهِ (بِ، بَالِغِيْ، هِ) بِ، حرف جار نفی کی تاکید کیلئے، ہرگز،

بَالِغِيْ، مجرور، مضاف، اصل میں، بَالِغِيْنَ، تھا اضافت کی وجہ سے نون گر گیا، بُلُوْغٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، پہنچنے والے، هِ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، كِبْرٌ، ہے (اس (بڑائی) کو ہرگز پہنچنے والے)

| | |
|---|---|
| فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ؕ | پس آپ اللہ کی پناہ مانگیے |

فَاسْتَعِذْ(فَ،اِسْتَعِذْ)فَ، حرف عطف، پس،اِسْتَعِذْ، فعل امر واحد مذکر حاضر اِسْتَعَاذَ
يَسْتَعِيْذُ، مصدر اِسْتِعَاذَةٌ، پناہ مانگنا، آپ پناہ مانگیے (پس آپ پناہ مانگیے)
بِاللّٰهِ(بِ،اَللّٰهِ)بِ، حرف جار، کی،اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کی)

| | |
|---|---|
| اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ﴿۵۶﴾ | بے شک وہی خوب سننے والا، خوب دیکھنے والا ہوں |

اِنَّهٗ(اِنَّ،هٗ)اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک،هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ، ضمیر کا مرجع،اَللّٰهِ، ہے
(بے شک وہ) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب، مزید تاکید کیلئے (وہی)
اَلسَّمِيْعُ، اللہ کا صفاتی نام،سَمْعٌ، مصدر سے صفت مشبہ (خوب سننے والا)
اَلْبَصِيْرُ، اللہ کا صفاتی نام،بَصَارَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ (خوب دیکھنے والا)

| | |
|---|---|
| لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۵۷﴾ | یقیناً آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا لوگوں کے پیدا کرنے سے زیادہ بڑا (کام) ہے اور لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے |

لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ(لَ، خَلْقُ،اَلسَّمٰوٰتِ)لَ، لام تاکید، یقیناً، خَلْقُ، مضاف، مصدر ہے، پیدائش، بنانا، پیدا کرنا،اَلسَّمٰوٰتِ، مضاف الیہ، آسمانوں کا، واحد،اَلسَّمَآءُ (یقیناً آسمانوں کا پیدا کرنا)
وَ، حرف عطف (اور) اَلْاَرْضِ (زمین) اَكْبَرُ،كِبَرٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ بڑا)
مِنْ خَلْقِ النَّاسِ(مِنْ، خَلْقِ،اَلنَّاسِ)مِنْ، حرف جار، سے، خَلْقِ، مجرور، مضاف، پیدا کرنا، بنانا، پیدائش،اَلنَّاسِ، مضاف الیہ، لوگوں کے (لوگوں کے پیدا کرنے سے) وَ، حرف عطف (اور)
لٰكِنَّ، حرف مشبہ بالفعل استدراک کیلئے (لیکن) اَكْثَرَ النَّاسِ(اَكْثَرَ،اَلنَّاسِ)اَكْثَرَ، مضاف، كَثْرَةٌ، سے افعل التفضیل کا صیغہ، اکثر، بہت زیادہ،اَلنَّاسِ، مضاف الیہ، لوگ (اکثر لوگ)
لَا يَعْلَمُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا، علم رکھنا (وہ نہیں جانتے)

| | |
|---|---|
| وَمَا يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۙ | اور نہ اندھا اور دیکھنے والا برابر ہوتا ہے |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہ) یَسْتَوِی، فعل مضارع واحد مذکر غائب اِسْتَوٰی یَسْتَوِیْ، مصدر اِسْتِوَآءٌ، برابر ہونا (وہ برابر ہوتا ہے) اَلْاَعْمٰی، عَمْیٌ، مصدر سے صفت مشبہ (نابینا، اندھا)

وَ، حرف عطف (اور) اَلْبَصِیْرُ، بَصَارَۃٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (دیکھنے والا)

| | |
|---|---|
| وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَلَا الْمُسِیْٓءُ ؕ | اور (اسی طرح) وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کئے اور برائی کرنے والے (برابر) نہیں ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) اَلَّذِیْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو) اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ یُؤْمِنُ، مصدر اِیْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے) وَ، حرف عطف (اور)

عَمِلُوْا، فعل مضارع جمع مذکر غائب عَمِلَ یَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (انہوں نے عمل کئے)

اَلصّٰلِحٰتِ، صَلَاحٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مؤنث، نیک، بھلے کام یعنی وہ کام جو سنت کے مطابق ہوں، واحد، اَلصَّالِحَۃُ، وَ، حرف عطف (اور) لَا، نفی (نہیں)

اَلْمُسِیْٓءُ، اِسَآءَۃٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (برائی کرنے والا، بدکار، گنہگار)

| | |
|---|---|
| قَلِیْلًا مَّا تَتَذَکَّرُوْنَ ﴿۵۸﴾ | تم بہت کم نصیحت حاصل کرتے ہو |

قَلِیْلًا، قِلَّۃٌ، مصدر سے صفت مشبہ (بہت تھوڑے، بہت کم) مَّا، زائدہ، تَتَذَکَّرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر تَذَکَّرَ یَتَذَکَّرُ، مصدر تَذَکُّرٌ، نصیحت حاصل کرنا (تم نصیحت حاصل کرتے ہو)

| | |
|---|---|
| اِنَّ السَّاعَۃَ لَاٰتِیَۃٌ لَّا رَیْبَ فِیْھَا وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یُؤْمِنُوْنَ ﴿۵۹﴾ | بے شک قیامت ضرور آنے والی ہے اس میں کوئی شک نہیں اور لیکن اکثر لوگ ایمان نہیں لاتے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَلسَّاعَۃَ، اِنَّ، کا اسم (گھڑی، قیامت)

لَاٰتِیَۃٌ (لَ، اٰتِیَۃٌ) لَ، لام تاکید، ضرور، یقینًا، اٰتِیَۃٌ، اِتْیَانٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مؤنث کا صیغہ، آنے والی (ضرور آنے والی) لَّا، نفی (نہیں) رَیْبَ، اسم مصدر، شک، شبہ، گمان، فِیْھَا (فِیْ، ھَا) فِیْ، حرف جار، میں، ھَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلسَّاعَۃَ، ہے (اس میں)

وَ، حرف عطف (اور) لٰكِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (لیکن) اَكۡثَرَ النَّاسِ (اَكۡثَرَ، اَلنَّاسِ) اَكۡثَرَ، مضاف، كَثۡرَةٌ، سے افعل التفضیل کا صیغہ، اکثر، بہت زیادہ، اَلنَّاسِ، مضاف الیہ، لوگ (اکثر لوگ)
لَا يُؤۡمِنُوۡنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤۡمِنُ، مصدر اِيۡمَانًا، ایمان لانا، ایمان رکھنا (وہ ایمان نہیں لاتے)

| | |
|---|---|
| وَقَالَ رَبُّكُمُ ادۡعُوۡنِيۡۤ اَسۡتَجِبۡ لَكُمۡ ؕ | اور تمہارے رب نے فرمایا تم مجھ سے دعا کرو میں تمہاری (دعا) قبول کروں گا |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا، فرمانا (اس نے فرمایا) رَبُّكُمُ (رَبُّ، كُمۡ) رَبُّ، مضاف، فاعل، رب، كُمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے رب نے) ادۡعُوۡنِيۡۤ (اُدۡعُوۡا، نِ، یۡ) اُدۡعُوۡا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَعَا يَدۡعُوۡا، مصدر دُعَآءٌ وَّدَعۡوَةٌ، بلانا، پکارنا، دعا کرنا، تم دعا کرو، نِ، نون وقایہ، یۡ، ضمیر واحد متکلم، مجھ (تم مجھ سے دعا کرو)
اَسۡتَجِبۡ، فعل مضارع واحد متکلم اِسۡتَجَابَ يَسۡتَجِيۡبُ، مصدر اِسۡتِجَابَةٌ، قبول کرنا (میں قبول کروں گا) لَكُمۡ (لَ، كُمۡ) لَ، حرف جار، کی، كُمۡ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم کی، تمہاری)

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيۡنَ يَسۡتَكۡبِرُوۡنَ عَنۡ عِبَادَتِيۡ سَيَدۡخُلُوۡنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِيۡنَ ۟ ۶۰ | بے شک وہ لوگ جو میری عبادت سے سرتابی کرتے ہیں عنقریب وہ ذلیل ہو کر جہنم میں داخل ہوں گے |

ع ۶ / ۱۱

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَلَّذِيۡنَ، اِنَّ، کا اسم، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو)
يَسۡتَكۡبِرُوۡنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِسۡتَكۡبَرَ يَسۡتَكۡبِرُ، مصدر اِسۡتِكۡبَارٌ، تکبر کرنا، سرکشی کرنا، سرتابی کرنا (وہ سرتابی کرتے ہیں) عَنۡ عِبَادَتِيۡ (عَنۡ، عِبَادَتِ، یۡ) عَنۡ، حرف جار، سے، عِبَادَتِ، مجرور، مضاف، عبادت، یۡ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میری (میری عبادت سے)
سَيَدۡخُلُوۡنَ (سَ، يَدۡخُلُوۡنَ) سَ، حرف استقبال، عنقریب، يَدۡخُلُوۡنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب دَخَلَ يَدۡخُلُ، مصدر دُخُوۡلًا، داخل ہونا، وہ داخل ہوں گے (عنقریب وہ داخل ہوں گے)

جَهَنَّمَ (جہنم، دوزخ) دٰخِرِیْنَ، دَخْرٌ، مصدر، جس کے معنی ذلیل و خوار ہونے کے ہیں سے، اسم فاعل جمع مذکر (ذلیل ہونے والے، ذلیل ہو کر) واحد، دَاخِرٌ،

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ الَّیْلَ لِتَسْكُنُوْا فِیْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ | اللہ وہ ہے جس نے تمہارے لئے رات بنائی تا کہ تم اس میں آرام کرو اور دن کو روشن (بنایا) |

اَللّٰهُ، خالق کائنات کا ذاتی نام (اللہ) اَلَّذِیْ، اسم موصول واحد مذکر (وہ جس نے)

جَعَلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَعَلَ یَجْعَلُ، مصدر جَعْلًا، بنانا (اس نے بنایا)

لَكُمُ (لَ، كُمُ) لَ، حرف جار، لئے، كُمُ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے لئے)

اَلَّیْلَ (رات) لِتَسْكُنُوْا (لِ، تَسْكُنُوْا) لِ، لام تعلیل، تا کہ، تَسْكُنُوْا، فعل مضارع جمع مذکر حاضر سَكَنَ یَسْكُنُ، مصدر سُكُوْنًا، سکون حاصل کرنا، آرام کرنا، تم آرام کرو (تا کہ تم آرام کرو)

فِیْهِ (فِیْ، هِ) فِیْ، حرف جار، میں، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس میں) وَ، حرف عطف (اور)

اَلنَّهَارَ (دن) مُبْصِرًا، اِبْصَارٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (دیکھنے والا، دکھانے والا، روشن)

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یَشْكُرُوْنَ ﴿۶۱﴾ | بے شک اللہ یقیناً لوگوں پر فضل والا ہے اور لیکن اکثر لوگ شکر نہیں کرتے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَللّٰهَ، اِنَّ، کا اسم (اللہ) لَذُوْ فَضْلٍ (لَ، ذُوْ، فَضْلٍ) لَ، لام تاکید، ضرور، یقیناً، ذُوْ، مضاف، یہ اسمائے ستہ مکبّرہ میں سے ہے، والا، صاحب، فَضْلٍ، مضاف الیہ، فضل (یقیناً فضل والا)

عَلَى النَّاسِ (عَلٰی، اَلنَّاسِ) عَلٰی، حرف جار، پر، اَلنَّاسِ، مجرور، لوگوں (لوگوں پر)

وَ، حرف عطف (اور) لٰكِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (لیکن) اَكْثَرَ النَّاسِ (اَكْثَرَ، اَلنَّاسِ) اَكْثَرَ، مضاف، كَثْرَةٌ، سے افعل التفضیل کا صیغہ، بہت زیادہ، اکثر، اَلنَّاسِ، مضاف الیہ، لوگ (اکثر لوگ)

لَا یَشْكُرُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب شَكَرَ یَشْكُرُ، مصدر شُكْرًا، شکر کرنا (وہ شکر نہیں کرتے)

وقف لازم

| | |
|---|---|
| یہی ہے اللہ تمہارا رب، ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ ۘ |

ذٰلِكُمْ، اسم اشارہ، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر برائے خطاب (یہ، یہی) اَللّٰهُ (اللہ)

رَبُّكُمْ (رَبُّ، كُمْ) رَبُّ، مضاف، رب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارا (تمہارا رب)

خَالِقُ، خَلْقًا، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (خالق، پیدا کرنے والا)

كُلِّ شَيْءٍ (كُلِّ، شَيْءٍ) كُلِّ، مضاف، ہر، شَيْءٍ، مضاف الیہ، چیز کا (ہر چیز کا)

| | |
|---|---|
| اس کے سوا کوئی معبود نہیں | لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۖ |

لَا، نفی جنس (نہیں) اِلٰهَ، لَا، کا اسم منصوب (کوئی معبود) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوا)

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ، اس کے)

| | |
|---|---|
| تو تم کہاں بہکائے جاتے ہو | فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝ |

فَاَنّٰى (فَ، اَنّٰى) فَ، حرف عطف، تو، اَنّٰى، اسم ظرف ہے، زمان اور مکان دونوں کیلئے آتا ہے، ظرف زمان بمعنی، مَتٰى، ظرف مکان ہو تو معنی، کہاں، اور استفہامیہ ہو تو معنی، کیسے، کیونکہ (تو کہاں) تُؤْفَكُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب اَفَكَ يَاْفِكُ، مصدر اِفْكٌ، جھوٹ بولنا، پھیرنا، بہکانا (تم بہکائے جاتے ہو)

| | |
|---|---|
| اسی طرح ان لوگوں کو بہکایا جاتا رہا جو اللہ کی آیات کا انکار کرتے تھے | كَذٰلِكَ يُؤْفَكُ الَّذِيْنَ كَانُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ۝ |

كَذٰلِكَ (كَ، ذٰلِكَ) كَ، حرف تشبیہ، مثل، جیسا، مانند، طرح، ذٰلِكَ، اسم اشارہ، اسی (اسی طرح)

يُؤْفَكُ، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب اَفَكَ يَاْفِكُ، مصدر اِفْكٌ، پھیرنا، بہکانا (وہ بہکایا جاتا رہا)

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں کو جو) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے) بِاٰيٰتِ اللّٰهِ (بِ، اٰيٰتِ، اَللّٰهِ) بِ، حرف جار، کا، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، واحد، اٰيَةٌ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی آیات کا)

يَجْحَدُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب جَحَدَ يَجْحَدُ، مصدر جُحُوْدًا، انکار کرنا (وہ انکار کرتے)

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّ السَّمَآءَ بِنَآءً وَّ صَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ وَ رَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّیِّبٰتِ ؕ | اللہ وہ ہے جس نے تمہارے لئے زمین کو ٹھہرنے کی جگہ اور آسمان کو چھت بنایا اور اس نے تمہاری صورت بنائی پھر اس نے تمہاری صورتوں کو اچھا کیا اور اس نے تمہیں پاکیزہ چیزوں سے رزق دیا |

اَللّٰهُ (اللہ) اَلَّذِیْ، اسم موصول واحد مذکر (وہ جس نے)

جَعَلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَعَلَ یَجْعَلُ، مصدر جَعْلًا، بنانا (اس نے بنایا)

لَكُمْ (لَ، كُمْ) لَ، حرف جار، لئے، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے لئے)

اَلْاَرْضَ (زمین) قَرَارًا، اسم و مصدر (ٹھہرنا، ٹھہرنے کی جگہ، قرار گاہ) وَّ، حرف عطف (اور)

اَلسَّمَآءَ (آسمان) بِنَآءً، جو چیز بنائی جائے (چھت، عمارت) وَّ، حرف عطف (اور)

صَوَّرَكُمْ (صَوَّرَ، كُمْ) صَوَّرَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب صَوَّرَ یَصَوِّرُ، مصدر تَصْوِیْرًا، شکل دینا، سنوارنا، صورت بنانا، اس نے صورت بنائی، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہاری (اس نے تمہاری صورت بنائی)

فَاَحْسَنَ (فَ، اَحْسَنَ) فَ، حرف عطف، پھر، اَحْسَنَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَحْسَنَ یُحْسِنُ، مصدر اِحْسَانًا، احسان کرنا، اچھا کرنا، اس نے اچھا کیا (پھر اس نے اچھا کیا)

صُوَرَكُمْ (صُوَرَ، كُمْ) صُوَرَ، مضاف، صورتوں، واحد، صُوْرَةٌ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہاری (تمہاری صورتوں) وَ، حرف عطف (اور) رَزَقَكُمْ (رَزَقَ، كُمْ) رَزَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب رَزَقَ یَرْزُقُ، مصدر رِزْقًا، رزق دینا، اس نے رزق دیا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (اس نے تمہیں رزق دیا) مِّنَ الطَّیِّبٰتِ (مِنْ، اَلطَّیِّبٰتِ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلطَّیِّبٰتِ، مجرور، پاکیزہ چیزوں، واحد، اَلطَّیِّبَةُ (پاکیزہ چیزوں سے)

| | |
|---|---|
| ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ ۚۖ | یہی اللہ تمہارا رب ہے |

ذٰلِكُمْ، اسم اشارہ، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، خطاب کیلئے (یہی، یہ) اَللّٰهُ (اللہ)

رَبُّكُمْ (رَبُّ، كُمْ) رَبُّ، مضاف، رب، پروردگار، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارا (تمہارا رب)

| | |
|---|---|
| فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۞ | پس اللہ بہت برکت والا ہے تمام جہانوں کا رب ہے |

فَتَبٰرَكَ (فَ، تَبٰرَكَ، اَللّٰهُ) فَ، حرف عطف، پس، تَبٰرَكَ، تَبَارُكٌ، مصدر سے، جس کے معنی بابرکت ہونے کے ہیں، ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب، اس فعل کی گردان نہیں آتی، وہ بہت برکت والا ہے، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (پس اللہ بہت برکت والا ہے) رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ (رَبُّ، اَلْعٰلَمِيْنَ) رَبُّ، مضاف، رب، اَلْعٰلَمِيْنَ، مضاف الیہ، تمام جہانوں کا (تمام جہانوں کا رب)

| | |
|---|---|
| هُوَ الْحَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ؕ | وہی زندہ ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے پس تم اسے اس کیلئے دین کو خالص کرنے والے ہو کر پکارو |

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہی) اَلْحَيُّ، اللہ کا صفاتی نام، حَيَاةٌ، سے صفت مشبہ (زندہ)

لَآ، نفی (نہیں) اِلٰهَ (کوئی معبود) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوا) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ، اس کے)

فَادْعُوْهُ (فَ، اُدْعُوْا، هُ) فَ، حرف عطف، پس، اُدْعُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّ دَعْوَةٌ، پکارنا، تم پکارو، هُ، ضمیر واحد مذکر غائب، اسے (پس تم اسے پکارو)

مُخْلِصِيْنَ، اِخْلَاصٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (خالص کرنے والے) واحد، مُخْلِصٌ،

لَهُ (لَ، هُ) لَ، حرف جار، کیلئے، هُ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کیلئے)

اَلدِّيْنَ (دین، شریعت، عبادت، اطاعت)

| | |
|---|---|
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۞ | سب تعریف اللہ کیلئے ہے جو تمام جہانوں کا رب ہے |

اَلْحَمْدُ (اَلْ، حَمْدُ) اَلْ، حرف تعریف، نکرہ کو معرفہ بنانے کیلئے آتا ہے، سب، حَمْدُ، تعریف (سب تعریف) لِلّٰهِ (لِ، اَللّٰهِ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کیلئے)

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (رَبِّ، اَلْعٰلَمِيْنَ) رَبِّ، مضاف، رب، اَلْعٰلَمِيْنَ، مضاف الیہ،

تمام جہانوں کا (تمام جہانوں کا رب)

| | |
|---|---|
| قُلۡ اِنِّیۡ نُهِیۡتُ اَنۡ اَعۡبُدَ الَّذِیۡنَ تَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ لَمَّا جَآءَنِیَ الۡبَیِّنٰتُ مِنۡ رَّبِّیۡ ۫ | آپ کہہ دیجئے بے شک مجھے منع کیا گیا ہے کہ میں ان کی عبادت کرو جنہیں تم اللہ کے سوا پکارتے ہو جب کہ میرے پاس میرے رب کی طرف سے کھلی دلیلیں آچکی ہیں |

قُلۡ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ یَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

اِنِّیۡ (اِنِّ، یۡ) اِنِّ، اصل میں، اِنَّ، ہے، یۡ، کی وجہ سے نون کو زیر دی گئی ہے، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یۡ، ضمیر واحد متکلم، مجھے (بے شک مجھے) نُهِیۡتُ، فعل ماضی مجہول واحد متکلم نَهٰی یَنۡهٰی، مصدر نَهۡیًا، روکنا، منع کرنا (مجھے منع کیا گیا ہے) اَنۡ، مصدریہ، ناصبہ (کہ) اَعۡبُدَ، فعل مضارع منصوب واحد متکلم عَبَدَ یَعۡبُدُ، مصدر عِبَادَةٌ، عبادت کرنا (میں عبادت کروں) اَلَّذِیۡنَ، اسم موصول جمع مذکر (اُن کی جنہیں) تَدۡعُوۡنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر دَعَا یَدۡعُوۡ، مصدر دُعَآءٌ وَّ دَعۡوَةٌ، بلانا، پکارنا (تم پکارتے ہو) مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ (مِنۡ، دُوۡنِ، اَللّٰهِ) مِنۡ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، دُوۡنِ، مجرور، مضاف، سوا، علاوہ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے سوا) لَمَّا، اسم ظرف بمعنی، حِیۡنَ (جب)

جَآءَنِیَ (جَآءَ، نِ، یۡ) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ یَجِیۡٓءُ، مصدر مَجِیۡٓءٌ، آنا، وہ آچکی ہے، نِ، نون وقایہ، یۡ، ضمیر واحد متکلم، میرے (وہ میرے پاس آچکی ہے)

اَلۡبَیِّنٰتُ، واضح دلائل، کھلی نشانیاں، کھلی دلیلیں، واحد، اَلۡبَیِّنَةُ، مِنۡ رَّبِّیۡ (مِنۡ، رَّبِّ، یۡ) مِنۡ، حرف جار، بمعنی اِلٰی، کی طرف سے، رَّبِّ، مجرور، مضاف، رب، پروردگار، یۡ، مضاف الیہ، ضمیر واحد متکلم، میرے (میرے رب کی طرف سے)

| | |
|---|---|
| وَاُمِرۡتُ اَنۡ اُسۡلِمَ لِرَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۶۶﴾ | اور مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں تمام جہانوں کے رب کی فرمانبرداری کروں |

وَ، حرف عطف (اور) اُمِرۡتُ، فعل ماضی مجہول واحد متکلم اَمَرَ یَاۡمُرُ، مصدر اَمۡرًا، حکم دینا (مجھے حکم دیا گیا

ہے) اَنْ، مصدریہ، ناصبہ (کہ) اُسْلِمَ، فعل مضارع منصوب واحد متکلم اَسْلَمَ یُسْلِمُ، مصدر اِسْلَامٌ، فرمانبرداری کرنا، مسلمان ہونا، (میں فرمانبرداری کروں)

لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (لِ، رَبِّ، اَلْعٰلَمِیْنَ) لِ، حرف جار، کی، رَبِّ، مجرور، مضاف، رب، پروردگار، اَلْعٰلَمِیْنَ، مضاف الیہ، تمام جہانوں کے (تمام جہانوں کے رب کی)

| | |
|---|---|
| هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ ثُمَّ یُخْرِجُكُمْ طِفْلًا ثُمَّ لِتَبْلُغُوْۤا اَشُدَّكُمْ ثُمَّ لِتَكُوْنُوْا شُیُوْخًا ۚ | وہی ہے جس نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا پھر نطفہ سے پھر خون کے لوتھڑے سے پھر وہ تمہیں ایک بچہ (بنا کر) نکالتا ہے پھر تاکہ تم اپنی جوانی کو پہنچ جاؤ پھر تاکہ تم بوڑھے ہو جاؤ |

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہی) اس ضمیر کا مرجع، اَللّٰهِ، ہے،

اَلَّذِیْ، اسم موصول واحد مذکر (جس نے) خَلَقَكُمْ (خَلَقَ، كُمْ) خَلَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب خَلَقَ یَخْلُقُ، مصدر خَلْقًا، پیدا کرنا، اس نے پیدا کیا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (اس نے تمہیں پیدا کیا) مِّنْ تُرَابٍ (مِّنْ، تُرَابٍ) مِّنْ، حرف جار، سے، تُرَابٍ، مجرور، مٹی (مٹی سے)

ثُمَّ، حرف عطف (پھر) مِنْ نُّطْفَةٍ (مِنْ، نُّطْفَةٍ) مِنْ، حرف جار، سے، نُّطْفَةٍ، مجرور، اسم نکرہ، منی کا قطرہ، نطفہ (نطفہ سے) ثُمَّ، حرف عطف (پھر) مِنْ عَلَقَةٍ (مِنْ، عَلَقَةٍ) مِنْ، حرف جار، سے، عَلَقَةٍ، مجرور، جمے ہوئے خون کی ایک پھٹکی، خون کا لوتھڑا، خون کا وہ لوتھڑا جو منی سے پیدا ہوتا ہے (خون کے لوتھڑے سے) ثُمَّ، حرف عطف (پھر) یُخْرِجُكُمْ (یُخْرِجُ، كُمْ) یُخْرِجُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَخْرَجَ یُخْرِجُ، مصدر اِخْرَاجًا، نکالنا، وہ نکالتا ہے، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (وہ تمہیں نکالتا ہے) طِفْلًا (ایک بچہ) ثُمَّ، حرف عطف (پھر)

لِتَبْلُغُوْۤا (لِ، تَبْلُغُوْۤا) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، تَبْلُغُوْۤا، فعل مضارع منصوب جمع مذکر حاضر بَلَغَ یَبْلُغُ، مصدر بُلُوْغٌ، پہنچنا، سن بلوغت کو پہنچنا، تم پہنچ جاؤ (تاکہ تم پہنچ جاؤ)

اَشُدَّكُمْ (اَشُدَّ، كُمْ) اَشُدَّ، مضاف، زور، جوانی، قوت، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، اپنی (اپنی جوانی) ثُمَّ، حرف عطف (پھر) لِتَكُوْنُوْا (لِ، تَكُوْنُوْا) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، تَكُوْنُوْا، فعل ناقص مضارع منصوب جمع مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا، تم ہو جاؤ (تاکہ تم ہو جاؤ) شُيُوْخًا (بوڑھے) واحد، شَيْخٌ،

| | |
|---|---|
| وَ مِنْكُمْ مَّنْ يُّتَوَفّٰى مِنْ قَبْلُ وَلِتَبْلُغُوْٓا اَجَلًا مُّسَمًّى وَّ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ | اور تم میں سے بعض وہ ہے جو اس (بڑھاپے) سے پہلے موت دیا جاتا ہے اور تاکہ تم مقررہ وقت کو پہنچ جاؤ اور تاکہ تم سمجھو |

وَ، حرف عطف (اور) مِنْكُمْ (مِنْ، كُمْ) مِنْ، حرف جار تبعیضیہ، میں سے بعض، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تم میں سے بعض) مَّنْ، اسم موصول (وہ جو)

يُّتَوَفّٰى، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب تَوَفّٰى يَتَوَفّٰى، مصدر تَوَفِّيٌّ، موت دینا (وہ موت دیا جاتا ہے)

مِنْ قَبْلُ (مِنْ، قَبْلُ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلُ، مجرور، پہلے (اس سے پہلے) وَ، حرف عطف (اور)

لِتَبْلُغُوْٓا (لِ، تَبْلُغُوْٓا) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، تَبْلُغُوْٓا، فعل مضارع منصوب جمع مذکر حاضر بَلَغَ يَبْلُغُ، مصدر بُلُوْغًا، پہنچنا، تم پہنچ جاؤ (تاکہ تم پہنچ جاؤ) اَجَلًا مُّسَمًّى (اَجَلًا، مُّسَمًّى) اَجَلًا، موصوف، موت، وقت، مدت، مہلت، مُّسَمًّى، صفت، تَسْمِيَّةٌ، مصدر سے اسم مفعول، مقررہ کردہ، مقررہ (مقررہ وقت)

وَّ، حرف عطف (اور) لَعَلَّكُمْ (لَعَلَّ، كُمْ) لَعَلَّ، حرف مشبہ بالفعل، تاکہ، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تاکہ تم) تَعْقِلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر عَقَلَ يَعْقِلُ، مصدر عَقْلًا، سمجھنا (تم سمجھو)

| | |
|---|---|
| هُوَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَ يُمِيْتُ ۚ | وہی ہے جو زندگی دیتا ہے اور وہ موت دیتا ہے |

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہی) اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (جو)

يُحْيٖ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَحْيٰ يُحْيِيْ، مصدر اِحْيَآءٌ، زندہ کرنا، زندگی دینا (وہ زندگی دیتا ہے)

وَ، حرف عطف (اور) يُمِيْتُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَمَاتَ يُمِيْتُ، مصدر اِمَاتَةٌ،

مارنا، موت دینا (وہ موت دیتا ہے)

| | |
|---|---|
| فَاِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿۶۸﴾ | پھر جب وہ کسی کام کا فیصلہ کرتا ہے تو وہ اس کو صرف کہتا ہے تُو ہو جا تو وہ ہو جاتا ہے |

ع ۸ / ۱۲

فَاِذَا (فَ، اِذَا) فَ، حرف عطف، پھر، اِذَا، اسم ظرف مستقبل متضمن بمعنی شرط، جب (پھر جب)
قَضٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَضٰى يَقْضِيْ، مصدر قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ (وہ فیصلہ کرتا ہے) اَمْرًا، مصدر (کسی کام) فَاِنَّمَا (فَ، اِنَّمَا) فَ، حرف عطف، تو، اِنَّمَا، اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل اور، مَا، کافہ ہے جو حصر کیلئے آتی ہے، بے شک، تحقیق، سوائے اس کے نہیں، صرف (تو صرف)
يَقُوْلُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (وہ کہتا ہے)
لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کو، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کو)
كُنْ، فعل ناقص امر واحد مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (تو ہو جا)
فَيَكُوْنُ (فَ، يَكُوْنُ) فَ، حرف عطف، تو، يَكُوْنُ، فعل ناقص مضارع واحد مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا، وہ ہو جاتا ہے (تو وہ ہو جاتا ہے)

| | |
|---|---|
| اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ ؕ | کیا آپ نے ان لوگوں کی طرف نہیں دیکھا جو اللہ کی آیات کے بارے میں جھگڑا کرتے ہیں |

اَلَمْ تَرَ (اَ، لَمْ تَرَ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، لَمْ تَرَ، فعل مضارع نفی جحد بلم واحد مذکر حاضر رَاٰى يَرٰى، مصدر رُؤْيَةٌ، دیکھنا، لَمْ، کی وجہ سے ترجمہ، آپ نے نہیں دیکھا (کیا آپ نے نہیں دیکھا)
اِلَى الَّذِيْنَ (اِلٰى، اَلَّذِيْنَ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، اَلَّذِيْنَ، مجرور، اسم موصول جمع مذکر، ان لوگوں کو جو (ان لوگوں کی طرف جو) يُجَادِلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب جَادَلَ يُجَادِلُ، مصدر مُجَادَلَةٌ، جھگڑا کرنا (وہ جھگڑا کرتے ہیں) فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ (فِيْ، اٰيٰتِ، اَللّٰهِ) فِيْ، حرف جار، کے بارے میں، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، واحد، اٰيَةٌ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی آیات کے بارے میں)

معانقۃ ۱۳

| | |
|---|---|
| اَنّٰى يُصْرَفُوْنَ ﴿۶۹﴾ | وہ کہاں پھیرے جا رہے ہیں |

اَنّٰى، اسم ظرف مکان بمعنی اَیْنَ (کہاں) يُصْرَفُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب صَرَفَ يَصْرِفُ، مصدر صَرْفًا، دور ہٹانا، پھیر دینا (وہ پھیرے جا رہے ہیں)

| | |
|---|---|
| اَلَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِالْكِتٰبِ وَبِمَآ اَرْسَلْنَا بِهٖ رُسُلَنَا ﵥ | وہ لوگ جنہوں نے کتاب کو جھٹلا دیا اور اس کو (بھی) جس کے ساتھ ہم نے اپنے رسولوں کو بھیجا |

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے) كَذَّبُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَذَّبَ يُكَذِّبُ، مصدر تَكْذِيْبٌ، جھٹلانا (انہوں نے جھٹلا دیا) بِالْكِتٰبِ (بِ، اَلْكِتٰبِ) بِ، حرف جار، کو، اَلْكِتٰبِ، مجرور، کتاب (کتاب کو) وَ، حرف عطف (اور) بِمَآ (بِ، مَا) بِ، حرف جار، کو، مَا، مجرور، اسم موصول، مجرور، جس (اس کو جس) اَرْسَلْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَرْسَلَ يُرْسِلُ، مصدر اِرْسَالًا، بھیجنا (ہم نے بھیجا) بِهٖ (بِ، ہٖ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، ہٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کے ساتھ) رُسُلَنَا (رُسُلَ، نَا) رُسُلَ، مضاف، رسولوں، واحد، رَسُوْلٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، اپنے (اپنے رسولوں)

| | |
|---|---|
| فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿۷۰﴾ | تو عنقریب وہ جان لیں گے |

فَسَوْفَ (فَ، سَوْفَ) فَ، حرف عطف، تو، سَوْفَ، حرف استقبال، عنقریب، جلد ہی (تو عنقریب) يَعْلَمُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا (وہ جان لیں گے)

| | |
|---|---|
| اِذِ الْاَغْلٰلُ فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلٰسِلُ ط | جب ان کی گردنوں میں طوق اور زنجیریں ہوں گی |

اِذِ، اصل میں اِذْ، ہے وصل کی وجہ ذال کو زیر دی گئی ہے، ظرف زمان (جب) اَلْاَغْلٰلُ، طوق، ہتھکڑیاں، واحد، غَلٌّ، فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ (فِيْ، اَعْنَاقِ، هِمْ) فِيْ، حرف جار، میں، اَعْنَاقِ، مجرور، مضاف، گردنوں، واحد، عُنُقٌ، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کی (اُن کی گردنوں میں)
وَ، حرف عطف (اور) اَلسَّلٰسِلُ (زنجیریں) واحد، سِلْسِلَةٌ،

| | |
|---|---|
| يُسْحَبُوْنَ ۟ۙ | وہ گھسیٹے جارہے ہوں گے |

يُسْحَبُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب سَحَبَ يَسْحَبُ، مصدر سَحْبًا، گھسیٹنا (وہ گھسیٹے جارہے ہوں گے)

| | |
|---|---|
| فِي الْحَمِيْمِ ۙ۬ ثُمَّ فِي النَّارِ يُسْجَرُوْنَ ۟ۚ | کھولتے پانی میں، پھر وہ آگ میں جھونک دیئے جائیں گے |

فِي الْحَمِيْمِ (فِيْ، اَلْحَمِيْمِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْحَمِيْمِ، مجرور، حَمَمٌ، مصدر سے صفت مشبہ، گہرا دوست، نہایت گرم پانی، کھولتا پانی (کھولتے پانی میں) ثُمَّ، حرف عطف (پھر)

فِي النَّارِ (فِيْ، اَلنَّارِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلنَّارِ، مجرور، آگ (آگ میں)

يُسْجَرُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب سَجَرَ يَسْجُرُ، مصدر سَجْرًا وَّسُجُوْرًا، چولہے میں ایندھن بھرنا، جھونک دینا، گرم کرنا (وہ جھونک دیئے جائیں گے)

| | |
|---|---|
| ثُمَّ قِيْلَ لَهُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ۟ۙ | پھر ان سے کہا جائے گا کہاں ہیں وہ جنہیں تم شریک ٹھہراتے تھے؟ |

ثُمَّ، حرف عطف (پھر) قِيْلَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہا جائے گا) لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار بمعنی، مِنْ، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن سے) اَيْنَ، ظرف مکان، استفہامیہ (کہاں) مَا، موصولہ (وہ جنہیں)

كُنْتُمْ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (تم تھے)

تُشْرِكُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر اَشْرَكَ يُشْرِكُ، مصدر اِشْرَاكًا، شریک ٹھہرانا (تم شریک ٹھہراتے)

| | |
|---|---|
| مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ | اللہ کے سوا |

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ (مِنْ، دُوْنِ، اَللّٰهِ) مِنْ، حرف جار زائدہ، ترجمہ کی ضرورت نہیں،

دُوْنِ، مجرور، مضاف، سوا، علاوہ، اَللّٰہِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے سوا)

| | |
|---|---|
| قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا بَلْ لَّمْ نَكُنْ نَّدْعُوْا مِنْ قَبْلُ شَيْـًٔا ؕ | وہ کہیں گے وہ ہم سے گم ہو گئے بلکہ ہم اس سے قبل کسی چیز کو نہیں پکارتے تھے |

قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے)

ضَلُّوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب ضَلَّ يَضِلُّ، مصدر ضَلَالًا، گمراہ ہونا، گم ہونا (وہ گم ہو گئے)

عَنَّا (عَنْ، نَا) عَنْ، حرف جار، سے، نَا، مجرور، ضمیر جمع متکلم، ہم (ہم سے)

بَلْ، حرف اضراب (بلکہ) لَّمْ نَكُنْ، فعل ناقص مضارع منفی جحد بلم جمع متکلم كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا، لَّمْ، کی وجہ سے ترجمہ (ہم نہیں تھے) نَّدْعُوْا، فعل مضارع جمع متکلم دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دَعْوَةٌ وَّ دُعَآءٌ، بلانا، پکارنا (ہم پکارتے) مِنْ قَبْلُ (مِنْ، قَبْلُ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلُ، مجرور، قبل، پہلے (اس سے قبل) شَيْـًٔا (کسی چیز)

| | |
|---|---|
| كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ الْكٰفِرِيْنَ ۝ | اسی طرح اللہ کافروں کو گمراہ کرتا ہے |

كَذٰلِكَ (كَ، ذٰلِكَ) كَ، حرف تشبیہ، طرح، جیسا، مانند، ذٰلِكَ، اسم اشارہ، اس، اسی (اسی طرح)

يُضِلُّ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَضَلَّ يُضِلُّ، مصدر اِضْلَالٌ، گمراہ کرنا (وہ گمراہ کرتا ہے)

اَللّٰهُ، فاعل (اللہ)

اَلْكٰفِرِيْنَ، كُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (کافروں، کفر کرنے والے) واحد، اَلْكَافِرُ،

| | |
|---|---|
| ذٰلِكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَفْرَحُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَ بِمَا كُنْتُمْ تَمْرَحُوْنَ ۝ | یہ (سزا) اس وجہ سے کہ تم زمین میں حق کے بغیر خوش ہوتے تھے اور اس وجہ سے کہ تم اتراتے تھے |

ذٰلِكُمْ، اسم اشارہ، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، خطاب کیلئے (یہ، یہی) بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار، وجہ سے، مَا، مصدریہ، کہ (اس وجہ سے کہ) كُنْتُمْ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (تم تھے) تَفْرَحُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر فَرِحَ يَفْرَحُ، مصدر فَرْحًا، خوش ہونا (تم خوش

ہوتے) فِی الْاَرْضِ (فِیْ، اَلْاَرْضِ) فِیْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں)

بِغَیْرِ الْحَقِّ (بِ، غَیْرِ، اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، غَیْرِ، مجرور، مضاف، بغیر، اَلْحَقِّ، مضاف الیہ، حق کے (حق کے بغیر) وَ، حرف عطف (اور)

بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار سببیہ، وجہ سے، مَا، مصدریہ، کہ (اس وجہ سے کہ)

کُنْتُمْ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر حاضر کَانَ یَکُوْنُ، مصدر کَوْنًا، ہونا (تم تھے)

تَمْرَحُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر مَرِحَ یَمْرَحُ، مصدر مَرْحًا، اترانا (تم اتراتے)

| | |
|---|---|
| اُدْخُلُوْٓا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ | تم جہنم کے دروازوں میں داخل ہو جاؤ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہو |

اُدْخُلُوْٓا، فعل امر جمع مذکر حاضر دَخَلَ یَدْخُلُ، مصدر دُخُوْلًا، داخل ہونا (تم داخل ہو جاؤ)

اَبْوَابَ جَهَنَّمَ (اَبْوَابَ، جَهَنَّمَ) اَبْوَابَ، مضاف، دروازوں، واحد، بَابٌ، جَهَنَّمَ، مضاف الیہ، جہنم کے (جہنم کے دروازوں) خٰلِدِيْنَ، خُلُوْدًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (ہمیشہ رہنے والے) واحد، خَالِدٌ، فِيْهَا (فِیْ، هَا) فِیْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، جَهَنَّمَ، ہے (اس میں)

| | |
|---|---|
| فَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ ۝ | پس وہ تکبر کرنے والوں کا ٹھکانہ بُرا ہے |

فَبِئْسَ (فَ، بِئْسَ) فَ، حرف عطف، پس، بِئْسَ، فعل ذم، ماضی واحد مذکر غائب، اس کا مضارع اور فعل امر نہیں آتا، وہ بُرا ہے (پس وہ بُرا ہے) مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ (مَثْوَى، اَلْمُتَكَبِّرِيْنَ) مَثْوَى، مضاف، ثَوَآءٌ، سے اسم ظرف مکان، ٹھکانہ، جگہ، اَلْمُتَكَبِّرِيْنَ، مضاف الیہ، تَكَبُّرٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، تکبر کرنے والوں کا، غرور کرنے والوں کا، واحد، اَلْمُتَكَبِّرُ (تکبر کرنے والوں کا ٹھکانہ)

| | |
|---|---|
| فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚ | پس آپ صبر کیجئے یقیناً اللہ کا وعدہ سچا ہے |

فَاصْبِرْ (فَ، اِصْبِرْ) فَ، حرف عطف، پس، اِصْبِرْ، فعل امر واحد مذکر حاضر صَبَرَ یَصْبِرُ، مصدر صَبْرًا،

صبر کرنا، آپ صبر کیجئے (پس آپ صبر کیجئے) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، یقینًا)
وَعْدَ اللّٰهِ (وَعْدَ، اَللّٰهِ) وَعْدَ، مضاف، وعدہ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کا (اللہ کا وعدہ)
حَقٌّ، وہ فعل یا قول اسی طرح واقع ہو جس طرح اس کا واقع ہونا ضروری ہو (حق، سچا)

| | |
|---|---|
| فَاِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ فَاِلَيْنَا يُرْجَعُوْنَ ۝ | پھر اگر ہم واقعی آپ کو اس (عذاب) کا کچھ حصہ دکھا دیں جس کا ہم ان سے وعدہ کرتے ہیں یا ہم آپ کو وفات دے دیں تو وہ ہماری ہی طرف لوٹائے جائیں گے |

فَاِمَّا (فَ، اِمَّا) فَ، حرف عطف، پھر، اِمَّا، اِنْ، شرطیہ اور، مَا، زائدہ کا مرکب ہے، اگر (پھر اگر)
نُرِيَنَّكَ (نُرِيَنَّ، كَ) نُرِيَنَّ، فعل مضارع جمع متکلم مؤکد بانون تاکید ثقیلہ اَرٰى يُرِىْ، مصدر اِرَآءَةٌ،
دکھانا، ہم واقعی دکھا دیں، كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، تجھے، آپ کو (ہم واقعی آپ کو دکھا دیں)
بَعْضَ، کل کے اعتبار سے شے کے کسی جز کو بعض کہتے ہیں (کچھ حصہ)
اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (اس کا جس کا) نَعِدُهُمْ (نَعِدُ، هُمْ) نَعِدُ، فعل مضارع جمع متکلم وَعَدَ
يَعِدُ، مصدر وَعْدًا، وعدہ کرنا، ہم وعدہ کرتے ہیں، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (ہم اُن سے وعدہ کرتے
ہیں) اَوْ، حرف عطف (یا) نَتَوَفَّيَنَّكَ (نَتَوَفَّيَنَّ، كَ) نَتَوَفَّيَنَّ، فعل مضارع جمع متکلم بانون تاکید ثقیلہ
تَوَفّٰى يَتَوَفّٰى، مصدر تَوَفِّيٌ، وفات دینا، اٹھالینا، ہم وفات دے دیں، كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کو (ہم
آپ کو وفات دے دیں) فَاِلَيْنَا (فَ، اِلٰى، نَا) فَ، حرف عطف، تو، اِلٰى، حرف جار، طرف، نَا، مجرور،
ضمیر جمع متکلم، ہماری (تو ہماری طرف) يُرْجَعُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب رَجَعَ
يَرْجِعُ، مصدر رُجُوْعًا، رجوع کرنا، لوٹنا (وہ لوٹائے جائیں گے)

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا عَلَيْكَ وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ ؕ | اور بلاشبہ یقینًا ہم نے آپ سے پہلے کئی رسولوں کو بھیجا اُن میں سے کچھ وہ ہیں کہ جن کا حال ہم نے آپ پر بیان کیا اور ان میں سے کچھ وہ ہیں کہ جن کا حال ہم نے آپ پر |

| | |
|---|---|
| | بیان نہیں کیا |

وَ، حرف عطف (اور) لَقَدْ (لَ، قَدْ) لَ، لام تاکید، بلا شبہ، قَدْ، حرف تحقیق، یقیناً (بلا شبہ یقیناً)
اَرْسَلْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَرْسَلَ يُرْسِلُ، مصدر اِرْسَالًا، بھیجنا (ہم نے بھیجا)
رُسُلًا (رسولوں) واحد، رَسُوْلٌ، مِّنْ قَبْلِكَ (مِّنْ، قَبْلِ، كَ) مِّنْ، حرف جار، سے،
قَبْلِ، مجرور، مضاف، قبل، پہلے، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ سے پہلے)
مِنْهُمْ (مِنْ، هُمْ) مِنْ، حرف جار، تبعیضیہ، میں سے کچھ، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن میں سے کچھ) مَّنْ، اسم موصول (وہ جن کا) قَصَصْنَا، فعل ماضی جمع متکلم قَصَّ يَقُصُّ، مصدر قَصَصًا، قصہ بیان کرنا، حال بیان کرنا (ہم نے حال بیان کیا) عَلَيْكَ (عَلٰى، كَ) عَلٰى، حرف جار، پر، كَ، مجرور، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ پر) وَ، حرف عطف (اور) مِنْهُمْ (مِنْ، هُمْ) مِنْ، حرف جار، تبعیضیہ، میں سے کچھ، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن میں سے کچھ) مَنْ، اسم موصول (وہ جن کا)
لَّمْ نَقْصُصْ، فعل مضارع منفی مجزوم جحد بلم جمع متکلم قَصَّ يَقُصُّ، مصدر قَصَصًا، قصہ بیان کرنا، حال بیان کرنا، لَّمْ، کی وجہ سے ترجمہ (ہم نے حال بیان نہیں کیا)
عَلَيْكَ (عَلٰى، كَ) عَلٰى، حرف جار، پر، كَ، مجرور، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ، تجھ (آپ پر)

| | |
|---|---|
| وَمَا كَانَ لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ | اور کسی رسول کیلئے (ممکن) نہ تھا کہ وہ کوئی نشانی لے آئے مگر اللہ کے حکم سے |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہ) كَانَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھا) لِرَسُوْلٍ (لِ، رَسُوْلٍ) لِ، حرف جار، کیلئے، رَسُوْلٍ، مجرور، کسی رسول (کسی رسول کیلئے)
اَنْ، مصدریہ، ناصبہ (کہ) يَّاْتِيَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب اَتٰى يَاْتِيْ، مصدر اِتْيَانٌ، آنا، صلہ میں باء ہے ترجمہ، لانا (وہ لے آئے) بِاٰيَةٍ (بِ، اٰيَةٍ) بِ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں،
اٰيَةٍ، مجرور (کوئی نشانی) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوائے) بِاِذْنِ اللّٰهِ (بِ، اِذْنِ، اَللّٰهِ) بِ، حرف جار بمعنی،

مِنْ، سے ،اِذْنِ، مجرور، مضاف، حکم ،اجازت، مشیت ،اَللّٰہِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے حکم سے)

| | |
|---|---|
| فَاِذَا جَآءَ اَمْرُ اللّٰہِ قُضِیَ بِالْحَقِّ وَ خَسِرَ ھُنَالِكَ الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۷۸﴾ | پھر جب اللہ کا حکم آگیا (تو) حق کے ساتھ فیصلہ کر دیا گیا اور اس وقت اہل باطل خسارے میں رہے |

ع ۸ / ۱۳

فَاِذَا (فَ ،اِذَا) فَ، حرف عطف، پھر ،اِذَا، ظرف زمان ہے، زمانہ مستقبل پر دلالت کرتا ہے اور کبھی زمانہ ماضی کیلئے بھی آتا ہے، متضمن بمعنی شرط، جب (پھر جب) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ یَجِیْءُ، مصدر مَجِیْءٌ، آنا (وہ آگیا) اَمْرُ اللّٰہِ (اَمْرُ ،اَللّٰہِ) اَمْرُ، مضاف، حکم ،اَللّٰہِ، مضاف الیہ، اللہ کا (اللہ کا حکم) قُضِیَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَضِیَ یَقْضِیْ، مصدر قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا (وہ فیصلہ کر دیا گیا)

بِالْحَقِّ (بِ ،اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، کے ساتھ ،اَلْحَقِّ، مجرور، حق، سچ (حق کے ساتھ)

وَ، حرف عطف (اور) خَسِرَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب خَسِرَ یَخْسَرُ، مصدر خُسْرَانًا، خسارے میں رہنا (وہ خسارے میں رہے) ھُنَالِكَ، اسم ظرف مکان وزمان (وہاں، اس جگہ، اس وقت)

اَلْمُبْطِلُوْنَ ،اِبْطَالٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (بے حقیقت بات کرنے والے، باطل پرست، حق کو مٹانے والے، اہل باطل)

| | |
|---|---|
| اَللّٰہُ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الْاَنْعَامَ لِتَرْکَبُوْا مِنْھَا وَ مِنْھَا تَاْکُلُوْنَ ﴿۷۹﴾ | اللہ وہ ہے جس نے تمہارے لئے مویشی بنائے تاکہ تم ان میں سے بعض پر سواری کرو اور ان میں سے بعض کو تم کھاتے ہو |

اَللّٰہُ، خالق کائنات کا ذاتی نام (اللہ) اَلَّذِیْ، اسم موصول واحد مذکر (وہ جس نے)

جَعَلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَعَلَ یَجْعَلُ، مصدر جَعْلًا، بنانا (اس نے بنائے)

لَکُمْ (لَ، کُمْ) لَ، حرف جار، لئے، کُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے لئے)

اَلْاَنْعَامَ، مویشی، بھیڑ بکری گائے بھینس اور اونٹ، مویشی کو اس وقت تک ،اَنْعَامَ، نہیں کہا جا سکتا جب تک اس میں اونٹ شامل نہ ہوں، واحد ،نَعَمٌ ،لِتَرْکَبُوْا (لِ، تَرْکَبُوْا) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ،

تَرْكَبُوْا، فعل مضارع منصوب جمع مذکر حاضر رَكِبَ يَرْكَبُ، مصدر رُكُوْبًا، سواری کرنا، تم سواری کرو (تاکہ تم سواری کرو) مِنْهَا (مِنْ، هَا) مِنْ، حرف جار تبعیضیہ، میں سے بعض، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْاَنْعَامَ، ہے (ان میں سے بعض) وَ، حرف عطف (اور)

مِنْهَا (مِنْ، هَا) مِنْ، حرف جار تبعیضیہ، میں سے بعض، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْاَنْعَامَ، ہے (ان میں سے بعض)

تَأْكُلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر اَكَلَ يَأْكُلُ، مصدر اَكْلًا، کھانا (تم کھاتے ہو)

| | |
|---|---|
| وَ لَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ وَ لِتَبْلُغُوْا عَلَيْهَا حَاجَةً فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَ عَلَيْهَا وَ عَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ ﴿۸۰﴾ | اور تمہارے لئے ان میں فائدے ہیں اور تاکہ تم ان پر (سوار ہو کر) اس ضرورت (کی جگہ) تک پہنچو (جو) تمہارے سینوں میں ہے اور تم ان پر اور کشتیوں پر سوار کئے جاتے ہو |

وَ، حرف عطف (اور) لَكُمْ (لَ، كُمْ) لَ، حرف جار، لئے، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے لئے) فِيْهَا (فِيْ، هَا) فِيْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْاَنْعَامَ، ہے (ان میں) مَنَافِعُ (فائدے) واحد، مَنْفَعَةٌ، وَ، حرف عطف (اور)

لِتَبْلُغُوْا (لِ، تَبْلُغُوْا) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، تَبْلُغُوْا، فعل مضارع منصوب جمع مذکر حاضر بَلَغَ يَبْلُغُ، مصدر بُلُوْغًا، پہنچنا، تم پہنچو (تاکہ تم پہنچو) عَلَيْهَا (عَلٰى، هَا) عَلٰى، حرف جار، پر، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْاَنْعَامَ، ہے (اُن پر) حَاجَةً (حاجت، ضرورت) جمع، حَاجَاتٌ، فِيْ صُدُوْرِكُمْ (فِيْ، صُدُوْرِ، كُمْ) فِيْ، حرف جار، میں، صُدُوْرِ، مجرور، مضاف، سینوں، واحد، صَدْرٌ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے سینوں میں) وَ، حرف عطف (اور)

عَلَيْهَا (عَلٰى، هَا) عَلٰى، حرف جار، پر، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْاَنْعَامَ، ہے (ان پر) وَ، حرف عطف (اور)

عَلَى الْفُلْكِ (عَلٰی، اَلْفُلْكِ) عَلٰی، حرف جار، پر، اَلْفُلْكِ، مجرور، کشتیوں (کشتیوں پر)

تُحْمَلُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر حاضر حَمَلَ یَحْمِلُ، مصدر حَمْلًا، اٹھانا، سوار کرنا (تم سوار کئے جاتے ہو)

| | |
|---|---|
| وَ يُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ | اور وہ تمہیں اپنی نشانیاں دکھاتا ہے |

وَ، حرف عطف (اور) يُرِيْكُمْ (يُرِیْ، كُمْ) يُرِیْ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَرٰی يُرِیْ، مصدر اِرَآءَةٌ، دکھانا، وہ دکھاتا ہے، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (وہ تمہیں دکھاتا ہے)

اٰيٰتِهٖ (اٰيٰتِ، ہٖ) اٰيٰتِ، مضاف، نشانیاں، واحد، اٰيَةٌ، ہٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اپنی (اپنی نشانیاں)

| | |
|---|---|
| فَاَيَّ اٰيٰتِ اللّٰهِ تُنْكِرُوْنَ ﴿۸۱﴾ | پھر تم اللہ کی کن کن نشانیوں کا انکار کروگے |

فَاَيَّ (فَ، اَيَّ) فَ، حرف عطف، پھر، سو، اَيَّ، استفہامیہ، کون سی، کس کس، کن کن (پھر کن کن)

اٰيٰتِ اللّٰهِ (اٰيٰتِ، اَللّٰهِ) اٰيٰتِ، مضاف، نشانیوں، واحد، اٰيَةٌ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کی (اللہ کی نشانیوں کا)

تُنْكِرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر اَنْكَرَ يُنْكِرُ، مصدر اِنْكَارٌ، انکار کرنا (تم انکار کروگے)

| | |
|---|---|
| اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا فِی الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ | تو کیا وہ زمین میں چلے پھرے نہیں کہ وہ دیکھتے ان لوگوں کا انجام کیسا ہوا جو ان سے پہلے تھے |

اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا (اَ، فَ، لَمْ يَسِيْرُوْا) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، فَ، حرف عطف، تو،

لَمْ يَسِيْرُوْا، فعل مضارع منفی جحد بلم جمع مذکر غائب سَارَ يَسِيْرُ، مصدر سَيْرًا، سیر کرنا، چلنا، پھرنا، لَمْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ چلے پھرے نہیں (تو کیا وہ چلے پھرے نہیں)

فِی الْاَرْضِ (فِیْ، اَلْاَرْضِ) فِیْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں)

فَيَنْظُرُوْا (فَ، يَنْظُرُوْا) فَ، سببیہ، کہ، يَنْظُرُوْا، فعل مضارع جمع مذکر غائب نَظَرَ يَنْظُرُ، مصدر نَظَرًا، دیکھنا، وہ دیکھتے (کہ وہ دیکھتے) كَيْفَ، سوالیہ (کیسا)

كَانَ، فعل ناقص ماضی واحد مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (ہوا)

عَاقِبَةُ، عَقَبَ، یَعْقِبُ، کا مصدر، جس کے معنی پیچھے سے آنے کے ہیں، ہر شے کے آخر اور انجام کیلئے استعمال ہوتا ہے (عاقبت، انجام، آخر) اَلَّذِیْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں کا جو) مِنْ قَبْلِهِمْ (مِنْ، قَبْلِ، هِمْ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلِ، مجرور، مضاف، پہلے، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان سے پہلے)

| | |
|---|---|
| كَانُوْٓا اَكْثَرَ مِنْهُمْ وَ اَشَدَّ قُوَّةً وَّ اٰثَارًا فِی الْاَرْضِ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ﴿۸۲﴾ | وہ ان سے (تعداد میں) بہت زیادہ تھے اور قوت میں اور زمین میں یادگاروں کے اعتبار سے بڑھ کر تھے پھر ان کے کام نہ آیا جو وہ کماتے تھے |

كَانُوْٓا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ یَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)
اَكْثَرَ، كَثْرَةٌ، سے افعل التفضیل کا صیغہ (بہت زیادہ) مِنْهُمْ (مِنْ، هُمْ) مِنْ، حرف جار، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن سے) وَ، حرف عطف (اور) اَشَدَّ، شِدَّةٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ شدید، سخت تر، بڑھ کر) قُوَّةً (قوت، طاقت)
وَّ، حرف عطف (اور) اٰثَارًا، یادگاریں، نشانات، علامات، واحد، اَثَرٌ، فِی الْاَرْضِ (فِیْ، اَلْاَرْضِ) فِیْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں) فَمَآ (فَ، مَا) فَ، حرف عطف، پھر، مَا، نافیہ، نہ (پھر نہ)
اَغْنٰى، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَغْنٰى یُغْنِیْ، مصدر اِغْنَآءٌ، مالدار بنانا، کام آنا (وہ کام آیا)
عَنْهُمْ (عَنْ، هُمْ) عَنْ، حرف جار بمعنی لام، کے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان کے)
مَّا، موصولہ (جو) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ یَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)
یَكْسِبُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب كَسَبَ یَكْسِبُ، مصدر كَسْبًا، کمانا (وہ کماتے)

| | |
|---|---|
| فَلَمَّا جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَیِّنٰتِ فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ وَ حَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ | پھر جب اُن کے رسول اُن کے پاس واضح دلائل کے ساتھ آئے تو وہ اس پر اترانے لگے جو اُن کے پاس علم تھا اور اُن کو اس (عذاب) نے گھیر لیا جس کا وہ مذاق |

| | |
|---|---|
| يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۸۳﴾ | اُڑاتے تھے |

فَلَمَّا (فَ، لَمَّا) فَ، حرف عطف، پھر، لَمَّا، اسم ظرف بمعنی، حِيْنَ، جب (پھر جب)
جَآءَتْهُمْ (جَآءَتْ، هُمْ) جَآءَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، ضمیر کا
مرجع، رُسُلُ، ہے ترجمہ، وہ آئے، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (وہ اُن کے پاس آئے)
رُسُلُهُمْ (رُسُلُ، هُمْ) رُسُلُ، مضاف، رسولوں، واحد، رَسُوْلٌ، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب،
اُن کے (اُن کے رسول) بِالْبَيِّنٰتِ (بِ، اَلْبَيِّنٰتِ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، اَلْبَيِّنٰتِ، مجرور، واضح
دلائل، کھلی نشانیاں (واضح دلائل کے ساتھ) فَرِحُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب فَرِحَ
يَفْرَحُ، مصدر فَرْحًا، خوش ہونا، خوشی سے پھولنا، اترانا (وہ اترانے لگے)
بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار بمعنی، عَلٰی، پر، مَا، مجرور، موصولہ، جو (اس پر جو)
عِنْدَهُمْ، عِنْدَ، مضاف، پاس، نزدیک، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے پاس)
مِّنَ الْعِلْمِ (مِنْ، اَلْعِلْمِ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْعِلْمِ، مجرور، علم (علم سے)
وَ، حرف عطف (اور) حَاقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب حَاقَ يَحِيْقُ، مصدر حَيْقًا، گھیر لینا، قبضہ کر لینا
(اس نے گھیر لیا) بِهِمْ (بِ، هِمْ) بِ، حرف جار، کو، هِمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کو)
مَّا، موصولہ (جس) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)
بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کا، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کا) يَسْتَهْزِءُوْنَ، فعل مضارع جمع
مذکر غائب اِسْتَهْزَأَ يَسْتَهْزِئُ، مصدر اِسْتِهْزَآءٌ، مذاق اڑانا، ٹھٹھا کرنا (وہ مذاق اڑاتے)

| | |
|---|---|
| فَلَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ وَكَفَرْنَا بِمَا كُنَّا بِهٖ مُشْرِكِيْنَ ﴿۸۴﴾ | پھر جب انہوں نے ہمارا عذاب دیکھا انہوں نے کہا ہم اس اکیلے اللہ پر ایمان لائے اور ہم نے ان کا انکار کیا جنہیں ہم اس کے ساتھ شریک ٹھہرانے والے تھے |

فَلَمَّا (فَ، لَمَّا) فَ، حرف عطف، پھر، لَمَّا، اسم ظرف بمعنی، حِيْنَ، جب (پھر جب)

رَاَوۡا، فعل ماضی جمع مذکر غائب رَاٰی یَرٰی، مصدر رُؤۡیَۃٌ، دیکھنا (انہوں نے دیکھا)
بَاۡسَنَا (بَاۡسَ، نَا) بَاۡسَ، مضاف، لڑائی، سختی، آفت، عذاب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارا (ہمارا عذاب) قَالُوۡا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ یَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا (انہوں نے کہا)
اٰمَنَّا، فعل ماضی جمع متکلم اٰمَنَ یُؤۡمِنُ، مصدر اِیۡمَانًا، ایمان لانا (ہم ایمان لائے)
بِاللّٰهِ (بِ، اَللّٰهِ) بِ، حرف جار بمعنی، عَلٰی، پر، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ پر) وَحۡدَهٗ (وَحۡدَ، هٗ) وَحۡدَ، مضاف، مصدر منصوب، اکیلا، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَللّٰهِ، ہے (اس اکیلے)
وَ، حرف عطف (اور) كَفَرۡنَا، فعل ماضی جمع متکلم كَفَرَ یَكۡفُرُ، مصدر كُفۡرًا، کفر کرنا، انکار کرنا (انکار کیا)
بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار، کا، مَا، مجرور، موصولہ، جنہیں (ان کا جنہیں)
كُنَّا، فعل ناقص ماضی جمع متکلم كَانَ یَكُوۡنُ، مصدر كَوۡنًا، ہونا (ہم تھے) بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَللّٰهِ، ہے (اس کے ساتھ)
مُشۡرِكِیۡنَ، اِشۡرَاكٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (شرک کرنے والے، شریک ٹھہرانے والے) واحد، مُشۡرِكٌ،

| | |
|---|---|
| فَلَمۡ یَكُ یَنۡفَعُهُمۡ اِیۡمَانُهُمۡ لَمَّا رَاَوۡا بَاۡسَنَا ؕ | پھر نہ تھا کہ انہیں نفع دیتا ان کا ایمان لانا جب انہوں نے ہمارا عذاب دیکھ لیا۔ |

فَلَمۡ یَكُ (فَ، لَمۡ یَكُ) فَ، حرف عطف، پھر، لَمۡ یَكُ، فعل مضارع منفی جحد بلم واحد مذکر غائب كَانَ یَكُوۡنُ، مصدر كَوۡنًا، ہونا، نہ تھا (پھر نہ تھا) یَنۡفَعُهُمۡ (یَنۡفَعُ، هُمۡ) یَنۡفَعُ، فعل مضارع واحد مذکر غائب نَفَعَ یَنۡفَعُ، مصدر نَفۡعًا، فائدہ دینا، وہ فائدہ دیتا، هُمۡ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (وہ انہیں فائدہ دیتا)
اِیۡمَانُهُمۡ (اِیۡمَانُ، هُمۡ) اِیۡمَانُ، مضاف، مصدر، ایمان لانا، ایمان، هُمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کا (ان کا ایمان لانا) لَمَّا، اسم ظرف بمعنی، حِیۡنَ (جب)
رَاَوۡا، فعل ماضی جمع مذکر غائب رَاٰی یَرٰی، مصدر رُؤۡیَۃٌ، دیکھ لینا (انہوں نے دیکھ لیا)

بَأْسَنَا (بَأْسَ، نَا) بَأْسَ، مضاف، لڑائی، آفت، عذاب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارا (ہمارا عذاب)

| | |
|---|---|
| سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِیْ قَدْ خَلَتْ فِیْ عِبَادِهٖ ۚ | اللہ کا دستور ہے جو اس کے بندوں میں گزر چکا ہے |

سُنَّتَ اللّٰهِ (سُنَّتَ، اَللّٰهِ) سُنَّتَ، مضاف، اسم، دستور، طریقہ، رسم، جمع، سَنَنٌ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کا (اللہ کا دستور) اَلَّتِیْ، اسم موصول واحد مؤنث (جو) قَدْ، حرف تحقیق (یقینًا) خَلَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب خَلَا یَخْلُوْ، مصدر خُلُوًّا، خَلَاءً، تنہا ہونا (وقت) گزرنا (وہ گزر چکا ہے)

فِیْ عِبَادِهٖ (فِیْ، عِبَادِ، هٖ) فِیْ، حرف جار، میں، عِبَادِ، مجرور، مضاف، بندوں، واحد، عَبْدٌ، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے (اس کے بندوں میں)

| | |
|---|---|
| وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْكٰفِرُوْنَ ﴿۸۵﴾ | اور اس موقع پر کافر خسارے میں رہے |

ع ۹ ۱۴

وَ، حرف عطف (اور) خَسِرَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب خَسِرَ یَخْسَرُ، مصدر خُسْرَانًا، خسارے میں رہنا (وہ خسارے میں رہا) هُنَالِكَ، اسم ظرف مکان و زمان (وہاں، اس جگہ، اس وقت، اس موقع) اَلْكٰفِرُوْنَ، كُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (کفر کرنے والے، کافروں) واحد، اَلْكَافِرُ،

--------

| اٰيَاتُهَا: ۵۴ | سُوْرَةُ حٰمٓ السَّجْدَةِ مَكِّيَّةٌ | رُكُوْعَاتُهَا: ۶ |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے۔

| حٰمٓ ۝۱ | حا، میم حروف مقطعات ہیں |
|---|---|

حٰمٓ، حا، میم، حروف مقطعات ہیں انہیں الگ الگ ساکن پڑھا جاتا ہے،

| تَنْزِيْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝۲ | (اس کتاب کا) نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والے کی طرف سے اتارا جانا ہے |
|---|---|

تَنْزِيْلٌ، نَزَّلَ، يُنَزِّلُ، کا مصدر ہے، یکے بعد دیگرے اتارنے کو کہتے ہیں (اتارا جانا)

مِّنَ الرَّحْمٰنِ (مِّنَ، اَلرَّحْمٰنِ) مِّنَ، حرف جار بمعنی اِلٰی، کی طرف سے، اَلرَّحْمٰنِ، اللہ کا صفاتی نام، رَحْمَةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، نہایت مہربان (نہایت مہربان کی طرف سے)

اَلرَّحِيْمِ، اللہ کا صفاتی نام، رَحْمَةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بہت رحم کرنے والا)

| كِتٰبٌ فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا لِّقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝۳ | ایک کتاب ہے اس کی آیات تفصیل سے بیان کی گئی ہیں عربی قرآن ہے ان لوگوں کیلئے جو علم رکھتے ہیں |
|---|---|

كِتٰبٌ (ایک کتاب) فُصِّلَتْ، فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب فَصَّلَ يُفَصِّلُ، مصدر تَفْصِيْلًا، تفصیل سے بیان کرنا (تفصیل سے بیان کی گئی ہیں) اٰيٰتُهٗ (اٰيٰتُ، هٗ) اٰيٰتُ، مضاف، آیات، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی، ضمیر کا مرجع، كِتٰبٌ، ہے (اس کی آیات)

قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا (قُرْاٰنًا، عَرَبِيًّا) قُرْاٰنًا، موصوف، قرآن، عَرَبِيًّا، صفت، عربی (عربی قرآن)

لِّقَوْمٍ (لِّ، قَوْمٍ) لِّ، حرف جار، کیلئے، قَوْمٍ، مجرور، قوم، لوگوں (ان لوگوں کیلئے)

يَّعْلَمُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا، علم رکھنا (وہ علم رکھتے ہیں)

| | |
|---|---|
| بَشِيْرًا وَّ نَذِيْرًا ۚ | بشارت دینے والا اور ڈرانے والا |

بَشِيْرًا، بِشْرٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، خوشخبری سنانے والا، بشارت دینے والا،
وَّ، حرف عطف (اور) نَذِيْرًا، نَذْرٌ، مصدر سے صفت مشبہ (ڈرانے والا)

| | |
|---|---|
| فَاَعْرَضَ اَكْثَرُهُمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ۝۴ | تو اُن کے اکثر نے منہ موڑ لیا سو وہ نہیں سنتے |

فَاَعْرَضَ (فَ، اَعْرَضَ) فَ، حرف عطف، تو، اَعْرَضَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَعْرَضَ يُعْرِضُ،
مصدر اِعْرَاضًا، اعراض کرنا، منہ موڑنا، رو گردانی کرنا (اس نے منہ موڑا)
اَكْثَرُهُمْ (اَكْثَرُ، هُمْ) اَكْثَرُ، مضاف، كَثْرَةٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ، بہت زیادہ، اکثر،
اکثریت، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے اکثر نے)
فَهُمْ (فَ، هُمْ) فَ، حرف عطف، سو، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، وہ (سو وہ)
لَا يَسْمَعُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب سَمِعَ يَسْمَعُ، مصدر سَمْعًا، سننا (وہ نہیں سنتے)

| | |
|---|---|
| وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا فِيْٓ اَكِنَّةٍ مِّمَّا تَدْعُوْنَآ اِلَيْهِ وَفِيْٓ اٰذَانِنَا وَقْرٌ وَّ مِنْۢ بَيْنِنَا وَبَيْنِكَ حِجَابٌ فَاعْمَلْ اِنَّنَا عٰمِلُوْنَ ۝۵ | اور انہوں نے کہا ہمارے دل اس (چیز) سے غلافوں میں ہیں جس کی طرف آپ ہمیں بلاتے ہیں اور ہمارے کانوں میں بوجھ (بہرہ پن) ہے اور ہمارے درمیان اور آپ کے درمیان ایک پردہ ہے پس آپ عمل کریں یقیناً ہم بھی عمل کرنے والے ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (انہوں نے کہا)
قُلُوْبُنَا (قُلُوْبُ، نَا) قُلُوْبُ، مضاف، دلوں، واحد، قَلْبٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (ہمارے
دلوں) فِيْٓ اَكِنَّةٍ (فِيْ، اَكِنَّةٍ) فِيْ، حرف جار، میں، اَكِنَّةٍ، مجرور، پردوں، غلافوں، واحد، كِنَانٌ (غلافوں میں)
مِّمَّا (مِنْ، مَا) مِنْ، حرف جار، سے، مَا، موصولہ، مجرور، جس (اس سے جس)
تَدْعُوْنَآ (تَدْعُوْا، نَا) تَدْعُوْا، فعل مضارع واحد مذکر حاضر دَعَا يَدْعُوْا، مصدر

الثلثة

دُعَاءٌ وَّدَعْوَةٌ، پکارنا، بلانا، آپ بلاتے ہیں، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہمیں (آپ ہمیں بلاتے ہیں)
اِلَيْهِ (اِلٰى، هِ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کی طرف)
وَ، حرف عطف (اور) فِيْٓ اٰذَانِنَا (فِيْ، اٰذَانِ، نَا) فِيْ، حرف جار، میں، اٰذَانِ، مجرور، مضاف، کانوں، واحد، اُذُنٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (ہمارے کانوں میں) وَقْرٌ، اسم مصدر مرفوع (ثقل گرانی، بوجھ، بہرہ پن) وَّ، حرف عطف (اور) مِنْ بَيْنِنَا (مِنْ، بَيْنِ، نَا) مِنْ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، بَيْنِ، مجرور، مضاف، درمیان، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (ہمارے درمیان)
وَ، حرف عطف (اور) بَيْنِكَ (بَيْنِ، كَ) بَيْنِ، مضاف، درمیان، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کے (آپ کے درمیان) حِجَابٌ (ایک پردہ، اوٹ) جمع، حُجُبٌ، فَاعْمَلْ (فَ، اِعْمَلْ) فَ، حرف عطف، پس، اِعْمَلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا، آپ عمل کریں (پس آپ عمل کریں) اِنَّنَا (اِنَّ، نَا) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یقینًا، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم (یقینًا ہم)
عٰمِلُوْنَ، عَمَلًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (عمل کرنے والے، کام کرنے والے) واحد، عَامِلٌ،

| | |
|---|---|
| قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَاسْتَقِيْمُوْٓا اِلَيْهِ وَاسْتَغْفِرُوْهُ ؕ | آپ کہہ دیجئے سوائے اس کے نہیں کہ میں تمہارے جیسا ایک بشر ہوں میری طرف وحی کی جاتی ہے کہ تمہارا معبود صرف ایک ہی معبود ہے پس تم اس کی طرف سیدھے ہو جاؤ اور تم اس سے بخشش مانگو |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)
اِنَّمَآ، اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل اور، مَا، کافہ ہے جو حصر کیلئے ہے (بے شک، سوائے اس کے نہیں، تحقیق، صرف) اَنَا، ضمیر واحد متکلم (میں) بَشَرٌ (ایک بشر) مِّثْلُكُمْ (مِّثْلُ، كُمْ) مِّثْلُ، مضاف، مثل، مانند، طرح، جیسا، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے جیسا)
يُوْحٰٓى، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب اَوْحٰى يُوْحِيْ، مصدر اِيْحَآءٌ، وحی کرنا (وہ وحی کی جاتی ہے)

اِلَیَّ(اِلٰی، یَ)اِلٰی، حرف جار، کی طرف، یَ، مجرور، ضمیر واحد متکلم، میری (میری طرف)
اَنَّمَآ، اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل اور، مَآ، کافہ ہے جو حصر کے معنی دیتی ہے (بے شک، تحقیق، کہ فقط، صرف)
اِلٰهُكُمۡ (اِلٰهُ، كُمۡ)اِلٰهُ، مضاف، معبود، كُمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارا (تمہارا معبود)
اِلٰهٌ وَّاحِدٌ(اِلٰهٌ، وَّاحِدٌ)اِلٰهٌ، موصوف، معبود، وَّاحِدٌ، صفت، اسم فاعل واحد مذکر، ایک ہی، اکیلا، یگانہ (ایک ہی معبود) فَاسۡتَقِيۡمُوۡٓا (فَ، اِسۡتَقِيۡمُوۡٓا) فَ، حرف عطف، پس، اِسۡتَقِيۡمُوۡٓا، فعل امر جمع مذکر حاضر اِسۡتَقَامَ يَسۡتَقِيۡمُ، مصدر اِسۡتِقَامَةٌ، سیدھا ہونا (تم سیدھے ہو جاؤ)
اِلَيۡهِ(اِلٰی، هِ)اِلٰی، حرف جار، کی طرف، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَللّٰهِ، ہے (اس کی طرف) وَ اسۡتَغۡفِرُوۡهُ(وَ، اِسۡتَغۡفِرُوۡا، هُ)وَ، حرف عطف، اور، اِسۡتَغۡفِرُوۡا، فعل امر جمع مذکر حاضر اِسۡتَغۡفَرَ يَسۡتَغۡفِرُ، مصدر اِسۡتِغۡفَارٌ، بخشش مانگنا، تم بخشش مانگو، هُ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَللّٰهِ، ہے (اور تم اس سے بخشش مانگو)

| | |
|---|---|
| وَ وَيۡلٌ لِّلۡمُشۡرِكِيۡنَ ۙ﴿۶﴾ | اور مشرکوں کیلئے ہلاکت ہے |

وَ، حرف عطف (اور) وَيۡلٌ، کلمہ وعید وزجر، کلمہ عذاب (بربادی، ہلاکت، عذاب، افسوس، خرابی)
لِّلۡمُشۡرِكِيۡنَ (لِ، اَلۡمُشۡرِكِيۡنَ) لِ، حرف جار، کیلئے، اَلۡمُشۡرِكِيۡنَ، مجرور، اِشۡرَاكٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، شرک کرنے والے، مشرکوں (مشرکوں کیلئے)

| | |
|---|---|
| الَّذِيۡنَ لَا يُؤۡتُوۡنَ الزَّكٰوةَ وَهُمۡ بِالۡاٰخِرَةِ هُمۡ كٰفِرُوۡنَ ﴿۷﴾ | وہ جو زکوۃ نہیں دیتے اور وہ آخرت کا انکار کرنے والے ہیں |

اَلَّذِيۡنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ جو) لَا يُؤۡتُوۡنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب اٰتٰی يُؤۡتِيۡ، مصدر اِيۡتَآءٌ، دینا (وہ نہیں دیتے) اَلزَّكٰوةَ (زکوۃ) وَ، حرف عطف (اور) هُمۡ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ)
بِالۡاٰخِرَةِ(بِ، اَلۡاٰخِرَةِ) بِ، حرف جار، کا، اَلۡاٰخِرَةِ، مجرور، آخرت (آخرت کا)
هُمۡ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ)

كُفِرُوْنَ، كُفْرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (کفر کرنے والے، انکار کرنے والے) واحد، كَافِرٌ،

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۸ | بے شک وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کئے اُن کیلئے ختم نہ ہونے والا اجر ہے |

ع ۱۵

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو)

اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے)

وَ، حرف عطف (اور) عَمِلُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (انہوں نے عمل کیے) اَلصّٰلِحٰتِ، صَلَاحٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مؤنث (نیکیاں، اچھے کام)

لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار، کیلئے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کیلئے)

اَجْرٌ (اجر، ثواب، بدلہ) جمع، اُجُوْرٌ، غَيْرُ مَمْنُوْنٍ (غَيْرُ، مَمْنُوْنٍ) غَيْرُ، مضاف، نہ، مَمْنُوْنٍ، مضاف الیہ، مَنٌّ، مصدر سے اسم مفعول واحد مذکر، ختم ہونے والا، منقطع ہونے والا (نہ ختم ہونے والا)

| | |
|---|---|
| قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ خَلَقَ الْاَرْضَ فِيْ يَوْمَيْنِ وَتَجْعَلُوْنَ لَهٗٓ اَنْدَادًا ؕ | آپ کہہ دیجئے کیا بے شک تم واقعی اس کا انکار کرتے ہو جس نے زمین کو دو دن میں پیدا کیا اور تم اس کے شریک ٹھہراتے ہو |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

اَئِنَّكُمْ (اَ، اِنَّ، كُمْ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (کیا بے شک تم) لَتَكْفُرُوْنَ (لَ، تَكْفُرُوْنَ) لَ، لام تاکید، یقینًا، واقعی، تَكْفُرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا، انکار کرنا، تم انکار کرتے ہو (تم واقعی انکار کرتے ہو)

بِالَّذِيْ (بِ، اَلَّذِيْ) بِ، حرف جار، کا، اَلَّذِيْ، مجرور، اسم موصول واحد مذکر، جس (اس کا جس نے)

خَلَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب خَلَقَ يَخْلُقُ، مصدر خَلْقًا، پیدا کرنا (اس نے پیدا کیا)

اَلْاَرْضَ (زمین) فِيْ يَوْمَيْنِ (فِيْ، يَوْمَيْنِ) فِيْ، حرف جار، میں، يَوْمَيْنِ، مجرور، دو دن، واحد، يَوْمٌ (دو دن

میں) وَ، حرف عطف (اور) تَجْعَلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر جَعَلَ یَجْعَلُ، مصدر جَعْلًا، بنانا، ٹھہرانا (تم ٹھہراتے ہو) لَهٗٓ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کے، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کے) اَنْدَادًا (مقابل، برابر، ہمسر، شریک) واحد، نِدٌّ، جو کسی ذات اور جوہر میں شریک ہو،

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۚ﴿۹﴾ | وہی سب جہانوں کا رب ہے |

ذٰلِكَ، اسم اشارہ واحد مذکر بعید (وہی) رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ (رَبُّ، اَلْعٰلَمِيْنَ) رَبُّ، مضاف، رب، پروردگار، اَلْعٰلَمِيْنَ، مضاف الیہ، سب جہانوں کا (سب جہانوں کا رب)

| | |
|---|---|
| وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَبٰرَكَ فِيْهَا وَقَدَّرَ فِيْهَآ اَقْوَاتَهَا فِيْٓ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ ۭ | اور اس نے اس میں اس کے اوپر گڑے ہوئے پہاڑ بنائے اور اس نے اس میں برکت رکھی اور اس نے اس میں اس (کے رہنے والوں) کی غذائیں اندازے سے رکھیں (سب) چار دن میں |

وَ، حرف عطف (اور) جَعَلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَعَلَ یَجْعَلُ، مصدر جَعْلًا، بنانا (اس نے بنائے) فِيْهَا (فِيْ، هَا) فِيْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْاَرْضَ، ہے (اس میں) رَوَاسِيَ (بوجھ، گڑے ہوئے پہاڑ) مِنْ فَوْقِهَا (مِنْ، فَوْقِ، هَا) مِنْ، حرف جار، سے، فَوْقِ، مجرور، مضاف، اوپر، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اَلْاَرْضَ، ہے (اس کے اوپر سے) وَ، حرف عطف (اور)

بٰرَكَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب بَارَكَ يُبَارِكُ، مصدر مُبَارَكَةٌ، برکت رکھنا (اس نے برکت رکھی) فِيْهَا (فِيْ، هَا) فِيْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس (اس میں)

وَ، حرف عطف (اور) قَدَّرَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَدَّرَ يُقَدِّرُ، مصدر تَقْدِيْرًا، اندازے سے رکھنا (اس نے اندازے سے رکھی) فِيْهَآ (فِيْ، هَا) فِيْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْاَرْضَ، ہے (اس میں) اَقْوَاتَهَا (اَقْوَاتَ، هَا) اَقْوَاتَ، مضاف، خوراکیں،

غذائیں، واحد، قُوْتٌ، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کی، ضمیر کا مرجع،

اَلْاَرْض، بمعنی، اَهْلِهَا، ہے (اس کی غذائیں) فِیْٓ اَرْبَعَةِ اَیَّامٍ (فِیْ، اَرْبَعَةِ، اَیَّامٍ) فِیْ، حرف جار، میں،

اَرْبَعَةِ، مجرور، مضاف، چار، اَیَّامٍ، مضاف الیہ، دنوں، واحد، یَوْمٌ (چار دنوں میں)

| | |
|---|---|
| سَوَآءً لِّلسَّآئِلِیْنَ ﴿۱۰﴾ | طلب گاروں کیلئے برابر ہے |

سَوَآءً، اسم مصدر، برابر ہے، یکساں ہے لِّلسَّآئِلِیْنَ (لِ، اَلسَّآئِلِیْنَ) لِّ، حرف جار،

کیلئے، اَلسَّآئِلِیْنَ، مجرور، سُؤَالًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، سوال کرنے والے، طلب گاروں،

واحد، سَآئِلٌ (طلب گاروں کیلئے)

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اسْتَوٰٓی اِلَی السَّمَآءِ وَهِیَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَ لِلْاَرْضِ ائْتِیَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا ؕ | پھر وہ آسمان کی طرف متوجہ ہوا اور وہ ایک دھواں تھا تو اس نے اس سے اور زمین سے کہا تم دونوں آؤ خوشی سے یا نہ خوشی سے |

ثُمَّ، حرف عطف (پھر) اِسْتَوٰٓی، فعل ماضی واحد مذکر غائب اِسْتَوٰی یَسْتَوِیْ، مصدر اِسْتِوَآءٌ، قرار

پکڑنا، متوجہ ہونا (وہ متوجہ ہوا) اِلَی السَّمَآءِ (اِلٰی، اَلسَّمَآءِ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، اَلسَّمَآءِ، مجرور،

آسمان (آسمان کی طرف) وَ، حرف عطف (اور) هِیَ، ضمیر واحد مؤنث غائب (وہ)

دُخَانٌ (ایک دھواں) فَقَالَ (فَ، قَالَ) فَ، حرف عطف، تو، قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ

یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، اس نے کہا (تو اس نے کہا) لَهَا (لَ، هَا) لَ، حرف جار، سے، هَا، مجرور، ضمیر

واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلسَّمَآءِ، ہے (اس سے)

وَلِلْاَرْضِ (وَ، لِ، اَلْاَرْضِ) وَ، حرف عطف، اور، لِ، حرف جار بمعنی، مِنْ، سے، اَلْاَرْضِ، مجرور،

زمین (اور زمین سے) اِئْتِیَا، فعل امر تثنیہ مذکر حاضر اَتٰی یَاْتِیْ، مصدر اِتْیَانٌ، آنا (تم دونوں آؤ)

طَوْعًا، مصدر ہے (خوشی) اَوْ، حرف عطف (یا) كَرْهًا، مصدر (ناخوشی)

| | |
|---|---|
| قَالَتَآ اَتَیْنَا طَآئِعِیْنَ ﴿۱۱﴾ | ان دونوں نے کہا ہم خوشی سے آ گئے |

قَالَتَآ، فعل ماضی تثنیہ مؤنث غائب قَالَ یَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا (ان دونوں نے کہا)

اَتَیۡنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَتٰی یَاۡتِیۡ، مصدر اِتۡیَانٌ، آنا (ہم آ گئے)

طَآئِعِیۡنَ، طَوۡعًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (فرمانبرداری، خوشی) واحد، طَآئِعٌ،

| | |
|---|---|
| فَقَضٰىهُنَّ سَبۡعَ سَمٰوٰتٍ فِیۡ یَوۡمَیۡنِ وَ اَوۡحٰی فِیۡ كُلِّ سَمَآءٍ اَمۡرَهَا ؕ | پھر اس نے انہیں دو دنوں میں سات آسمان مکمل بنایا اور اس نے ہر آسمان میں اس کے کام کی وحی کی |

فَقَضٰىهُنَّ (فَ، قَضٰی، هُنَّ) فَ، حرف عطف، پھر، قَضٰی، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَضٰی یَقۡضِیۡ، مصدر قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا، پورا کرنا، مکمل بنانا، اس نے مکمل بنایا، هُنَّ، ضمیر جمع مؤنث غائب، انہیں (پھر اس نے انہیں مکمل بنایا) سَبۡعَ سَمٰوٰتٍ (سَبۡعَ، سَمٰوٰتٍ) سَبۡعَ، مضاف، سات، سَمٰوٰتٍ، مضاف الیہ، آسمانوں، واحد، سَمَآءٍ (سات آسمان)

فِیۡ یَوۡمَیۡنِ (فِیۡ، یَوۡمَیۡنِ) فِیۡ، حرف جار، میں، یَوۡمَیۡنِ، مجرور، دو دن، واحد، یَوۡمٌ (دو دنوں میں) وَ، حرف عطف (اور) اَوۡحٰی، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَوۡحٰی یُوۡحِیۡ، مصدر اِیۡحَآءٌ، وحی کرنا، حکم بھیجنا (اس نے وحی کی) فِیۡ كُلِّ سَمَآءٍ (فِیۡ، كُلِّ، سَمَآءٍ) فِیۡ، حرف جار، میں، كُلِّ، مجرور، مضاف، ہر، سَمَآءٍ، مضاف الیہ، آسمان (ہر آسمان میں) اَمۡرَهَا (اَمۡرَ، هَا) اَمۡرَ، مضاف، کام، هَا، مضاف الیہ، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، سَمَآءٍ، ہے (اس کے کام کی)

| | |
|---|---|
| وَ زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنۡیَا بِمَصَابِیۡحَ ۖ وَ حِفۡظًا ؕ | اور ہم نے آسمانِ دنیا کو چراغوں (ستاروں) کے ساتھ مزین کر دیا اور محفوظ (بھی) |

وَ، حرف عطف (اور) زَیَّنَّا، فعل ماضی جمع متکلم زَیَّنَ یُزَیِّنُ، مصدر تَزۡیِیۡنٌ، زینت دینا، مزین کرنا (ہم نے مزین کر دیا) السَّمَآءَ الدُّنۡیَا (اَلسَّمَآءَ، اَلدُّنۡیَا) اَلسَّمَآءَ، موصوف، آسمان، اَلدُّنۡیَا، صفت، دنیا (آسمانِ دنیا، دنیا کے آسمان) بِمَصَابِیۡحَ (بِ، مَصَابِیۡحَ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، مَصَابِیۡحَ، مجرور، چراغوں، واحد، مِصۡبَاحٌ (چراغوں کے ساتھ) وَ، حرف عطف (اور) حِفۡظًا، مصدر (محفوظ، نگہبانی)

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝۱۲ | یہ اندازہ ہے (جو) بڑا غالب، خوب جاننے والا ہے |

ذٰلِكَ، اسم اشارہ واحد مذکر بعید (یہ) تَقْدِيْرُ، مصدر (اندازہ، نظام)
اَلْعَزِيْزِ، اللہ کا صفاتی نام، عِزَّةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (بڑا غالب، بہت زبردست)
اَلْعَلِيْمِ، اللہ کا صفاتی نام، عِلْمًا، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (خوب جاننے والا، بڑے علم والا)

| | |
|---|---|
| فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَقُلْ اَنْذَرْتُكُمْ صٰعِقَةً مِّثْلَ صٰعِقَةِ عَادٍ وَّ ثَمُوْدَ ۝۱۳ | پھر اگر وہ منہ موڑیں تو آپ کہہ دیجئے میں تمہیں ایک چنگھاڑ سے ڈراتا ہوں جو عاد اور ثمود کی چنگھاڑ جیسی ہو گی |

فَاِنْ (فَ، اِنْ) فَ، حرف عطف، پھر، اِنْ، شرطیہ، اگر (پھر اگر) اَعْرَضُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اَعْرَضَ يُعْرِضُ، مصدر اِعْرَاضًا، اعراض کرنا، منہ موڑنا، رو گردانی اختیار کرنا، اِنْ، کی وجہ سے ترجمہ (وہ منہ موڑیں) فَقُلْ (فَ، قُلْ) فَ، حرف عطف، تو، قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، آپ کہہ دیجئے (تو آپ کہہ دیجئے) اَنْذَرْتُكُمْ (اَنْذَرْتُ، كُمْ) اَنْذَرْتُ، فعل ماضی واحد متکلم اَنْذَرَ يُنْذِرُ، مصدر اِنْذَارٌ، ڈرانا، اِنْ، کی وجہ سے ترجمہ، میں ڈراتا ہوں، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (میں تمہیں ڈراتا ہوں) صٰعِقَةً، کڑک، چنگھاڑ، مِّثْلَ صٰعِقَةِ (مِّثْلَ، صٰعِقَةِ) مِّثْلَ، مضاف، مثل، مانند، جیسی، صٰعِقَةِ، مضاف الیہ، کڑک، چنگھاڑ (چنگھاڑ جیسی) عَادٍ (عاد) وَّ، حرف عطف (اور) ثَمُوْدَ (ثمود)

| | |
|---|---|
| اِذْ جَآءَتْهُمُ الرُّسُلُ مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَ مِنْ خَلْفِهِمْ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ؕ | جب اُن کے پاس اُن کے آگے سے اور اُن کے پیچھے سے رسول آئے (اور کہا) کہ تم اللہ کے سوا کسی کی عبادت مت کرو |

اِذْ، ظرف زمان (جب) جَآءَتْهُمُ (جَآءَتْ، هُمُ) جَآءَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب جَآءَ يَجِيْٓءُ، مصدر مَجِيْٓءٌ، آنا، فاعل، اَلرُّسُلُ، ہے اس لئے ترجمہ، وہ آئے، هُمُ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (وہ ان کے پاس آئے) اَلرُّسُلُ، جمع مکسر (رسولوں) واحد، رَسُوْلٌ،

مِنۡ بَیۡنِ اَیۡدِیۡهِمۡ (مِنۡ، بَیۡنِ، اَیۡدِیۡ، هِمۡ) مِنۡ، حرف جار، سے، بَیۡنِ، مجرور، مضاف، درمیان، اَیۡدِیۡ، مضاف الیہ، مضاف، ہاتھوں، هِمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے ہاتھوں کے درمیان سے، اُن کے آگے سے) وَ، حرف عطف (اور) مِنۡ خَلۡفِهِمۡ (مِنۡ، خَلۡفِ، هِمۡ) مِنۡ، حرف جار، سے، خَلۡفِ، مجرور، مضاف، پیچھے، هِمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے پیچھے سے) اَلَّا تَعۡبُدُوۡۤا (اَنۡ، لَا تَعۡبُدُوۡۤا) اَنۡ، مصدریہ ناصبہ، کہ، لَا تَعۡبُدُوۡۤا، فعل نہی جمع مذکر حاضر عَبَدَ یَعۡبُدُ، مصدر عِبَادَةٌ، عبادت کرنا، تم عبادت مت کرو (کہ تم عبادت مت کرو) اِلَّا، حرف استثنا (مگر، سوا) اَللّٰهَ (اللہ)

| | |
|---|---|
| قَالُوۡا لَوۡ شَآءَ رَبُّنَا لَاَنۡزَلَ مَلٰٓئِكَةً فَاِنَّا بِمَاۤ اُرۡسِلۡتُمۡ بِهٖ كٰفِرُوۡنَ ﴿۱۴﴾ | انہوں نے کہا اگر ہمارا رب چاہتا ضرور وہ فرشتوں کو اتار دیتا تو یقیناً ہم اس سے جس کے ساتھ تم بھیجے گئے ہو انکار کرنے والے ہیں |

قَالُوۡا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ یَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا (انہوں نے کہا) لَوۡ، شرطیہ (اگر)
شَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب شَآءَ یَشَآءُ، مصدر مَشِیۡٓئَةٌ، چاہنا، لَوۡ، کی وجہ سے ترجمہ (وہ چاہتا)
رَبُّنَا (رَبُّ، نَا) رَبُّ، مضاف، رب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارا (ہمارا رب)
لَاَنۡزَلَ (لَ، اَنۡزَلَ) لَ، لام تاکید، ضرور، اَنۡزَلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَنۡزَلَ یُنۡزِلُ، مصدر اِنۡزَالًا، اتارنا، لَوۡ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ اتار دیتا (ضرور وہ اتار دیتا) مَلٰٓئِكَةً (فرشتوں) واحد، مَلَكٌ،
فَاِنَّا (فَ، اِنَّ، نَا) فَ، حرف عطف، تو، اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یقیناً، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہم (تو یقیناً ہم) بِمَاۤ (بِ، مَا) بِ، حرف جار بمعنی، مِنۡ، سے، مَا، مجرور، موصولہ، جو، جس (اس سے جس کے)
اُرۡسِلۡتُمۡ، فعل ماضی مجہول جمع مذکر حاضر اَرۡسَلَ یُرۡسِلُ، مصدر اِرۡسَالًا، بھیجنا (تم بھیجے گئے ہو)
بِهٖ (بِ، هٖ) بِ، حرف جار، کے ساتھ، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کے ساتھ)
كٰفِرُوۡنَ، كُفۡرًا، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (کفر کرنے والے، انکار کرنے والے) واحد، كَافِرٌ،

| | |
|---|---|
| فَاَمَّا عَادٌ فَاسْتَكْبَرُوْا فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَقَالُوْا مَنْ اَشَدُّ مِنَّا قُوَّةً ؕ | تو رہے عاد تو انہوں نے زمین میں کسی حق کے بغیر تکبر کیا اور انہوں نے کہا ہم سے قوت میں کون زیادہ سخت ہے |

فَاَمَّا (فَ، اَمَّا) فَ، حرف عطف، تو، اَمَّا، حرف شرط و تفصیل، رہے، بہر حال (تو رہے)
عَادٌ (عاد) فَاسْتَكْبَرُوْا (فَ، اِسْتَكْبَرُوْا) فَ، حرف عطف، تو، اِسْتَكْبَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب
اِسْتَكْبَرَ يَسْتَكْبِرُ، مصدر اِسْتِكْبَارٌ، غرور کرنا، تکبر کرنا، انہوں نے تکبر کیا (تو انہوں نے تکبر کیا)
فِي الْاَرْضِ (فِيْ، اَلْاَرْضِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلْاَرْضِ، مجرور، زمین (زمین میں)
بِغَيْرِ الْحَقِّ (بِ، غَيْرِ، اَلْحَقِّ) بِ، حرف جار، ترجمہ کی ضرورت نہیں، غَيْرِ، مجرور، مضاف، نا، بغیر،
اَلْحَقِّ، مضاف الیہ، حق کے (ناحق، حق کے بغیر) وَ، حرف عطف (اور)
قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (انہوں نے کہا) مَنْ، استفہامیہ (کون)
اَشَدُّ، شِدَّةٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ سخت)
مِنَّا (مِنْ، نَا) مِنْ، حرف جار، سے، نَا، مجرور، ضمیر جمع متکلم، ہم (ہم سے) قُوَّةً (قوت، طاقت)

| | |
|---|---|
| اَوَ لَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِيْ خَلَقَهُمْ هُوَ اَشَدُّ مِنْهُمْ قُوَّةً ؕ | اور کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ بے شک اللہ جس نے انہیں پیدا کیا وہ قوت میں اُن سے زیادہ سخت ہے |

اَوَلَمْ يَرَوْا (اَ، وَ، لَمْ يَرَوْا) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، وَ، حرف عطف، اور، لَمْ يَرَوْا، فعل مضارع منفی جحد بلم
جمع مذکر غائب رَاٰى يَرٰى، مصدر رُؤْيَةٌ، دیکھنا، لَمْ، کی وجہ سے ترجمہ، انہوں نے نہیں دیکھا (اور کیا
انہوں نے نہیں دیکھا) اَنَّ اللّٰهَ (اَنَّ، اَللّٰهَ) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، کہ بے شک، اَللّٰهَ، اللہ (کہ بے شک
اللہ) اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (جس نے) خَلَقَهُمْ (خَلَقَ، هُمْ) خَلَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب
خَلَقَ يَخْلُقُ، مصدر خَلْقًا، پیدا کرنا، اس نے پیدا کیا، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں
(اس نے انہیں پیدا کیا) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ) ضمیر کا مرجع، اَللّٰهَ، ہے،

اَشَدُّ، شِدَّةٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ سخت) مِنْهُمْ (مِنْ، هُمْ) مِنْ، حرف جار، سے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن سے) قُوَّةً (قوت، طاقت)

| | |
|---|---|
| وَ كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ﴿۱۵﴾ | اور وہ ہماری آیات کا انکار کیا کرتے تھے |

وَ، حرف عطف (اور) كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے) بِاٰيٰتِنَا (بِ، اٰيٰتِ، نَا) بِ، حرف جار، کا، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، نشانیوں، واحد، اٰيَةٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہماری (ہماری آیات کا) يَجْحَدُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب جَحَدَ يَجْحَدُ، مصدر جُحُوْدًا، انکار کرنا، کسی کا حق دینے سے (وہ انکار کیا کرتے)

| | |
|---|---|
| فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا فِيْٓ اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ لِّنُذِيْقَهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ | تو ہم نے ان پر سخت تند ہوا منحوس دنوں میں بھیجی تاکہ ہم انہیں دنیا کی زندگی میں ذلت کے عذاب کا مزہ چکھائیں |

فَاَرْسَلْنَا (فَ، اَرْسَلْنَا) فَ، حرف عطف، تو، اَرْسَلْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَرْسَلَ يُرْسِلُ، مصدر اِرْسَالًا، بھیجنا، ہم نے بھیجی (تو ہم نے بھیجی) عَلَيْهِمْ (عَلٰى، هِمْ) عَلٰى، حرف جار، پر، هِمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان پر) رِيْحًا صَرْصَرًا (رِيْحًا، صَرْصَرًا) رِيْحًا، موصوف، مفرد بمعنی، عذاب، ہوا، جمع، رِيَاحٌ، صَرْصَرًا، صفت، سخت تند (سخت تند ہوا)

فِيْٓ اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ (فِيْ، اَيَّامٍ، نَحِسَاتٍ) فِيْ، حرف جار، میں، اَيَّامٍ، مجرور، موصوف، دنوں، واحد، يَوْمٌ، نَحِسَاتٍ، صفت، نَحْسًا، مصدر سے صفت مشبہ، منحوس (منحوس دنوں میں)

لِّنُذِيْقَهُمْ (لِ، نُذِيْقَ، هُمْ) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، نُذِيْقَ، فعل مضارع منصوب جمع متکلم اَذَاقَ يُذِيْقُ، مصدر اِذَاقَةٌ، مزہ چکھانا، ہم مزہ چکھائیں، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (تاکہ ہم انہیں مزہ چکھائیں) عَذَابَ الْخِزْيِ (عَذَابَ، اَلْخِزْيِ) عَذَابَ، مضاف، عذاب، اَلْخِزْيِ، مضاف الیہ، ذلت، رسوائی (ذلت کا عذاب) فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا (فِي، اَلْحَيٰوةِ، اَلدُّنْيَا) فِي، حرف جار، میں، اَلْحَيٰوةِ، مجرور،

موصوف، زندگی، اَلدُّنْیَا، صفت، دنیا، دنیاوی (دنیاوی زندگی میں، دنیا کی زندگی میں)

| | |
|---|---|
| وَ لَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَخْزٰی وَ هُمْ لَا یُنْصَرُوْنَ ۝۱۶ | اور یقیناً آخرت کا عذاب زیادہ رسوا کرنے والا ہے اور وہ مدد نہیں کئے جائیں گے |

وَ، حرف عطف (اور) لَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ (لَ، عَذَابُ، اَلْاٰخِرَةِ) لَ، لام تاکید، ضرور، یقیناً، عَذَابُ، مضاف، عذاب، اَلْاٰخِرَةِ، مضاف الیہ، آخرت کا (یقیناً آخرت کا عذاب)

اَخْزٰی، خِزْیٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ رسوا کرنے والا) وَ، حرف عطف (اور)

هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) لَا یُنْصَرُوْنَ، فعل مضارع منفی مجہول جمع مذکر غائب نَصَرَ یَنْصُرُ، مصدر نَصْرًا، مدد کرنا (وہ مدد نہیں کئے جائیں گے)

| | |
|---|---|
| وَ اَمَّا ثَمُوْدُ فَهَدَیْنٰهُمْ فَاسْتَحَبُّوا الْعَمٰی عَلَی الْهُدٰی فَاَخَذَتْهُمْ صٰعِقَةُ الْعَذَابِ الْهُوْنِ بِمَا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ۝۱۷ | اور رہے ثمود تو ہم نے انہیں راہ ہدایت دکھائی پھر (بھی) انہوں نے ہدایت کے مقابلے میں اندھا رہنے (کفر) کو پسند کیا تو انہیں ذلّت کے عذاب کی چنگھاڑ نے پکڑ لیا اس کی وجہ سے جو وہ کماتے تھے |

وَ، حرف عطف (اور) اَمَّا، حرف شرط و تفصیل، رہے، بہر حال، ثَمُوْدُ (ثمود)

فَهَدَیْنٰهُمْ (فَ، هَدَیْنَا، هُمْ) فَ، حرف عطف، تو، هَدَیْنَا، فعل ماضی جمع متکلم هَدٰی یَهْدِیْ، مصدر هِدَایَةٌ، ہدایت دینا، راہ ہدایت دکھانا، ہم نے راہ ہدایت دکھائی، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (تو ہم نے انہیں راہ ہدایت دکھائی) فَاسْتَحَبُّوا الْعَمٰی (فَ، اِسْتَحَبُّوْا، اَلْعَمٰی) فَ، حرف عطف، پھر، اِسْتَحَبُّوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِسْتَحَبَّ یَسْتَحِبُّ، مصدر اِسْتِحْبَابٌ، پسند کرنا، انہوں نے پسند کیا، اَلْعَمٰی، مصدر، اندھا رہنا (پھر (بھی) انہوں نے پسند کیا اندھا رہنا)

عَلَی الْهُدٰی (عَلٰی، اَلْهُدٰی) عَلٰی، حرف جار، پر، کے مقابلے میں، اَلْهُدٰی، مجرور، اسم و مصدر، ہدایت (ہدایت کے مقابلے میں) فَاَخَذَتْهُمْ (فَ، اَخَذَتْ، هُمْ) فَ، حرف عطف، تو، اَخَذَتْ، فعل ماضی واحد

مؤنث غائب اَخَذَ یَاْخُذُ، مصدر اَخْذًا، پکڑنا، اس نے پکڑ لیا، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (تو اس نے انہیں پکڑ لیا) صٰعِقَةُ الْعَذَابِ الْهُوْنِ (صٰعِقَةُ، اَلْعَذَابِ، اَلْهُوْنِ) صٰعِقَةُ، مضاف، کڑک، چنگھاڑ، اَلْعَذَابِ، مضاف الیہ، موصوف، عذاب کی، اَلْهُوْنِ، صفت، ذلت، رسوائی، خواری (ذلّت کے عذاب کی چنگھاڑ) بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار، سببیہ، کی وجہ سے، مَا، موصولہ، جو (اس کی وجہ سے جو)

كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)

يَكْسِبُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب كَسَبَ يَكْسِبُ، مصدر كَسْبًا، کمانا (وہ کماتے)

| | |
|---|---|
| وَ نَجَّيْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ كَانُوْا يَتَّقُوْنَ ۟ ؑ ۱۸ | اور ہم نے ان لوگوں کو بچا لیا جو ایمان لائے اور وہ تقوٰی اختیار کرتے تھے |

ع ۲ / ۱۶

وَ، حرف عطف (اور) نَجَّيْنَا، فعل ماضی جمع متکلم نَجّٰى يُنَجِّيْ، مصدر تَنْجِيَةٌ، نجات دینا، بچالینا (ہم نے بچا لیا) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (ان لوگوں کو جو) اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ يُؤْمِنُ، مصدر اِيْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے) وَ، حرف عطف (اور)

كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے) يَتَّقُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِتَّقٰى يَتَّقِيْ، مصدر اِتِّقَآءٌ، ڈرنا، بچنا، تقوی اختیار کرنا (وہ تقوٰی اختیار کرتے)

| | |
|---|---|
| وَ يَوْمَ يُحْشَرُ اَعْدَآءُ اللّٰهِ اِلَى النَّارِ فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ۱۹ | اور جس دن اللہ کے دشمنوں کو آگ کی طرف اکٹھا کیا جائے گا پھر وہ ترتیب وار کر لیے جائیں گے |

وَ، حرف عطف (اور) يَوْمَ، ظرف زمان (جس دن) يُحْشَرُ، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب حَشَرَ يَحْشُرُ، مصدر حَشْرًا، اکٹھا کرنا (اکٹھا کیا جائے گا) اَعْدَآءُ اللّٰهِ (اَعْدَآءُ، اَللّٰهِ) اَعْدَآءُ، مضاف، دشمنوں، واحد، عَدُوٌّ، اَللّٰهِ، مضاف الیہ، اللہ کے (اللہ کے دشمنوں) اِلَى النَّارِ (اِلٰى، اَلنَّارِ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، اَلنَّارِ، مجرور، آگ، جہنم (آگ کی طرف) فَهُمْ (فَ، هُمْ) فَ، حرف عطف، پھر، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، انہیں (پھر انہیں) يُوْزَعُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب وَزَعَ يَزَعُ،

مصدر وَزْعًا، لشکر کا جمع کرنا اور ترتیب دینا، اگلوں کو پچھلوں کے آنے تک روکے رکھنا، روک روک کر چلانا، ترتیب وار کرنا (وہ ترتیب وار کر لیے جائیں گے)

| | |
|---|---|
| حَتّٰۤی اِذَا مَا جَآءُوْهَا شَهِدَ عَلَیْهِمْ سَمْعُهُمْ وَ اَبْصَارُهُمْ وَ جُلُوْدُهُمْ بِمَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۝۲۰ | یہاں تک کہ جب وہ اس کے پاس پہنچیں گے تو اُن کے کان اور اُن کی آنکھیں اور اُن کی کھالیں اُن کے خلاف اس کی شہادت دیں گے جو وہ عمل کیا کرتے تھے |

حَتّٰۤی، حرف جار و حرف غایت (یہاں تک کہ) اِذَا، اسم ظرف مستقبل متضمن بمعنی شرط (جب) مَا، زائدہ تاکید کیلئے آیا ہے، جَآءُوْهَا (جَآءُوْ، هَا) جَآءُوْ، فعل ماضی جمع مذکر غائب جَآءَ یَجِیْٓءُ، مصدر مَجِیْٓءٌ، آنا، پہنچنا، اِذَا، کی وجہ سے ترجمہ، وہ پہنچیں گے، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اَلنَّارِ، ہے (وہ اس کے پاس پہنچیں گے) شَهِدَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب شَهِدَ یَشْهَدُ، مصدر شَهَادَةٌ، گواہی دینا، کسی کے خلاف شہادت دینا، ترجمہ بوجہ، اِذَا، اور، سَمْعُ، اَبْصَارُ، جُلُوْدُ (وہ شہادت دیں گے)

عَلَیْهِمْ (عَلٰی، هِمْ) عَلٰی، حرف جار، کے خلاف، هِمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کے خلاف)

سَمْعُهُمْ (سَمْعُ، هُمْ) سَمْعُ، مضاف، اسم، قوت سامعہ، کان، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے کان) وَ، حرف عطف (اور) اَبْصَارُهُمْ (اَبْصَارُ، هُمْ) اَبْصَارُ، مضاف، آنکھیں، واحد، بَصَرٌ، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کی (اُن کی آنکھیں) وَ، حرف عطف (اور)

جُلُوْدُهُمْ (جُلُوْدُ، هُمْ) جُلُوْدُ، مضاف، جلدیں، کھالیں، واحد، جِلْدٌ، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کی (اُن کی کھالیں) بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار، کی، مَا، مجرور، موصولہ، جو (اس کی جو)

كَانُوْا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب كَانَ یَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (وہ تھے)

یَعْمَلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب عَمِلَ یَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (وہ عمل کیا کرتے)

| | |
|---|---|
| وَ قَالُوْا لِجُلُوْدِهِمْ لِمَ شَهِدْتُّمْ عَلَیْنَا ؕ | اور وہ اپنی کھالوں سے کہیں گے تم نے ہمارے خلاف کیوں شہادت دی؟ |

وَ، حرف عطف (اور) قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے) لِجُلُوْدِهِمْ (لِ، جُلُوْدِ، هِمْ) لِ، حرف جار، سے، جُلُوْدِ، مجرور، مضاف، جلدوں، کھالوں، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اپنی (اپنی کھالوں سے)

لِمَ، یہ لفظ مرکب ہے، لام تعلیل اور، مَا، استفہامیہ سے، مَا، کا الف تخفیفاً ساقط کر دیا گیا (کیوں)

شَهِدْتُّمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر شَهِدَ يَشْهَدُ، مصدر شَهَادَةٌ، شہادت دینا (تم نے شہادت دی)

عَلَيْنَا (عَلٰى، نَا) عَلٰى، حرف جار، خلاف، نَا، مجرور، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (ہمارے خلاف)

| | |
|---|---|
| قَالُوْٓا اَنْطَقَنَا اللّٰهُ الَّذِيْٓ اَنْطَقَ كُلَّ شَيْءٍ وَّهُوَ خَلَقَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۲۱﴾ | وہ کہیں گے ہمیں اس اللہ نے قوت گویائی دی جس نے ہر چیز کو قوت گویائی دی، اسی نے تمہیں پہلی بار پیدا کیا اور اسی کی طرف تم واپس لائے جا رہے ہو |

قَالُوْٓا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہیں گے)

اَنْطَقَنَا اللّٰهُ (اَنْطَقَ، نَا، اَللّٰهُ) اَنْطَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَنْطَقَ يُنْطِقُ، مصدر اِنْطَاقٌ، قوت گویائی دینا، بلوانا، کہلوانا، بولنے کی قابلیت دینا، اس نے قوت گویائی دی، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہمیں، اَللّٰهُ، فاعل، اللہ (ہمیں اللہ نے قوت گویائی دی) اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (اس نے جس نے)

اَنْطَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَنْطَقَ يُنْطِقُ، مصدر اِنْطَاقٌ، قوت گویائی دینا (اس نے قوت گویائی دی) كُلَّ شَيْءٍ (كُلَّ، شَيْءٍ) كُلَّ، مضاف، ہر، شَيْءٍ، مضاف الیہ، چیز (ہر چیز) وَّ، حرف عطف (اور)

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (اسی نے) خَلَقَكُمْ (خَلَقَ، كُمْ) خَلَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب خَلَقَ يَخْلُقُ، مصدر خَلْقًا، پیدا کرنا، اس نے پیدا کیا، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (اس نے تمہیں پیدا کیا) اَوَّلَ مَرَّةٍ (اَوَّلَ، مَرَّةٍ) اَوَّلَ، مضاف، پہلی، مَرَّةٍ، مضاف الیہ، بار، دفعہ (پہلی بار)

وَّ، حرف عطف (اور) اِلَيْهِ (اِلٰى، هِ) اِلٰى، حرف جار، کی طرف، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اسی (اسی کی طرف) تُرْجَعُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر حاضر رَجَعَ يَرْجِعُ، مصدر رَجْعٌ وَّ رُجُوْعٌ،

لوٹنا، واپس لایا جانا (تم واپس لائے جا رہے ہو)

| | |
|---|---|
| وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَتِرُوْنَ اَنْ يَّشْهَدَ عَلَيْكُمْ سَمْعُكُمْ وَلَآ اَبْصَارُكُمْ وَ لَا جُلُوْدُكُمْ وَلٰكِنْ ظَنَنْتُمْ اَنَّ اللّٰهَ لَا يَعْلَمُ كَثِيْرًا مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۲﴾ | اور تم پردہ نہیں کرتے تھے کہ تمہارے خلاف تمہارے کان گواہی دیں گے نہ تمہاری آنکھیں اور نہ تمہاری کھالیں اور لیکن تم نے گمان کیا کہ بے شک اللہ ان بہت سے کاموں کو جو تم کرتے ہو نہیں جانتا |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) كُنْتُمْ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (تم تھے) تَسْتَتِرُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر اِسْتَتَرَ يَسْتَتِرُ، مصدر اِسْتِتَارٌ، پردہ کرنا، پوشیدہ رکھنا، چھپانا (تم پردہ کرتے) اَنْ، مصدریہ، ناصبہ (کہ) يَّشْهَدَ، فعل مضارع منصوب واحد مذکر غائب شَهِدَ يَشْهَدُ، مصدر شَهَادَةٌ کسی کے خلاف شہادت دینا، گواہی دینا (وہ گواہی دے گا)

عَلَيْكُمْ (عَلٰى، كُمْ) عَلٰى، حرف جار، خلاف، كُمْ، مجرور ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے خلاف)

سَمْعُكُمْ (سَمْعُ، كُمْ) سَمْعُ، مضاف، اسم، قوت سامعہ، کان، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے کان) وَ، حرف عطف (اور) لَا (نہ) اَبْصَارُكُمْ (اَبْصَارُ، كُمْ) اَبْصَارُ، مضاف، آنکھیں، واحد، بَصَرٌ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہاری (تمہاری آنکھیں)

وَ، حرف عطف (اور) لَا (نہ) جُلُوْدُكُمْ (جُلُوْدُ، كُمْ) جُلُوْدُ، مضاف، کھالیں، واحد، جِلْدٌ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہاری (تمہاری کھالیں) وَ، حرف عطف (اور)

لٰكِنْ، حرف استدراک (لیکن) ظَنَنْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر ظَنَّ يَظُنُّ، مصدر ظَنًّا، گمان کرنا، خیال کرنا (تم نے گمان کیا) اَنَّ اللّٰهَ (اَنَّ، اَللّٰهَ) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یقینًا، اَللّٰهَ، اللہ (بے شک اللہ)

لَا يَعْلَمُ، فعل مضارع منفی واحد مذکر غائب عَلِمَ يَعْلَمُ، مصدر عِلْمًا، جاننا (وہ نہیں جانتا)

كَثِيْرًا، كَثْرَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ (بہت) مِّمَّا (مِنْ، مَا) مِنْ، حرف جار، سے، مَا، مجرور، موصولہ، جو (ان سے جو) تَعْمَلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر

عَمَلًا، کام کرنا، عمل کرنا (تم کاموں کو کرتے ہو)

| | |
|---|---|
| وَ ذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِیْ ظَنَنْتُمْ بِرَبِّكُمْ اَرْدٰىكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِیْنَ ۝۲۳ | اور یہ تمہارا گمان تھا جو تم نے اپنے رب کے بارے میں گمان کر رکھا تھا اس نے تمہیں ہلاک کیا سو تم خسارہ اٹھانے والوں میں سے ہو گئے |

وَ، حرف عطف (اور) ذٰلِكُمْ، اسم اشارہ، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، خطاب کیلئے (یہ، یہی، اس میں)

ظَنُّكُمْ (ظَنُّ، كُمْ) ظَنُّ، مضاف، اسم، گمان، خیال، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارا (تمہارا گمان) اَلَّذِیْ، اسم موصول واحد مذکر (وہ جو) ظَنَنْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر ظَنَّ يَظُنُّ، مصدر ظَنًّا، گمان کرنا، خیال کرنا (تم نے گمان کر رکھا تھا) بِرَبِّكُمْ (بِ، رَبِّ، كُمْ) بِ، حرف جار، کے بارے میں، رَبِّ، مجرور، مضاف، رب، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، اپنے (اپنے رب کے بارے میں)

اَرْدٰىكُمْ (اَرْدٰی، كُمْ) اَرْدٰی، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَرْدٰی يُرْدِیْ، مصدر اِرْدَآءٌ، ہلاک کرنا، غارت کرنا، اس نے ہلاک کیا، كُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہیں (اس نے تمہیں ہلاک کیا)

فَاَصْبَحْتُمْ (فَ، اَصْبَحْتُمْ) فَ، حرف عطف، سو، اَصْبَحْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر اَصْبَحَ يُصْبِحُ، مصدر اِصْبَاحٌ، ہونا، تم ہو گئے (سو تم ہو گئے)

مِّنَ الْخٰسِرِیْنَ (مِنْ، اَلْخٰسِرِیْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْخٰسِرِیْنَ، خُسْرَانٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، خسارہ اٹھانے والے، نقصان اٹھانے والے، واحد، اَلْخَاسِرُ (خسارہ اٹھانے والوں میں سے)

| | |
|---|---|
| فَاِنْ يَّصْبِرُوْا فَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ ۚ | پس اگر وہ صبر کریں تو (بھی) آگ اُن کیلئے ٹھکانہ ہے |

فَاِنْ (فَ، اِنْ) فَ، حرف عطف، پس، اِنْ، شرطیہ، جازمہ، اگر (پس اگر)

يَّصْبِرُوْا، فعل مضارع مجزوم جمع مذکر غائب صَبَرَ يَصْبِرُ، مصدر صَبْرًا، صبر کرنا (وہ صبر کریں)

فَالنَّارُ (فَ، اَلنَّارُ) فَ، حرف عطف، تو، اَلنَّارُ، آگ (تو آگ)

مَثْوًى، ثَوَآءٌ، مصدر سے اسم ظرف مکان (ٹھکانہ)

لَّهُمْ (لَ،هُمْ) لَ، حرف جار، کیلئے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کیلئے)

| | |
|---|---|
| وَ اِنْ يَّسْتَعْتِبُوْا فَمَا هُمْ مِّنَ الْمُعْتَبِيْنَ ﴿۲۴﴾ | اور اگر وہ معافی کی درخواست کریں تو وہ معاف کئے گئے لوگوں میں سے نہیں ہوں گے |

وَ، حرف عطف (اور) اِنْ، شرطیہ (اگر) يَّسْتَعْتِبُوْا، فعل مضارع جمع مذکر غائب اِسْتَعْتَبَ يَسْتَعْتِبُ، مصدر اِسْتِعْتَابٌ، معافی کی درخواست کرنا (وہ معافی کی درخواست کریں)

فَمَا (فَ، مَا) فَ، حرف عطف، تو، مَا، نافیہ، نہیں (تو نہیں) هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ)

مِّنَ الْمُعْتَبِيْنَ (مِنْ، اَلْمُعْتَبِيْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْمُعْتَبِيْنَ، اِعْتَابٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، ناراضگی دور کئے گئے، معاف کئے گئے، واحد، اَلْمُعْتَبُ (معاف کئے گئے لوگوں میں سے)

| | |
|---|---|
| وَ قَيَّضْنَا لَهُمْ قُرَنَآءَ فَزَيَّنُوْا لَهُمْ مَّا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَحَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ ۚ | اور ہم نے اُن کیلئے (ایسے) ساتھی مقرر کر دیئے تو انہوں نے ان کیلئے وہ (بُرے اعمال) خوشنما کر دکھائے جو ان کے سامنے تھے اور جو ان کے پیچھے تھے اور اُن پر وہ (عذاب کی) بات ثابت ہو گئی (جو) اُن امتوں پر (ثابت ہوئی تھی) جو جنوں اور انسانوں میں سے ان سے پہلے یقیناً گزر چکی تھیں |

وَ، حرف عطف (اور) قَيَّضْنَا، فعل ماضی جمع متکلم قَيَّضَ يُقَيِّضُ، مصدر تَقْيِيْضٌ، مسلط کرنا، ساتھ لگا دینا، مقرر کرنا (ہم نے مقرر کر دیئے) لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار، کیلئے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن کیلئے) قُرَنَآءَ (ہم نشین، ساتھی، ساتھ رہنے والے) واحد، قَرِيْنٌ،

فَزَيَّنُوْا (فَ، زَيَّنُوْا) فَ، حرف عطف، تو، زَيَّنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب زَيَّنَ يُزَيِّنُ، مصدر تَزْيِيْنٌ، زینت دینا، مزین کرنا، خوشنما کر دکھانا، انہوں نے خوشنما کر دکھائے (تو انہوں نے خوشنما کر دکھائے)

لَهُمْ (لَ، هُمْ) لَ، حرف جار، کیلئے، هُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، ان (ان کیلئے)

مَّا، موصولہ (وہ جو) بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ (بَيْنَ، اَيْدِیْ، هِمْ) بَيْنَ، مضاف، درمیان،

اَیۡدِیۡ، مضاف الیہ، مضاف، ہاتھوں کے، ھِمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے ہاتھوں کے درمیان، اُن کے سامنے) وَ، حرف عطف (اور) مَا، موصولہ (وہ جو)

خَلۡفَھُمۡ (خَلۡفَ، ھُمۡ) خَلۡفَ، مضاف، پیچھے، ھُمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، ان کے (ان کے پیچھے) وَ، حرف عطف (اور) حَقَّ، فعل ماضی واحد مذکر غائب حَقَّ یَحِقُّ، مصدر حَقٌّ، ثابت ہونا، درست ہونا، حق ہونا (وہ ثابت ہو گئی) عَلَیۡهِمُ (عَلٰی، هِمۡ) عَلٰی، حرف جار، پر، هِمۡ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن پر) اَلۡقَوۡلُ، مصدر (فرمان، بات) فِیۡۤ اُمَمٍ (فِیۡ، اُمَمٍ) فِیۡ، حرف جار بمعنی، عَلٰی، پر، اُمَمٍ، مجرور، امتوں، فرقے، جماعتیں، واحد، اُمَّةٌ (امتوں پر) قَدۡ، حرف تحقیق (یقیناً)

خَلَتۡ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب خَلَا یَخۡلُوۡ، مصدر خُلُوًّا، خَلَآءٌ، گزرنا (گزر چکی تھیں)

مِنۡ قَبۡلِهِمۡ (مِنۡ، قَبۡلِ، هِمۡ) مِنۡ، حرف جار، سے، قَبۡلِ، مجرور، مضاف، پہلے، هِمۡ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن سے پہلے) مِّنَ الۡجِنِّ (مِنۡ، اَلۡجِنِّ) مِنۡ، حرف جار، سے، اَلۡجِنِّ، مجرور، جنوں (جنوں میں سے) وَ، حرف عطف (اور) اَلۡاِنۡسِ (انسانوں)

| | |
|---|---|
| اِنَّهُمۡ کَانُوۡا خٰسِرِیۡنَ ﴿۲۵﴾ | یقیناً وہ خسارہ اٹھانے والے تھے |

ع ۱۷ ۳

اِنَّهُمۡ (اِنَّ، هُمۡ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یقیناً، هُمۡ، ضمیر جمع مذکر غائب، وہ (یقیناً وہ)

کَانُوۡا، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب کَانَ یَکُوۡنُ، مصدر کَوۡنًا، ہونا (وہ تھے)

خٰسِرِیۡنَ، خُسۡرَانٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر (خسارہ اٹھانے والے، نقصان اٹھانے والے) واحد، خَاسِرٌ،

| | |
|---|---|
| وَ قَالَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا لَا تَسۡمَعُوۡا لِهٰذَا الۡقُرۡاٰنِ وَ الۡغَوۡا فِیۡهِ لَعَلَّکُمۡ تَغۡلِبُوۡنَ ﴿۲۶﴾ | اور اُن لوگوں نے کہا جنہوں نے کفر کیا تم اس قرآن کو مت سنو اور تم اس میں شور مچایا کرو تاکہ تم غالب رہو |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ یَقُوۡلُ، مصدر قَوۡلًا، کہنا (اس نے کہا)

اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (اُن لوگوں نے جنہوں نے) كَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا (انہوں نے کفر کیا) لَا تَسْمَعُوْا، فعل نہی جمع مذکر حاضر سَمِعَ يَسْمَعُ، مصدر سَمْعًا، سننا (تم مت سنو) لِهٰذَا الْقُرْاٰنِ (لِ، هٰذَا، اَلْقُرْاٰنِ) لِ، حرف جار کو، هٰذَا، اسم اشارہ واحد مذکر قریب، یہ، اس، اَلْقُرْاٰنِ، مشار الیہ، قرآن (اس قرآن کو)

وَالْغَوْا (وَ، اِلْغَوْا) وَ، حرف عطف، اور، اِلْغَوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر لَغِيَ يَلْغٰى، مصدر لَغْوٌ وَّ لَاغِيَةً، فضول بات کرنا، شور مچانا، تم شور مچایا کرو (اور تم شور مچایا کرو) فِيْهِ (فِيْ، هٖ) فِيْ، حرف جار، میں، هٖ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْقُرْاٰنِ، ہے (اس میں)

لَعَلَّكُمْ (لَعَلَّ، كُمْ) لَعَلَّ، حرف مشبہ بالفعل، تاکہ، كُمْ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تم (تاکہ تم)

تَغْلِبُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر غَلَبَ يَغْلِبُ، مصدر غَلْبًا وَّ غَلَبَةٌ، غلبہ پانا، غالب رہنا (تم غالب رہو)

| | |
|---|---|
| فَلَنُذِيْقَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَذَابًا شَدِيْدًا ۙ وَّ لَنَجْزِيَنَّهُمْ اَسْوَاَ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٢٧﴾ | پس یقیناً ہم اُن لوگوں کو جنہوں نے کفر کیا ضرور سخت عذاب کا مزہ چکھائیں گے اور یقیناً ہم اُنہیں ان بدترین اعمال کا بدلہ ضرور دیں گے جو وہ کیا کرتے تھے |

فَلَنُذِيْقَنَّ (فَ، لَ، نُذِيْقَنَّ) فَ، حرف عطف، پس، لَ، لام تاکید، یقیناً، نُذِيْقَنَّ، فعل مضارع جمع متکلم بانون تاکید ثقیلہ اَذَاقَ يُذِيْقُ، مصدر اِذَاقَةٌ، مزہ چکھانا، ہم ضرور مزہ چکھائیں گے (پس یقیناً ہم ضرور مزہ چکھائیں گے) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (اُن لوگوں کو جنہوں نے)

كَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا (انہوں نے کفر کیا)

عَذَابًا شَدِيْدًا (عَذَابًا، شَدِيْدًا) عَذَابًا، موصوف، عذاب، شَدِيْدًا، شَدٌّ، مصدر سے صفت مشبہ، بہت سخت (بہت سخت عذاب) وَّ، حرف عطف (اور) لَنَجْزِيَنَّهُمْ (لَ، نَجْزِيَنَّ، هُمْ) لَ، لام تاکید، یقیناً، نَجْزِيَنَّ، فعل مضارع جمع متکلم بانون تاکید ثقیلہ جَزٰى يَجْزِيْ، مصدر جَزَآءٌ، بدلہ دینا، جزا دینا،

ہم ضرور بدلہ دیں گے ،ھُمْ ، ضمیر جمع مذکر غائب ،انہیں (یقیناً ہم ضرور انہیں بدلہ دیں گے )

اَسْوَاَ ،سَوْءٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (بدترین )اَلَّذِیْ ،اسم موصول واحد مذکر (ان کا جو)

کَانُوْا ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب کَانَ یَکُوْنُ ، مصدر کَوْنًا ،ہونا (وہ تھے )

یَعْمَلُوْنَ ، فعل مضارع جمع مذکر غائب عَمِلَ یَعْمَلُ ، مصدر عَمَلًا ، عمل کرنا (وہ اعمال کیا کرتے )

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ جَزَآءُ اَعۡدَآءِ اللّٰهِ النَّارُ ۚ | یہ آگ اللہ کے دشمنوں کی جزا ہے |

ذٰلِكَ ،اسم اشارہ واحد مذکر (یہ ) جَزَآءُ اَعۡدَآءِ اللّٰهِ (جَزَآءُ ،اَعۡدَآءِ ،اَللّٰهِ) جَزَآءُ ، مضاف ، بدلہ ،جزا ،

اَعۡدَآءِ ، مضاف الیہ ، مضاف ، دشمنوں کی ،واحد ،عَدُوٌّ ،

اَللّٰهِ ، مضاف الیہ ،اللہ کے (اللہ کے دشمنوں کی جزا) اَلنَّارُ (آگ ، دوزخ )

| | |
|---|---|
| لَهُمۡ فِيۡهَا دَارُ الۡخُلۡدِ ؕ | اُن کیلئے اس میں ہمیشہ رہنے کا گھر ہے |

لَهُمْ (لَ ،هُمْ ) لَ ، حرف جار ، کیلئے ، هُمْ ، مجرور ، ضمیر جمع مذکر غائب ،اُن (اُن کیلئے )

فِیْهَا (فِیْ ، هَا) فِیْ ، حرف جار ، میں ، هَا ، مجرور ، ضمیر واحد مؤنث غائب ،اس ، ضمیر کا مرجع ،اَلنَّارُ ، ہے (اس

میں ) دَارُ الْخُلْدِ (دَارُ ، اَلْخُلْدِ ) دَارُ ، مضاف ، گھر ، اَلْخُلْدِ ، مضاف الیہ ،اسم مصدر ،

دوام ، ہمیشہ رہنے کا (ہمیشہ رہنے کا گھر )

| | |
|---|---|
| جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوۡا بِاٰيٰتِنَا يَجۡحَدُوۡنَ ۝۲۸ | اُس کی جزا ہے جو وہ ہماری آیات کا انکار کیا کرتے تھے |

جَزَآءً ،اسم مصدر (جزا ، بدلہ ، صلہ ) بِمَا (بِ ، مَا) بِ ، حرف جار ، کی ، مَا ، مجرور ،اسم موصول ، جو (اُس کی جو )

کَانُوْا ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر غائب کَانَ یَکُوْنُ ، مصدر کَوْنًا ، ہونا (وہ تھے )

بِاٰیٰتِنَا (بِ ، اٰیٰتِ ، نَا) بِ ، حرف جار ، کا ، اٰیٰتِ ، مجرور ، مضاف ، آیات ، واحد ، اٰیَۃٌ ، نَا ، مضاف الیہ ، ضمیر جمع

متکلم ، ہماری (ہماری آیات کا) یَجْحَدُوْنَ ، فعل مضارع جمع مذکر غائب جَحَدَ یَجْحَدُ ، مصدر

جُحُوْدًا ، انکار کرنا (وہ انکار کیا کرتے )

| | |
|---|---|
| وَقَالَ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا رَبَّنَاۤ اَرِنَا الَّذَيۡنِ | اور وہ لوگ کہیں گے جنہوں نے کفر کیا اے ہمارے |

| | |
|---|---|
| اَضَلّٰنَا مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ نَجْعَلْهُمَا تَحْتَ اَقْدَامِنَا لِيَكُوْنَا مِنَ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿۲۹﴾ | رب! تو ہمیں جنوں اور انسانوں میں سے وہ دونوں (گروہ) دکھا جن دونوں نے ہمیں گمراہ کیا ہم اُن دونوں کو اپنے قدموں کے نیچے (روند) ڈالیں تاکہ وہ دونوں سب سے نچلے لوگوں میں سے ہو جائیں |

وَ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، ترجمہ بحوالہ قیامت (وہ کہے گا) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے)

كَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب كَفَرَ يَكْفُرُ، مصدر كُفْرًا، کفر کرنا (انہوں کے کفر کیا)

رَبَّنَآ، اصل میں، يَا رَبَّنَا، ہے، يَا، حرف ندا، اے، محذوف ہے، رَبَّنَا، منادٰی، رَبِّ، مضاف، رب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارے (اے ہمارے رب) اَرِنَا (اَرِ، نَا) اَرِ، فعل امر واحد مذکر حاضر اَرٰی يُرِىْ، مصدر اِرَآءَةٌ، دکھانا، تو دکھا، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہمیں (تو ہمیں دکھا)

اَلَّذَيْنِ، اسم موصول تثنیہ مذکر (وہ جن دونوں نے) اَضَلّٰنَا (اَضَلَّا، نَا) اَضَلَّا، فعل ماضی تثنیہ مذکر غائب اَضَلَّ يُضِلُّ، مصدر اِضْلَالًا، گمراہ کرنا، اُن دونوں نے گمراہ کیا، نَا، ضمیر جمع متکلم، ہمیں (اُن دونوں نے ہمیں گمراہ کیا) مِنَ الْجِنِّ (مِنْ، اَلْجِنِّ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْجِنِّ، مجرور، جنوں (جنوں میں سے) وَ، حرف عطف (اور) اَلْاِنْسِ (انسانوں) نَجْعَلْهُمَا (نَجْعَلْ، هُمَا) نَجْعَلْ، فعل مضارع جمع متکلم جَعَلَ يَجْعَلُ، مصدر جَعْلًا، ڈالنا، رکھنا، بنانا، ہم ڈالیں، هُمَا، ضمیر تثنیہ مذکر غائب، اُن دونوں (ہم اُن دونوں کو ڈالیں) تَحْتَ اَقْدَامِنَا (تَحْتَ، اَقْدَامِ، نَا) تَحْتَ، مضاف، ظرف مکاں، نیچے، اَقْدَامِ، مضاف الیہ، مضاف، قدموں کے، واحد، قَدَمٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، اپنے (اپنے قدموں کے نیچے) لِيَكُوْنَا (لِ، يَكُوْنَا) لِ، لام تعلیل ناصبہ، تاکہ، يَكُوْنَا، فعل ناقص تثنیہ مذکر غائب كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا، وہ دونوں ہو جائیں (تاکہ وہ دونوں ہو جائیں)

مِنَ الْاَسْفَلِيْنَ (مِنْ، اَلْاَسْفَلِيْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْاَسْفَلِيْنَ، مجرور، سَفُوْلٌ، مصدر سے

افعل التفضیل کا صیغہ، سب سے نچلے، ذلیل ترین، واحد، اَسْفَلُ،
اَعْلٰی، کی ضد ہے (سب سے نچلے لوگوں میں سے)

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِيْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ۝۳۰ | بے شک وہ لوگ جنہوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر وہ (اس پر) قائم رہے اُن پر فرشتے اترتے ہیں (اور کہتے ہیں) کہ تم نہ ڈرو اور تم غم نہ کرو اور تم اس جنت کی خوشیاں مناؤ جس کا تم وعدہ دیئے جاتے تھے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، یقینًا) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے)
قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (انہوں نے کہا)
رَبُّنَا (رَبُّ، نَا) رَبُّ، مضاف، رب، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہمارا (ہمارا رب) اَللّٰهُ (اللہ)
ثُمَّ، حرف عطف (پھر) اِسْتَقَامُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِسْتَقَامَ يَسْتَقِيْمُ، مصدر اِسْتِقَامَةٌ،
قائم رہنا (وہ قائم رہے) تَتَنَزَّلُ، فعل مضارع واحد مؤنث غائب تَنَزَّلَ يَتَنَزَّلُ، مصدر تَنَزُّلٌ، اترنا،
متعلق، الْمَلٰٓئِكَةُ، ہے، ترجمہ (وہ اترتے ہیں) عَلَيْهِمُ (عَلٰى، هِمْ) عَلٰى، حرف جار، پر، هِمْ، مجرور، ضمیر جمع
مذکر غائب، ان (ان پر) اَلْمَلٰٓئِكَةُ (فرشتے) واحد، مَلَكٌ، اَلَّا تَخَافُوْا (اَنْ، لَا تَخَافُوْا) اَنْ، مصدریہ، کہ،
لَا تَخَافُوْا، فعل نہی جمع مذکر حاضر خَافَ يَخَافُ، مصدر خَوْفًا، خوف کھانا، ڈرنا، تم نہ ڈرو (کہ تم نہ ڈرو)
وَ، حرف عطف (اور) لَا تَحْزَنُوْا، فعل نہی جمع مذکر حاضر حَزِنَ يَحْزَنُ، مصدر حُزْنًا، غم کرنا (تم غم نہ
کرو) وَ، حرف عطف (اور) اَبْشِرُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر اَبْشَرَ يُبْشِرُ، مصدر اِبْشَارٌ، خوشیاں
منانا، خوشخبری ہونا (تم خوشیاں مناؤ) بِالْجَنَّةِ (بِ، اَلْجَنَّةِ) بِ، حرف جار، کی، اَلْجَنَّةِ، مجرور، جنت (جنت
کی) اَلَّتِيْ، اسم موصول واحد مؤنث (اس کی جس کا) كُنْتُمْ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر حاضر كَانَ
يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (تم تھے) تُوْعَدُوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر حاضر وَعَدَ يَعِدُ، مصدر وَعْدًا،
وعدہ دینا (تم وعدہ دیئے جاتے)

| | |
|---|---|
| نَحْنُ اَوْلِیٰٓؤُكُمْ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَ فِی الْاٰخِرَةِ ۚ | ہم دنیا کی زندگی میں تمہارے ساتھی ہیں اور آخرت میں (بھی) |

نَحْنُ، ضمیر جمع متکلم (ہم) اَوْلِیٰٓؤُكُمْ (اَوْلِیٰٓءُ، كُمْ) اَوْلِیٰٓءُ، مضاف، دوست، ساتھی، مددگار، کارساز، واحد، وَلِیٌّ، وَلَایَةٌ، سے صفت مشبہ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے ساتھی)
فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا (فِیْ، اَلْحَیٰوةِ، اَلدُّنْیَا) فِیْ، حرف جار، میں، اَلْحَیٰوةِ، مجرور، موصوف، زندگی، اَلدُّنْیَا، صفت، دنیا، دنیاوی (دنیا کی زندگی میں) وَ، حرف عطف (اور)
فِی الْاٰخِرَةِ (فِیْ، اَلْاٰخِرَةِ) فِیْ، حرف جار، میں، اَلْاٰخِرَةِ، مجرور، آخرت (آخرت میں)

| | |
|---|---|
| وَ لَكُمْ فِیْهَا مَا تَشْتَهِیْۤ اَنْفُسُكُمْ وَ لَكُمْ فِیْهَا مَا تَدَّعُوْنَ ؕ﴿۳۱﴾ | اور تمہارے لئے اس میں وہ کچھ ہے جو تمہارے دل چاہیں گے اور تمہارے لئے اس میں وہ کچھ ہے جو تم طلب کرو گے |

وَ، حرف عطف (اور) لَكُمْ (لَ، كُمْ) لَ، حرف جار، لئے، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے لئے) فِیْهَا (فِیْ، هَا) فِیْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْجَنَّةِ، ہے (اس میں) مَا، موصولہ (وہ کچھ جو)
تَشْتَهِیْ، فعل مضارع واحد مؤنث غائب اِشْتَهٰی یَشْتَهِیْ، مصدر اِشْتِهَآءٌ، چاہنا، خواہش کرنا، آرزو کرنا، متعلق، اَنْفُسُ، کے ہے جو جمع کا صیغہ ہے، اور اردو میں مذکر ہے، اس لئے ترجمہ (وہ چاہیں گے)
اَنْفُسُكُمْ (اَنْفُسُ، كُمْ) اَنْفُسُ، مضاف، نفسوں، جانوں، دلوں، واحد، نَفْسٌ، كُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے دل) وَ، حرف عطف (اور) لَكُمْ (لَ، كُمْ) لَ، حرف جار، لئے، كُمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر حاضر، تمہارے (تمہارے لئے) فِیْهَا (فِیْ، هَا) فِیْ، حرف جار، میں، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْجَنَّةِ، ہے (اس میں) مَا، موصولہ (وہ کچھ جو)
تَدَّعُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر اِدَّعٰی یَدَّعِیْ، مصدر اِدِّعَآءٌ، چاہنا، دعوٰی کرنا،

مانگنا، طلب کرنا (تم طلب کرو گے)

ع ۱۸

| | |
|---|---|
| نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ ﴿۳۲﴾ | بہت بخشنے والے، بہت رحم کرنے والے کی طرف سے مہمانی ہے |

نُزُلًا، اسم (مہمانی، ضیافت) مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ (مِنْ، غَفُوْرٍ، رَحِيْمٍ) مِنْ، حرف جار، بمعنی، اِلٰی، کی طرف سے، غَفُوْرٍ، اللہ کا صفاتی نام، غُفْرَانٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، بہت بخشنے والا، رَحِيْمٍ، اللہ کا صفاتی نام، رَحْمَةٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، بہت رحم کرنے والا
(بہت بخشنے والے، بہت رحم کرنے والے کی طرف سے)

| | |
|---|---|
| وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۳۳﴾ | اور اس سے زیادہ اچھی بات کس کی ہو گی جس نے اللہ کی طرف بلایا اور اس نے نیک عمل کیا اور اس نے کہا بے شک میں مسلمانوں میں سے ہوں |

وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، استفہامیہ (کس کی) اَحْسَنُ، حُسْنٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ اچھی) قَوْلًا، مصدر (بات کرنا، قول، بات) مِّمَّنْ (مِنْ، مَنْ) مِنْ، حرف جار، سے، مَنْ، مجرور، اسم موصول، جس (اس سے جس نے) دَعَآ، فعل ماضی واحد مذکر غائب دَعَا يَدْعُوْ، مصدر دُعَآءٌ وَّدَعْوَةٌ، دعوت دینا، بلانا (اس نے بلایا) اِلَى اللّٰهِ (اِلٰی، اَللّٰهِ) اِلٰی، حرف جار، کی طرف، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کی طرف) وَ، حرف عطف (اور) عَمِلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (اس نے عمل کیا) صَالِحًا، صَلَاحٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (نیک، اچھا) وَّ، حرف عطف (اور) قَالَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (اس نے کہا)
اِنَّنِيْ (اِنَّ، نِ، یْ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، نِ، نون وقایہ، یْ، ضمیر واحد متکلم، میں (بے شک میں) مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ (مِنْ، اَلْمُسْلِمِيْنَ) مِنْ، حرف جار، سے، اَلْمُسْلِمِيْنَ، مجرور، اِسْلَامٌ، مصدر سے اسم فاعل جمع مذکر، فرمانبرداروں، مسلمانوں، واحد، اَلْمُسْلِمُ (مسلمانوں میں سے)

| | |
|---|---|
| وَلَا تَسْتَوِی الْحَسَنَةُ وَلَا السَّیِّئَةُ ؕ | اور نیکی اور بدی برابر نہیں ہو سکتی |

وَ، حرف عطف (اور) لَا تَسْتَوِیْ، فعل مضارع منفی واحد مؤنث غائب اِسْتَوٰی یَسْتَوِیْ، مصدر اِسْتِوَآءٌ، برابر ہونا (وہ برابر نہیں ہو سکتی) اَلْحَسَنَةُ (خوبی، بھلائی، نیکی، نعمت) ہر وہ نعمت جو حاصل ہونے کے مسرت کا سبب بنے، وَ، حرف عطف (اور) لَا، زائدہ، نفی تاکید کیلئے آیا ہے،
اَلسَّیِّئَةُ (بُرائی، بدی، گناہ) حَسَنَةٌ، کی ضد،

| | |
|---|---|
| اِدْفَعْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِیْ بَیْنَكَ وَ بَیْنَهٗ عَدَاوَةٌ كَاَنَّهٗ وَلِیٌّ حَمِیْمٌ ۝۳۴ | آپ (بدی کو) اس (نیک برتاؤ) سے دور کریں جو زیادہ اچھا ہے پھر اچانک وہ جس کی آپ کے درمیان اور اس کے درمیان دشمنی تھی (ایسا ہو گا) گویا کہ وہ دلی دوست ہے |

اِدْفَعْ، فعل امر واحد مذکر حاضر دَفَعَ یَدْفَعُ، مصدر دَفْعٌ، ہٹانا، دور کرنا، دفاع کرنا (آپ دور کریں)
بِالَّتِیْ (بِ، اَلَّتِیْ) بِ، حرف جار، سے، اَلَّتِیْ، مجرور، اسم موصول واحد مؤنث، جو (اس سے جو)
هِیَ، ضمیر واحد مؤنث غائب (وہ) ضمیر کا مرجع، حَسَنَةٌ، ہے، اَحْسَنُ، حُسْنٌ، مصدر سے افعل التفضیل کا صیغہ (زیادہ اچھا، بہتر) فَاِذَا (فَ، اِذَا) فَ، حرف عطف، تو، اِذَا، مفاجاتیہ، اچانک، یکایک (تو اچانک)
اَلَّذِیْ، اسم موصول واحد مذکر (وہ جس کی) بَیْنَكَ (بَیْنَ، كَ) بَیْنَ، مضاف، درمیان، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کے (آپ کے درمیان) وَ، حرف عطف (اور)
بَیْنَهٗ (بَیْنَ، هٗ) بَیْنَ، مضاف، درمیان، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے (اس کے درمیان)
عَدَاوَةٌ، دل سے تعلق اور وابستگی کا ختم ہونا، دشمنی، كَاَنَّهٗ (كَاَنَّ، هٗ) كَاَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، گویا کہ، جیسا کہ، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ (گویا کہ وہ) وَلِیٌّ حَمِیْمٌ (وَلِیٌّ، حَمِیْمٌ) وَلِیٌّ، موصوف، ساتھی، دوست، رفیق، حَمِیْمٌ، صفت، حَمَمٌ، مصدر سے صفت مشبہ، گہرا، گرم جوش، دلی (دلی دوست)

| | |
|---|---|
| وَمَا یُلَقّٰىهَآ اِلَّا الَّذِیْنَ صَبَرُوْا ۚ | اور یہ (صفت) نہیں دی جاتی مگر ان لوگوں کو جو صبر کرتے ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) يُلَقّٰهَآ (يُلَقّٰى، هَا) يُلَقّٰى، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب لَقّٰى يُلَقِّيْ، مصدر تَلْقِيَةٌ، عطا کرنا، دینا، دی جاتی، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، یہ (یہ (صفت) دی جاتی) اِلَّا، حرف استثنا (مگر) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (اُن لوگوں کو جو) صَبَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب صَبَرَ يَصْبِرُ، مصدر صَبْرًا، صبر کرنا، يُلَقّٰى، کا جزائیہ اس لئے ترجمہ (وہ صبر کرتے ہیں)

| | |
|---|---|
| وَمَا يُلَقّٰهَآ اِلَّا ذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ ۝۳۵ | یہ (صفت) نہیں دی جاتی مگر بڑے نصیب والے کو |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) يُلَقّٰهَآ (يُلَقّٰى، هَا) يُلَقّٰى، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب لَقّٰى يُلَقِّيْ، مصدر تَلْقِيَةٌ، عطا کرنا، دینا، دی جاتی، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، یہ (یہ (صفت) دی جاتی) اِلَّا، حرف استثنا (مگر) ذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ، ذُوْ، مضاف، اسمائے خمسہ میں سے، والا، حَظٍّ، مضاف الیہ، موصوف، نصیب، حصہ، مقررہ حصہ کو، حَظٍّ، کہتے ہیں، عَظِيْمٍ، صفت، عَظْمَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ، عظیم، بڑے (بڑے نصیب والا)

| | |
|---|---|
| وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ؕ | اور اگر شیطان کی طرف سے وسوسہ ڈالنے سے آپ کو واقعی کوئی وسوسہ آ جائے تو آپ اللہ کی پناہ مانگ لیا کریں |

وَ، حرف عطف (اور) اِمَّا (اِنْ، مَا) اِنْ، شرطیہ، اگر، مَا، زائدہ (اگر)

يَنْزَغَنَّكَ (يَنْزَغَنَّ، كَ) يَنْزَغَنَّ، فعل مضارع واحد مذکر غائب بانون تاکید ثقیلہ نَزَغَ يَنْزَغُ، مصدر نَزْغًا، وسوسہ ڈالنا، وسوسہ آنا، بُرائی پر اکسانا، واقعی وہ وسوسہ آ جائے، كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کو (آپ کو واقعی وسوسہ آ جائے) مِنَ الشَّيْطٰنِ (مِنْ، اَلشَّيْطٰنِ) مِنْ، حرف جار بمعنی اِلٰی، کی طرف سے، اَلشَّيْطٰنِ، مجرور، شیطان (شیطان کی طرف سے) نَزْغٌ، مصدر (وسوسہ ڈالنا، برائی پر اکسانا)

فَاسْتَعِذْ (فَ، اِسْتَعِذْ) فَ، حرف عطف، تو، اِسْتَعِذْ، فعل امر واحد مذکر حاضر اِسْتَعَاذَ يَسْتَعِيْذُ، مصدر اِسْتِعَاذَةٌ، پناہ مانگنا، آپ پناہ مانگیں (تو آپ پناہ مانگ لیا کریں)

بِاللّٰهِ (بِ، اَللّٰهِ) بِ، حرف جار، کی، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کی)

| | |
|---|---|
| اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝۳۶ | بلاشبہ وہی خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے |

اِنَّهٗ (اِنَّ، هٗ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بلاشبہ، بے شک، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ (بلاشبہ وہ) هُوَ، ضمیر واحد مذکر غائب برائے تاکید (وہی) اَلسَّمِيْعُ، اللہ کا صفاتی نام، سَمْعٌ، مصدر سے صفت مشبہ (خوب سننے والا) اَلْعَلِيْمُ، اللہ کا صفاتی نام، عِلْمًا، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ (خوب جاننے والا)

| | |
|---|---|
| وَمِنْ اٰيٰتِهِ الَّيْلُ وَالنَّهَارُ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ؕ | اور اس کی نشانیوں میں سے رات اور دن اور سورج اور چاند ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) مِنْ اٰيٰتِهٖ (مِنْ، اٰيٰتِ، هٖ) مِنْ، حرف جار، سے، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، نشانیوں، واحد، اٰيَةٌ، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی (اس کی نشانیوں میں سے) ۔ اَلَّيْلُ (رات) وَ، حرف عطف (اور) اَلنَّهَارُ (دن) وَ، حرف عطف (اور) اَلشَّمْسُ (سورج) وَ، حرف عطف (اور) اَلْقَمَرُ (چاند)

| | |
|---|---|
| لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ وَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَهُنَّ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ۝۳۷ | تم سورج کو سجدہ نہ کرو اور نہ چاند کو اور تم اس اللہ کو سجدہ کرو جس نے انہیں پیدا کیا اگر تم صرف اس کی عبادت کرتے ہو |

لَا تَسْجُدُوْا، فعل نہی جمع مذکر حاضر سَجَدَ يَسْجُدُ، مصدر سُجُوْدًا، سجدہ کرنا (تم سجدہ نہ کرو)
لِلشَّمْسِ (لِ، اَلشَّمْسِ) لِ، حرف جار، کو، اَلشَّمْسِ، مجرور، سورج (سورج کو)
وَ، حرف عطف (اور) لَا، نافیہ (نہ) لِلْقَمَرِ (لِ، اَلْقَمَرِ) لِ، حرف جار، کو، اَلْقَمَرِ، مجرور، چاند (چاند کو)
وَ، حرف عطف (اور) اُسْجُدُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر سَجَدَ يَسْجُدُ، مصدر سُجُوْدًا، سجدہ کرنا (تم سجدہ کرو) لِلّٰهِ (لِ، اَللّٰهِ) لِ، حرف جار، کو، اَللّٰهِ، مجرور، اللہ (اللہ کو) اَلَّذِيْ، اسم موصول واحد مذکر (اس کو جس نے) خَلَقَهُنَّ (خَلَقَ، هُنَّ) خَلَقَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب خَلَقَ يَخْلُقُ، مصدر خَلْقًا، پیدا کرنا، اس نے پیدا کیا، هُنَّ، ضمیر جمع مؤنث غائب، انہیں (اس نے انہیں پیدا کیا)
اِنْ، شرطیہ (اگر) كُنْتُمْ، فعل ناقص ماضی جمع مذکر حاضر كَانَ يَكُوْنُ، مصدر كَوْنًا، ہونا (تم ہو)

اِيَّاهُ، واحد مذکر غائب کی ضمیر منصوب منفصل (صرف اس کی)

تَعْبُدُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر عَبَدَ يَعْبُدُ، مصدر عِبَادَةٌ، عبادت کرنا (تم عبادت کرتے ہو)

| | |
|---|---|
| فَاِنِ اسْتَكْبَرُوْا فَالَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ يُسَبِّحُوْنَ لَهٗ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُمْ لَا يَسْـَٔمُوْنَ ۩ ﴿۳۸﴾ | پھر اگر وہ تکبر کریں تو وہ (فرشتے) جو آپ کے رب کے پاس ہیں وہ رات اور دن اس کی تسبیح کرتے ہیں اور وہ (کبھی) نہیں تھکتے |

السجدة ۱۱

فَاِنِ (فَ، اِنْ) فَ، حرف عطف، پھر، اِنْ، شرطیہ، جازمہ، اگر (پھر اگر) اِسْتَكْبَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اِسْتَكْبَرَ يَسْتَكْبِرُ، مصدر اِسْتِكْبَارٌ، تکبر کرنا، اِنْ، کی وجہ سے ترجمہ (وہ تکبر کریں)

فَالَّذِيْنَ (فَ، اَلَّذِيْنَ) فَ، حرف عطف، جواب شرط، تو، اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر، وہ جو (تو وہ جو)

عِنْدَ رَبِّكَ (عِنْدَ، رَبِّ، كَ) عِنْدَ، مضاف، پاس، رَبِّ، مضاف الیہ، مضاف، رب،

كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کے (آپ کے رب کے پاس)

يُسَبِّحُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب سَبَّحَ يُسَبِّحُ، مصدر تَسْبِيْحٌ، تسبیح کرنا (وہ تسبیح کرتے ہیں)

لَهٗ (لَ، هٗ) لَ، حرف جار، کی، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس (اس کی)

بِالَّيْلِ (بِ، اَلَّيْلِ) بِ، حرف جار بمعنی، فِيْ، میں، اَلَّيْلِ، مجرور، رات (رات میں) وَ، حرف عطف (اور)

اَلنَّهَارِ (دن) وَ، حرف عطف (اور) هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (وہ) لَا يَسْـَٔمُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب سَئِمَ يَسْاَمُ، مصدر سَاٰمَةٌ وَّسَاْمٌ، اکتانا، تھکنا (وہ نہیں تھکتے)

| | |
|---|---|
| وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنَّكَ تَرَى الْاَرْضَ خَاشِعَةً فَاِذَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَآءَ اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ ؕ | اور اس کی نشانیوں میں سے ہے کہ یقیناً آپ زمین کو خشک دیکھتے ہیں پھر جب ہم اس پر پانی اتارتے ہیں تو وہ لہلہاتی ہے اور وہ پھولتی ہے |

وَ، حرف عطف (اور) مِنْ اٰيٰتِهٖٓ (مِنْ، اٰيٰتِ، هٖ) مِنْ، حرف جار، سے، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، نشانیوں، واحد، اٰيَةٌ، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی (اس کی نشانیوں میں سے)

اَنَّكَ (اَنَّ، كَ) اَنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، یقیناً، كَ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ یقیناً)
تَرَی، فعل مضارع واحد مذکر حاضر رَاٰی یَرٰی، مصدر رُؤۡیَةٌ، دیکھنا (آپ دیکھتے ہیں)
اَلۡاَرۡضَ (زمین) خَاشِعَةً، خُشُوۡعٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مؤنث (ذلیل ہونے والی، دبی جانے
والی، بنجر، خشک) فَاِذَآ (فَ، اِذَا) فَ، حرف عطف، پھر، اِذَا، ظرف مستقبل متضمن بمعنی شرط، جب (پھر
جب) اَنۡزَلۡنَا، فعل ماضی جمع متکلم اَنۡزَلَ یُنۡزِلُ، مصدر اِنۡزَالًا، اتارنا، اِذَا، شرطیہ کی وجہ سے ترجمہ (ہم
اتارتے ہیں) عَلَیۡهَا (عَلٰی، هَا) عَلٰی، حرف جار، پر، هَا، مجرور، ضمیر واحد مؤنث غائب، اس، ضمیر کا مرجع،
اَلۡاَرۡضَ، ہے (اس پر) اَلۡمَآءَ (پانی) اِهۡتَزَّتۡ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب اِهۡتَزَّ یَهۡتَزُّ، مصدر
اِهۡتِزَازٌ، بل کھانا، لہلہانا، اِذَا، شرطیہ کی وجہ سے ترجمہ (وہ لہلہاتی ہے) وَ، حرف عطف (اور)
رَبَتۡ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب رَبَا یَرۡبُوۡ، مصدر رِبَآءًا وَّ رُبُوًّا، بڑھنا، پھلنا پھولنا (وہ پھولتی ہے)

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِیۡۤ اَحۡیَاهَا لَمُحۡیِ الۡمَوۡتٰی ؕ | بے شک وہ جس نے اسے زندہ کیا یقیناً مُردوں کو زندہ کرنے والا ہے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، بلاشبہ) اَلَّذِیۡۤ، اسم موصول واحد مذکر (وہ جس نے)
اَحۡیَاهَا (اَحۡیَا، هَا) اَحۡیَا، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَحۡیٰی یُحۡیِیۡ، مصدر اِحۡیَآءٌ، زندہ کرنا، اس نے زندہ
کیا، هَا، ضمیر واحد مؤنث غائب، اسے، ضمیر کا مرجع، اَلۡاَرۡضَ، ہے (اس نے اسے زندہ کیا)
لَمُحۡیِ (لَ، مُحۡیِ) لَ، لام تاکید، یقیناً، ضرور، مُحۡیِ، اِحۡیَآءٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، زندہ کرنے
والا (یقیناً زندہ کرنے والا) اَلۡمَوۡتٰی (مُردوں) واحد، اَلۡمَیِّتُ،

| | |
|---|---|
| اِنَّهٗ عَلٰی كُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ﴿۳۹﴾ | بلاشبہ وہ ہر چیز پر قادر ہے |

اِنَّهٗ (اِنَّ، هٗ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، بلاشبہ، هٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ (بلاشبہ وہ)
عَلٰی كُلِّ شَیۡءٍ (عَلٰی، كُلِّ، شَیۡءٍ) عَلٰی، حرف جار، پر، كُلِّ، مجرور مضاف، ہر، شَیۡءٍ، مضاف الیہ،
چیز (ہر چیز پر) قَدِیۡرٌ، قُدۡرَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ (قدرت والا، قادر)

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا لَا يَخْفَوْنَ عَلَيْنَا ؕ | یقیناً وہ لوگ جو ہماری آیات میں کج روی کرتے ہیں وہ ہم سے مخفی نہیں رہتے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَلَّذِيْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو)

يُلْحِدُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر غائب اَلْحَدَ يُلْحِدُ، مصدر اِلْحَادٌ، کج روی کرنا، ٹیڑھا چلنا، الٹ تاویل کرنا (وہ کج روی کرتے ہیں) فِيْٓ اٰيٰتِنَا (فِيْٓ، اٰيٰتِ، نَا) فِيْٓ، حرف جار، میں، اٰيٰتِ، مجرور، مضاف، آیات، واحد، اٰيَةٌ، نَا، مضاف الیہ، ضمیر جمع متکلم، ہماری (ہماری آیات میں) لَا يَخْفَوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب خَفِيَ يَخْفٰى، مصدر خِفَآءٌ، پوشیدہ رہنا، چھپا رہنا، مخفی رہنا (وہ مخفی نہیں رہتے)

عَلَيْنَا (عَلٰى، نَا) عَلٰى، حرف جار بمعنی، مِنْ، سے، نَا، مجرور، ضمیر جمع متکلم، ہم (ہم سے)

| | |
|---|---|
| اَفَمَنْ يُّلْقٰى فِى النَّارِ خَيْرٌ اَمْ مَّنْ يَّاْتِيْٓ اٰمِنًا يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ | تو کیا وہ جو آگ میں ڈالا جائے بہتر ہے یا وہ جو قیامت کے دن امن کی حالت میں آئے |

اَفَمَنْ (اَ، فَ، مَنْ) اَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، فَ، حرف عطف، تو، مَنْ، اسم موصول، وہ جو (تو کیا وہ جو)

يُّلْقٰى، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب اَلْقٰى يُلْقِيْ، مصدر اِلْقَآءٌ، ڈالنا، پھینکنا (وہ ڈالا جائے)

فِى النَّارِ (فِيْ، اَلنَّارِ) فِيْ، حرف جار، میں، اَلنَّارِ، مجرور، آگ (آگ میں) خَيْرٌ (بہتر) اَمْ، حرف عطف (یا) مَنْ، اسم موصول (وہ جو) يَّاْتِيْ، فعل مضارع واحد مذکر غائب اَتٰى يَاْتِيْ، مصدر اِتْيَانٌ، آنا (وہ آئے)

اٰمِنًا، اَمْنٌ، مصدر سے اسم فاعل (پرامن، امان یافتہ، امن کی حالت میں)

يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ (يَوْمَ، اَلْقِيٰمَةِ) يَوْمَ، مضاف، دن، اَلْقِيٰمَةِ، مضاف الیہ، قیامت کے (قیامت کے دن)

| | |
|---|---|
| اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ ۙ اِنَّهٗ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿۴۰﴾ | تم عمل کرو جو چاہو بے شک وہ اس کو جو تم عمل کرتے ہو خوب دیکھنے والا ہے |

اِعْمَلُوْا، فعل امر جمع مذکر حاضر عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (تم عمل کرو)

مَا، اسم موصول (جو) شِئْتُمْ، فعل ماضی جمع مذکر حاضر شَآءَ يَشَآءُ، مصدر مَشِيْئَةٌ، چاہنا (تم چاہو)

اِنَّہٗ (اِنَّ، ہٗ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، ہٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ (بے شک وہ)

بِمَا (بِ، مَا) بِ، حرف جار، کو، مَا، مجرور، موصولہ، جو (اس کو جو)

تَعْمَلُوْنَ، فعل مضارع جمع مذکر حاضر عَمِلَ یَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا (تم عمل کرتے ہو)

بَصِیْرٌ، اللہ کا صفاتی نام، بَصَارَۃٌ، مصدر سے صفت مشبہ (خوب دیکھنے والا)

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِالذِّکْرِ لَمَّا جَآءَھُمْ ج | بے شک وہ لوگ جنہوں نے ذکر (قرآن) کا انکار کیا جب وہ اُن کے پاس آیا |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک) اَلَّذِیْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جنہوں نے)

کَفَرُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب کَفَرَ یَکْفُرُ، مصدر کُفْرًا، کفر کرنا، انکار کرنا (انہوں نے انکار کیا)

بِالذِّکْرِ (بِ، اَلذِّکْرِ) بِ، حرف جار، کا، اَلذِّکْرِ، مجرور، مصدر، ذکر، نصیحت، بیان، متعلق بہ قرآن (ذکر (قرآن) کا) لَمَّا، اسم ظرف بمعنی، حِیْنَ (جب) جَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب جَآءَ یَجِیْٓءُ، مصدر مَجِیْٓءٌ، آنا (وہ آیا) ھُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب (ان کے)

| | |
|---|---|
| وَ اِنَّہٗ لَکِتٰبٌ عَزِیْزٌ ﴿۴۱﴾ | اور بلاشبہ یہ (قرآن) یقیناً گرامی قدر کتاب ہے |

وَ، حرف عطف (اور) اِنَّہٗ (اِنَّ، ہٗ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، بلاشبہ، ہٗ، ضمیر واحد مذکر غائب، وہ، اس، یہ، ضمیر کا مرجع، الذِّکْرِ، ہے (بلاشبہ یہ) لَکِتٰبٌ عَزِیْزٌ (لَ، کِتٰبٌ، عَزِیْزٌ) لَ، لام تاکید، یقیناً، کِتٰبٌ، موصوف، کتاب، عَزِیْزٌ، صفت، عِزَّۃٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، بڑی زبردست، گرامی قدر، عالی مرتبت (یقیناً گرامی قدر کتاب)

| | |
|---|---|
| لَّا یَاْتِیْہِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْہِ وَ لَا مِنْ خَلْفِہٖ ط | باطل اس (قرآن) کے پاس نہ اس کے سامنے سے آسکتا ہے اور نہ اس کے پیچھے سے |

لَّا یَاْتِیْہِ (لَا یَاْتِیْ، ہِ) لَا یَاْتِیْ، فعل مضارع منفی واحد مذکر غائب اَتٰی یَاْتِیْ، مصدر اِتْیَانٌ، آنا، وہ نہ آسکتا ہے، ہِ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے، ضمیر کا مرجع، اَلذِّکْرِ، ہے (وہ اس (قرآن) کے پاس نہ آسکتا ہے)

اَلْبَاطِلُ، فاعل (باطل) مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ (مِنْ، بَيْنِ، يَدَىْ، هِ) مِنْ، حرف جار، سے، بَيْنِ، مجرور، مضاف، درمیان، يَدَىْ، مضاف الیہ، مضاف، اصل میں، يَدَيْنِ، تھا، اضافت کی وجہ سے تثنیہ کا نون گر گیا، دونوں ہاتھ، هِ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے (اس کے دونوں ہاتھوں کے درمیان سے، اس کے سامنے سے) وَ، حرف عطف (اور) لَا، نافیہ (نہ) مِنْ خَلْفِهٖ (مِنْ، خَلْفِ، هٖ) مِنْ، حرف جار، سے، خَلْفِ، مجرور، مضاف، پیچھے، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کے (اس کے پیچھے سے)

| | |
|---|---|
| تَنْزِيْلٌ مِّنْ حَكِيْمٍ حَمِيْدٍ ۝ | بڑی حکمت والے، بڑی خوبیوں والے کی طرف سے اُتارا ہوا ہے |

تَنْزِيْلٌ، مصدر بمعنی مفعول (اتارا ہوا) مِّنْ حَكِيْمٍ (مِنْ، حَكِيْمٍ) مِنْ، حرف جار بمعنی اِلٰی، کی طرف سے، حَكِيْمٍ، اللہ کا صفاتی نام، حِكْمَةٌ، مصدر سے صفت مشبہ، بڑی حکمت والا (بڑی حکمت والے کی طرف سے) حَمِيْدٍ، اللہ کا صفاتی نام، حَمْدٌ، مصدر سے صفت مشبہ (بڑی تعریف والا، بڑی خوبیوں والا)

| | |
|---|---|
| مَا يُقَالُ لَكَ اِلَّا مَا قَدْ قِيْلَ لِلرُّسُلِ مِنْ قَبْلِكَ ؕ | آپ سے نہیں کہا جاتا ہے مگر وہی جو یقیناً آپ سے پہلے رسولوں سے کہا گیا ہے |

مَا، نافیہ (نہیں) يُقَالُ، فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (کہا جاتا ہے)

لَكَ (لَ، كَ) لَ، حرف جار، سے، كَ، مجرور، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ سے)

اِلَّا، حرف استثنا (مگر) مَا، موصولہ (وہی جو) قَدْ، حرف تحقیق (یقیناً)

قِيْلَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (کہا گیا ہے)

لِلرُّسُلِ (لِ، اَلرُّسُلِ) لِ، حرف جار، سے، اَلرُّسُلِ، مجرور، رسولوں، واحد، رَسُوْلٌ (رسولوں سے)

مِنْ قَبْلِكَ (مِنْ، قَبْلِ، كَ) مِنْ، حرف جار، سے، قَبْلِ، مجرور، مضاف، قبل، پہلے، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ (آپ سے پہلے)

| | |
|---|---|
| اِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ وَّذُوْ عِقَابٍ | بلاشبہ آپ کا رب یقیناً معاف کر دینے والا ہے اور |

وقف لازم

| | |
|---|---|
| اَلِيْمٍ ۝۴۳ | درد ناک عذاب والا ہے |

اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل (بے شک، بلا شبہ) رَبَّكَ (رَبَّ، كَ) رَبَّ، مضاف، رب، پرور دگار، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کا (آپ کا رب) لَذُوْ مَغْفِرَةٍ (لَ، ذُوْ، مَغْفِرَةٍ) لَ، لام تاکید، ضرور، یقیناً، ذُوْ، مضاف، والا، مَغْفِرَةٍ، مضاف الیہ، اسم، مصدر، معاف، معاف کر دینا (یقیناً معاف کر دینے والا) وَّ، حرف عطف (اور) ذُوْ عِقَابٍ اَلِيْمٍ، ذُوْ، مضاف، والا، عِقَابٍ، مضاف الیہ، موصوف، مصدر، عذاب دینا، سزا، اَلِيْمٍ، صفت، اَلَمٌ، مصدر سے صفت مشبہ، دکھ دینے والا، درد ناک (درد ناک عذاب والا)

| | |
|---|---|
| وَ لَوْ جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا اَعْجَمِيًّا لَّقَالُوْا لَوْ لَا فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ ؕ ءَ اَعْجَمِيٌّ وَّ عَرَبِيٌّ ؕ | اور اگر ہم اسے عجمی قرآن بنا دیتے (تو) یقیناً وہ کہتے اس کی آیات کیوں نہ کھول کر بیان کی گئیں، کیا عجمی (کتاب) اور عربی (رسول) |

وَ، حرف عطف (اور) لَوْ، شرطیہ (اگر) جَعَلْنٰهُ (جَعَلْنَا، هُ) جَعَلْنَا، فعل ماضی جمع متکلم جَعَلَ يَجْعَلُ، مصدر جَعْلًا، بنانا، لَوْ، کی وجہ سے ترجمہ، ہم بنا دیتے، هُ، ضمیر واحد مذکر غائب، اسے (ہم اسے بنا دیتے) قُرْاٰنًا اَعْجَمِيًّا (قُرْاٰنًا، اَعْجَمِيًّا) قُرْاٰنًا، موصوف، قرآن، اَعْجَمِيًّا، صفت، اَعْجَمٌ، اس کو کہتے ہیں جس کی زبان میں عجمیت اور اوپرا پن ہو، ی، اس میں نسبت کی ہے، عجمی، اوپری زبان والا (عجمی قرآن) لَّقَالُوْا (لَ، قَالُوْا) لَ، لام تاکید، ضرور، یقیناً، قَالُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب قَالَ يَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا، لَوْ، کی وجہ سے ترجمہ، وہ کہتے (یقیناً وہ کہتے) لَوْ لَا، زجر و توبیخ کیلئے (کیوں نہ)

فُصِّلَتْ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب فَصَّلَ يُفَصِّلُ، مصدر تَفْصِيْلٌ، تفصیل سے بیان کرنا، کھول کر بیان کرنا (وہ کھول کر بیان کی گئی) اٰيٰتُهٗ (اٰيٰتُ، هٗ) اٰيٰتُ، مضاف، آیات، هٗ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی (اس کی آیات) ءَ اَعْجَمِيٌّ (ءَ، اَعْجَمِيٌّ) ءَ، ہمزہ استفہامیہ، کیا، اَعْجَمِيٌّ، عجمی، اوپری زبان والا (کیا عجمی) وَّ، حرف عطف (اور) عَرَبِيٌّ (عرب والا، عربی) اس میں، ی، نسبتی ہے اور، رَسُوْلٌ، محذوف ہے،

| | |
|---|---|
| قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّ شِفَآءٌ ؕ | آپ کہہ دیجئے وہ (قرآن) اُن لوگوں کیلئے جو ایمان |

| | |
|---|---|
| | لائے ہدایت اور شفاء ہے |

قُلْ، فعل امر واحد مذکر حاضر قَالَ یَقُوْلُ، مصدر قَوْلًا، کہنا (آپ کہہ دیجئے)

هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر (وہ) ضمیر کا مرجع، قُرْاٰنِ، ہے، لِلَّذِیْنَ (لِ، اَلَّذِیْنَ) لِ، حرف جار، کیلئے،
اَلَّذِیْنَ، مجرور، اسم موصول جمع مذکر، وہ لوگ جو (اُن لوگوں کیلئے جو)

اٰمَنُوْا، فعل ماضی جمع مذکر غائب اٰمَنَ یُؤْمِنُ، مصدر اِیْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان لائے)

هُدًی، اسم ومصدر (ہدایت) وَ، حرف عطف (اور)

شِفَآءٌ، مصدر، بیماری سے اچھا ہونا اور مرض سے صحت پا جانے کیلئے بطور اسم مستعمل ہے (شفاء)

| | |
|---|---|
| وَالَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ فِیْٓ اٰذَانِهِمْ وَقْرٌ وَّ هُوَ عَلَیْهِمْ عَمًی ؕ | اور وہ لوگ جو ایمان نہیں لاتے اُن کے کانوں میں بوجھ ہے اور وہ اُن پر اندھا پن ہے |

وَ، حرف عطف (اور) اَلَّذِیْنَ، اسم موصول جمع مذکر (وہ لوگ جو) لَا یُؤْمِنُوْنَ، فعل مضارع منفی جمع مذکر غائب اٰمَنَ یُؤْمِنُ، مصدر اِیْمَانًا، ایمان لانا (وہ ایمان نہیں لاتے)

فِیْٓ اٰذَانِهِمْ (فِیْٓ، اٰذَانِ، هِمْ) فِیْٓ، حرف جار، میں، اٰذَانِ، مجرور، مضاف، کانوں، واحد، اُذُنٌ، هِمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے کانوں میں) وَقْرٌ، اسم، مصدر (بوجھ، بہرہ پن)

وَ، حرف عطف (اور) هُوَ، ضمیر منفصلہ واحد مذکر غائب (وہ) عَلَیْهِمْ (عَلٰی، هِمْ) عَلٰی، حرف جار، پر، هِمْ، مجرور، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن (اُن پر) عَمًی، مصدر (اندھا ہونا، کور دل ہونا، اندھا پن)

| | |
|---|---|
| اُولٰٓئِكَ یُنَادَوْنَ مِنْ مَّكَانٍۭ بَعِیْدٍ ۴۴ | (گویا) وہ لوگ بہت دور کی جگہ سے پکارے جاتے ہیں |

ع ۵ ۱۲ ۱۹

اُولٰٓئِكَ، اسم اشارہ جمع بعید (وہ لوگ) یُنَادَوْنَ، فعل مضارع مجہول جمع مذکر غائب نَادٰی یُنَادِیْ، مصدر مُنَادَاةٌ، آواز دینا، پکارنا (وہ پکارے جاتے ہیں)

مِنْ مَّكَانٍۭ بَعِیْدٍ (مِنْ، مَكَانٍ، بَعِیْدٍ) مِنْ، حرف جار، سے، مَكَانٍ، مجرور، موصوف، اسم ظرف مکان،

مقام، جگہ، بَعِيْدٍ، صفت، بُعْدٌ، مصدر سے صفت مشبہ، بہت دور (بہت دور کی جگہ سے)

| | |
|---|---|
| وَ لَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ فَاخْتُلِفَ فِيْهِ ؕ | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے (حضرت) موسیٰ کو کتاب دی تو اس میں اختلاف کیا گیا |

وَ، حرف عطف (اور) لَقَدْ (لَ، قَدْ) لَ، لام تاکید، بلا شبہ، قَدْ، حرف تحقیق، یقیناً (بلا شبہ یقیناً)
اٰتَيْنَا، فعل ماضی جمع متکلم اٰتٰى يُؤْتِيْ، مصدر اِيْتَآءٌ، دینا (ہم نے دی) مُوْسٰى (حضرت موسیٰ)
اَلْكِتٰبَ (کتاب) فَاخْتُلِفَ (فَ، اُخْتُلِفَ) فَ، حرف عطف، تو، اُخْتُلِفَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب اِخْتَلَفَ يَخْتَلِفُ، مصدر اِخْتِلَافٌ، اختلاف کرنا، اختلاف کیا گیا (تو اختلاف کیا گیا)
فِيْهِ (فِيْ، هِ) فِيْ، حرف جار، میں، هِ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اس، ضمیر کا مرجع، اَلْكِتٰبَ، ہے (اس میں)

| | |
|---|---|
| وَ لَوْ لَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ؕ | اور اگر آپ کے رب کی طرف سے بات پہلے طے نہ ہو چکی ہوتی (تو) اُن کے درمیان ضرور فیصلہ کر دیا جاتا |

وَ، حرف عطف (اور) لَوْ لَا، امتناعیہ، لَوْ، شرطیہ، اگر، لَا، نافیہ، نہ (اگر نہ) كَلِمَةٌ (بات، کلمہ)
سَبَقَتْ، فعل ماضی واحد مؤنث غائب سَبَقَ يَسْبِقُ، مصدر سَبْقًا، پہلے طے ہونا، لَوْ، کی وجہ سے ترجمہ (وہ پہلے طے نہ ہو چکی ہوتی) مِنْ رَّبِّكَ (مِنْ، رَبِّ، كَ) مِنْ، حرف جار بمعنی اِلٰى، کی طرف سے، رَبِّ، مجرور، مضاف، رب، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کے (آپ کے رب کی طرف سے)
لَقُضِيَ (لَ، قُضِيَ) لَ، لام تاکید، ضرور، یقیناً، قُضِيَ، فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب قَضٰى يَقْضِيْ، مصدر قَضَآءٌ، فیصلہ کرنا، لَوْ، کی وجہ سے ترجمہ، فیصلہ کر دیا جاتا (ضرور فیصلہ کر دیا جاتا)
بَيْنَهُمْ (بَيْنَ، هُمْ) بَيْنَ، مضاف، درمیان، هُمْ، مضاف الیہ، ضمیر جمع مذکر غائب، اُن کے (اُن کے درمیان)

| | |
|---|---|
| وَ اِنَّهُمْ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ مُرِيْبٍ ۝۴۵ | اور بلاشبہ وہ اُس (قرآن) کے متعلق یقیناً بے چین |

| | |
|---|---|
| | کرنے والے شک میں ہیں |

وَ، حرف عطف (اور) اِنَّهُمْ (اِنَّ، هُمْ) اِنَّ، حرف مشبہ بالفعل، بے شک، بلاشبہ، هُمْ، ضمیر جمع مذکر غائب، وہ (بلاشبہ وہ) لَفِيْ شَكٍّ (لَ، فِيْ، شَكٍّ) لَ، لام تاکید، یقیناً، فِيْ، حرف جار، میں،
شَكٍّ، مجرور، شک (یقیناً شک میں) مِّنْهُ (مِنْ، هٗ) مِنْ، حرف جار بمعنی، فِيْ، کے متعلق، هٗ، مجرور، ضمیر واحد مذکر غائب، اُس (اُس کے متعلق) مُرِيْبٍ، شَكٍّ، کی صفت، اِرَابَةٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر، تردد میں ڈالنے والا، بے چین کرنے والا،

| | |
|---|---|
| مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ | جو نیک عمل کرے گا تو اس کی ذات کیلئے (ہو گا) |

مَنْ، شرطیہ اسم موصول (جو) عَمِلَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب عَمِلَ يَعْمَلُ، مصدر عَمَلًا، عمل کرنا، مَنْ، شرطیہ کی وجہ سے ترجمہ (وہ عمل کرے گا) صَالِحًا، صَلَاحٌ، مصدر سے اسم فاعل واحد مذکر (نیک، اچھا، بھلا) فَلِنَفْسِهٖ (فَ، لِ، نَفْسِ، هٖ) فَ، حرف عطف، جواب شرط، تو، لِ، حرف جار، کیلئے، نَفْسِ، مجرور، مضاف، نفس، جان، ذات، هٖ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر غائب، اس کی (تو اس کی ذات کیلئے)

| | |
|---|---|
| وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ؕ | اور جو بُرائی کرے گا تو (اُس کا وبال) اُسی پر ہو گا |

وَ، حرف عطف (اور) مَنْ، شرطیہ اسم موصول (جو) اَسَآءَ، فعل ماضی واحد مذکر غائب اَسَآءَ يُسِيْٓءُ، مصدر اِسَآءَةٌ، بُرائی کرنا، مَنْ، شرطیہ کی وجہ سے ترجمہ (وہ بُرائی کرے گا)
فَعَلَيْهَا (فَ، عَلٰى، هَا) فَ، حرف عطف، جواب شرط، تو، عَلٰى، حرف جار، پر، هَا، مجرور، واحد مؤنث غائب، اُسی، ضمیر کا مرجع، نَفْسِ، ہے (تو اُسی پر)

| | |
|---|---|
| وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝۴۶ | اور آپ کا رب (اپنے) بندوں پر ہرگز ظلم کرنے والا نہیں ہے |

وَ، حرف عطف (اور) مَا، نافیہ (نہیں) رَبُّكَ (رَبُّ، كَ) رَبُّ، مضاف، رب، كَ، مضاف الیہ، ضمیر واحد مذکر حاضر، آپ کا (آپ کا رب) بِظَلَّامٍ (بِ، ظَلَّامٍ) بِ، حرف جار زائدہ، نفی کی تاکید کیلئے،

ظَلَّامٍ، مجرور، ظُلْمٌ، مصدر سے مبالغہ کا صیغہ، ظَلَّامٍ، نسبت کے لحاظ سے ہے (ہرگز ظلم کرنے والا)
لِّلْعَبِیْدِ(لِ، اَلْعَبِیْدِ) لِ، حرف جار بمعنی، عَلٰی، پر، اَلْعَبِیْدِ، مجرور، بندوں، واحد، عَبْدٌ (بندوں پر)

--------------